مرد اور عورت کو جو جسمانی طور پر اس کام کے لائق سمجھا جائے، ایک شلنگ ہفتہ وار پر ہوا بازی کی تعلیم دی جائے گی۔ اس اعلان کے چوبیس گھنٹے کے اندر تمام ملک سے ہوائی کلبوں میں داخلے کے لئے دھڑا دھڑ لوگوں کی درخواستیں آنی شروع ہو گئیں۔ ہوائی وزارت کا مقصد یہ ہے کہ بے شمار مردوں اور عورتوں کو ہوا بازی کی باقاعدہ تعلیم دی جائے اور اٹھارہ سے پچاس سال کی عمر کا ہر شخص اس کام کے لئے اپنے آپ کو پیش کر سکتا ہے۔ یہ پہلا موقعہ ہے کہ ہوا بازی کی تعلیم ہر خاص و عام کے لئے اتنی آسان ہوئی ہے۔ شوقیہ طیارچی کا لائسنس جس کی عام فیس پچیس سے لے کر پچاس پاؤنڈ تک تھی۔ اب اس نئی تجویز کے ماتحت صرف دو پاؤنڈ دو شلنگ اور چھ پنس کی بے نام رقم کے بدلے میں حاصل ہو سکے گا اور اس کی مدت ایک سال تک ہو گی۔

ہوائی وزارت کے اس اقدام سے ہوا بازی کی تعلیم اور طیارچی کا لائسنس صرف ایک شلنگ ہفتہ وار کی رقم سے حاصل ہو سکتا ہے عمر اور صحت کی قید کے علاوہ ایک شرط اور بھی ہے اور وہ یہ کہ درخواست کنندہ کو اس سلسلے میں کوئی مجبوری نہ ہو گی کہ وہ بحری، بری یا ہوائی فوج میں سے کسی ایک میں لازمی طور پر شامل ہو۔

ہوائی کلبوں میں جو استفسارات کے خطوط سب سے پہلے موصول ہوئے ان میں اچھی خاصی اکثریت عورتوں کی طرف سے تھی اور یہ ایسی عورتیں تھیں جو ہوائی تعلیم کے گراں مصارف کی متحمل نہ ہو سکنے کی وجہ سے اب تک اس طرف رجوع نہ ہو سکی تھیں۔ اس سلسلے میں ایک شرط یہ بھی پیش کی گئی ہے کہ کسی فوری قومی ضرورت کی صورت میں سیکھنے والے یک دم اپنے آپ کو ملکی خدمت کے لئے پیش کر دیں گے۔ اس بات پر خاص زور دیا گیا ہے کہ یہ تحریک اس شرط کے علاوہ ہر طرح فوجی پابندیوں سے آزاد ہے اور ان نئے سیکھنے والوں کو کسی قسم کی وردی پہننی نہیں پڑے گی۔ ان کا لباس صرف ایک مٹیالی یا سفید عبا پر مشتمل ہو گا اور سینے پر ایک معمولی سا بلا لگانا ہو گا۔ ہر کلب میں پرواز کے اخراجات یکساں ہوں گے۔ ہفتے کے روز معیاری تعلیمی طیاروں کا خرچ دس شلنگ فی گھنٹہ ہو گا اور معمولی جہازوں کا پانچ شلنگ فی گھنٹہ۔ ہفتے کے باقی دنوں میں معیاری جہازوں کا پانچ شلنگ اور دوسرے جہازوں کا دو شلنگ چھ پنس نیز ان ہوائی کلبوں کی رکنیت کی فیس داخلہ دو شلنگ چھ پنس سالانہ سے زیادہ نہ ہو گی۔

لیڈی ریڈنگ نے عورتوں کی ہوائی تعلیم کے پہلے سکول کا افتتاح کرتے ہوئے لندن میں کہا کہ "اب تک ہم عورتیں ہر بات مردوں سے سیکھ سیکھ کر زندگی گذارتی آئی ہیں۔ لیکن اب وہ موقعہ آ گیا ہے کہ عورتیں بھی مردوں کو ایک آدھ ہنر سکھانے کے قابل بن سکیں۔" ان سکولوں میں ہوائی حملوں سے حفاظت کے لئے ہر قسم کی احتیاطی تدابیر بھی سکھائی جائیں گی عورتیں یہ محسوس کرتی ہیں کہ بہت سے ایسے کام ہیں جو ان کے حیطۂ امکان میں ہیں لیکن اب تک یہی سمجھا جاتا رہا ہے کہ وہ انہیں نہیں کر سکتیں اور اس موقعے پر وہ اپنے متعلق پہلے پرانے عام خیال کو غلط ثابت کر کے دکھا دیں گی۔ عورتیں یہ نہیں چاہتیں کہ وہ معلم بن کر مردوں کو ہر بات سکھانا شروع کر دیں۔ انہیں مردوں سے محبت ہے۔ ان کے دلوں میں مردوں کی جگہ ہے لیکن ایسے کام جنہیں کرنا مرد بھول جاتے ہیں، عورتیں کر سکتی ہیں، کیا کرتی ہیں اور کریں گی۔"

افتتاح کے عین بعد سے ہی تعلیم کا کام بھی جاری کر دیا گیا۔

**جرمنی** میں شرح پیدائش بے حد کم ہو چکی تھی۔ اس کے خلاف وہاں کی حکومت نے باقاعدہ تگ و دو شروع کی اور اس کام میں اسے خاطر خواہ کامیابی حاصل ہوئی۔ حکومت کی طرف سے جہیز دینے سے شرح پیدائش کو بلند کرنے میں بہت مدد ملی۔ اور اس طریقے کے رواج کے بعد ۱۹۳۳ء میں شرح پیدائش نو لاکھ اکہتر ہزار سے ۱۹۳۷ء میں بارہ لاکھ چھہتر ہزار تک پہنچ گئی۔ لیکن یہ جنگ عظیم سے پہلے کی اوسط شرح سے اب بھی کم ہے۔ تب شرح پیدائش اٹھارہ لاکھ سالانہ تھی۔ حکام کو یقین ہے کہ وہ موجودہ شرح کو اور بلند کرنے میں بھی کامیاب ہوں گے۔ خصوصاً انہیں توقع ہے کہ آسٹریا میں ان کے ذرائع زیادہ مؤثر اور کارگر ثابت ہوں گے۔

ہٹلر نے اپنے ملک میں اس سلسلے میں صرف ایک "سرکاری جہیز" کی تجویز ہی نافذ نہیں کی۔ اس نے بہت سے ایسے طریقے اختیار کئے ہیں جن سے جرمنوں کو اس بات کا احساس دلانا مقصود ہے کہ ان کے ملک کا مستقبل ملک کے بچوں کے ہاتھوں میں ہے۔ اس طریقے کے ذرائع میں سے ایک یہ بھی ہے کہ ہر وہ جوان عورت جو کہیں نہ کہیں ملازم ہے۔ اگر شادی کی وجہ سے اپنی ملازمت ترک کر دے تو اسے حکومت کی طرف سے ایک رقم قرض دی جائے گی جو اسی پاؤنڈ تک ہو سکتی ہے۔ اس قرض کا کچھ حصہ نقد دیا جاتا ہے اور باقی تمسکات کی صورت میں تاکہ ان سے نئی جوڑی

اپنے نئے گھر کا سازو سامان خرید سکے۔

حکومت کے اعداد و شمار کے مطابق اگست ۱۹۳۳ء سے اب تک نو لاکھ پچیس ہزار چار سو پینتالیس ایسے قرضے دیئے گئے ہیں۔ اس کے معنی یہ ہوئے کہ قریباً دس لاکھ نوجوان عورتوں نے جرمنی میں اپنی ملازمتیں اوروں کے لئے خالی کرکے اپنے لئے گھر گرہستی کا دھندا پسند بلکہ اختیار کیا۔ پہلے بچے کی پیدائش کے بعد قرض کو بہت حد تک کم کر دیا جاتا ہے اور اگر نئی جوڑی کے ہاں دس سال کے عرصے میں چار بچے پیدا ہو جائیں تو انہیں قرض کی ادائیگی کی کوئی پابندی ہی نہیں رہتی۔ ایسی نئی جوڑیوں کے ہاں جنہوں نے سرکاری قرض سے مناکحت کی زندگی شروع کی تھی۔ اب تک بچوں کی میزان سات لاکھ چوہتر ہزار ایک سو بیس ہے۔ قرض کی اوسط چالیس پاؤنڈ تک تھی۔

یہ چھوٹے چھوٹے قرض حکومت کے لئے بہت مفید ثابت ہوئے کیونکہ اس طریقے سے ایک تو بیکاری کا انسداد ہوا دوسرے شرح پیدائش بڑھی۔

انہیں تجاویز کے سلسلے میں حکومت اُن کنواروں پر زبردست ٹیکس عاید کرتی ہے جو مناکحت کی زندگی سے احتراز کرنے کی کوشش کرتے ہیں ایک شخص جس کی سالانہ آمدنی دو سو پچاس پاؤنڈ ہو، اگر وہ کنوارا ہو تو اُسے چھتیس پاؤنڈ سالانہ ٹیکس دینا ہوگا اور اگر شادی شدہ ہو تو صرف سترہ پاؤنڈ سالانہ آٹھ سو پاؤنڈ سالانہ کی آمدنی والا کنوارا مرد ایک سو ساٹھ پاؤنڈ سالانہ ٹیکس دیتا ہے اور اتنی ہی آمدنی والا بیاہا ہوا مرد صرف ایک سو پاؤنڈ سالانہ۔ اس کے علاوہ ہر بچے کی پیدائش پر ٹیکس کم کر دیا جاتا ہے یہاں تک کہ اگر کسی گھر میں پانچ بچے ہوں تو اس گھر کو ٹیکس مطلق ادا نہیں کرنا ہوتا۔

غریب گھرانوں کو اپنے بچوں کی پرورش کے قابل بنانے کے لئے بھی حکومت نے قدم اٹھایا ہے۔ اگر کسی گھر کی آمدنی چھ سو چالیس پاؤنڈ سالانہ سے کم ہو تو وہ ہر تیسرے بچے کے لئے سولہ شلنگ ماہانہ اور ہر چوتھے بچے کے لئے ایک پاؤنڈ بارہ شلنگ ماہانہ وظیفہ طلب کر سکتا ہے۔ عوام الناس میں بچوں کے متعلق شعور اور بیداری پیدا کرنے کے لئے پروپاگنڈا کے طور پر برلن شہر کے سب سے زیادہ گنجان علاقے میں حکومت کی طرف سے ایک گھنٹہ آویزاں کیا گیا ہے اور یہ گھنٹہ ہر بارہ منٹ کے بعد گونجتا سنائی دیتا ہے کیونکہ اعداد و شمار سے اندازہ ہوتا ہے کہ جرمنی میں ہر بارہ منٹ کے بعد ایک بچہ پیدا ہوتا ہے۔

لڑکیوں کو بلوغ سے پہلے ہی اس بات کا احساس دلایا جاتا ہے کہ زندگی میں ان کا مقصد وسیع گھرانوں کی مائیں بننا ہے۔ جرمن معلموں کے سرکاری آرگن کے تازہ ترین ایڈیشن میں معلموں کو ترغیب دی گئی ہے کہ وہ لڑکیوں کو اس بات کا شعور دلائیں کہ اُن کا فرض ہے کہ وہ بچے جننے کے کام کے لئے اپنے جسموں کو کسی قسم کی تخریب سے آلودہ نہ ہونے دیں اور صحت ور بنائے رکھیں۔ جرمنی میں لوگوں کے لباس اس انداز کے بنائے جاتے ہیں جن میں انسانی جسم بہت آسانی سے حرکت کر سکے اور بہتر سے بہتر لباسوں کے نمونے تیار کرنے کا کام فیشن کے نازی ماہرین کے ذمے ہے۔ ان کے مشوروں اور نصائح کے مطابق یہ فیصلہ کیا جاتا ہے کہ جرمنوں کے لباس کس ڈھب کے ہونے چاہئیں۔ نیز وہ پیرس کے نمونوں کی مذمت کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ ان نمونوں کو یہودیوں نے آلودہ کر دیا ہے اور یہ نمونے نسلی طور پر مضرت رساں ہیں۔ کیونکہ ان سے روحانی تنزل ہوتا ہے اور اُن کی نسلی اور قومی خصوصیات مجروح ہوتی ہیں۔

حکومتی پروپیگنڈا کے اثر سے تمام جرمنی کے قصبوں اور دیہات میں لوگ ایسے ذرائع اختیار کرتے ہیں جن سے وسیع گھرانوں کی حوصلہ افزائی ہو سکے۔ مثلاً ایک قصبے کی میونسپلٹی نے یہ قانون پاس کیا ہے کہ وہ گھرانے جن میں پانچ بچے ہوں اور کرائے کے مکانوں میں رہتے ہوں، صرف گیارہ ماہ کا کرایہ ادا کریں۔ ان کا بارھویں مہینے کا کرایہ میونسپلٹی ادا کرے گی۔ ایک انجمن جس کا نام "ماں اور بچہ" ہے اپنا تمام وقت اور کارگذاری گھرانوں کے بڑھانے میں صرف کرتی ہے۔ ایک اور انجمن نے جس کا نام "زیادہ بچوں والے گھرانوں کی انجمن" ہے ایک اعزازی رجسٹر بنا رکھا ہے جس میں وہ ان گھرانوں کے تمام افراد کے نام اعزاز کے طور پر درج کرتی ہے جن میں بچوں کی کثرت ہو۔ جرمنی کو ایک لازوال اور زبردست قوت والا ملک بنانے کے لئے روزانہ پروپیگنڈے کے نئے سے نئے ذرائع ایجاد کئے جاتے ہیں اور انہیں عمل میں لایا جاتا ہے۔

(باقی اگلے صفحے پر)

# جاپان ملک گیری کی شاہراہ پر

ایک سال سے کچھ عرصہ اوپر ہوا کہ پیکن سے چند میل مغرب کی جانب مارکو پولو کے پل پر چینی اور جاپانی افواج کا مخالفانہ اجتماع عمل میں آیا۔ یہ ایک ایسے واقعے کا آغاز تھا جسے اب جاپان والے "چینی معاملہ" کہتے ہیں، اور چین والے "جاپانی حملہ" کہہ کر پکارتے ہیں۔

ٹوکیو کا وزیر اعظم اس بارے میں تو سر مہ در گلو ہے کہ اگر جاپان کی افواج چین میں نہ ہوتیں تو اس مخالفانہ اجتماع کی نوبت ہی نہ آتی، لیکن وہ یہ کہتا ہے کہ جاپان کا مقصد یہ ہے کہ دنیا کے اس علاقے میں چیانگ کائی شیک نے امن کے راستے میں جو رکاوٹیں پیدا کر دی ہیں، ان کو دور کیا جائے۔ نیز مشرق کو اشتراکیت کی لعنت سے محفوظ رکھا جائے۔

معلوم ہوتا ہے کہ جاپان کے لئے امن کا تصور صورتِ حالات کی اُس کیفیت کا نام ہے جب شیر اور بھیڑ یک جا ہوں ——— بھیڑ شیر کے پیٹ میں — پہلے مانچوریا اور پھر پانچ شمالی صوبجات کے متعلق بھی یہی باتیں بنائی گئی تھیں اور کچھ عرصہ ہوا برلن اور روم میں سپین کے مسئلے میں بھی ایسی ہی باتیں سننے میں آئی ہیں جنہیں "بہانہ بسیار" کے سوا اور کچھ نہیں کہہ سکتے۔ ہر مثال میں اشتراکیت کے خلاف ہاؤ ہو کے بعد جاپانی افواج کا مغرب کی طرف پیش قدمی کرنا ایک لازمی شرط کی حیثیت سے واقع ہونا رہا ہے۔

چیانگ کائی شیک کو کسی بات کے چھپانے کی ضرورت نہیں نہ کسی سے معذرت کرنے کی حاجت ہے اس نے ہنکاؤ میں اعلان کیا ہے۔ کہ جاپان نے ایک امن پسند قوم کو صبر اور بردانشت کی حد سے کہیں بڑھ کر برانگیختہ کیا ہے اور اُس وقت ہمیں جنگ میں اُلجھا لیا ہے۔ جب ہم اس کام کے لئے قطعی طور پر تیار نہ تھے۔ اب ہم فتح یا اور کسی فائدے کے لئے جنگ نہیں کر رہے بلکہ اپنی ہستی کو قائم رکھنے کے لئے برسرِ پیکار ہیں۔"

ایک سال کی جنگ کے بعد شمالی چین کے تمام علاقے، منگولیا کے اندرونی علاقے کے بہت سے حصے اور فوچاؤ، سوویٹاؤ اور کینٹن کے علاوہ تمام بڑی بڑی بندرگاہوں پر جاپان کا برائے نام قبضہ ہو گیا ہے اور سوویٹاؤ اور کینٹن کو صفحۂ دنیا سے مٹا دینے پر وہ ایک بہیمانہ تندی سے تلا ہوا ہے۔

اس کے آگے کا علاقہ جس پر جاپان کا قبضہ ہے۔ ہینکو تک دریائے ینگ سی کیانگ کے محیط میں ہے اور چین کے عارضی دارالخلافے (ہنکاؤ) سے ایک سو پچاس میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ چھ ہزار میل ریلوے لائن میں سے چار ہزار میل جاپانی قبضے میں ہے۔ کینٹن سے ہنکاؤ اور یُن نان سے ہند چینی تک کی صوبجاتی شاہراہوں کے علاوہ یہ تمام لائنیں ریلوے کی بڑی بڑی اور مرکزی شاخیں ہیں۔

جاپان کو توقع ہے کہ چھ ماہ تک یہ قضیہ ختم ہو جائے گا اور وہ چاہتا ہے کہ جس قدر علاقہ اب تک حاصل کیا ہے۔ فی الحال وہی کافی ہے۔ آئندہ جب از سر نو تیاری ہولے گی تو باقی ماندہ علاقہ بھی حاصل کر لیا جائے گا۔ گذشتہ دو ماہ کے عرصے میں اس مقصد برآری کے لئے لندن، برلن، اور پیرس میں بہت سی پوشیدہ ریشہ دوانیاں کی گئی ہیں۔

اگرچہ اکثر انکار کی نوبت ہی آتی رہی ہے لیکن اب بیقین کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ برطانوی، فرانسیسی، جرمن، سویڈن اور سوئیزرلینڈ کے نمایندے صلح کے لئے گفت و شنید کر رہے ہیں اور چینیوں کو بھی اپنے ساتھ ملا لینے میں کوشاں ہیں۔ اور اس تگ و دو کی وجہ یہ ہے کہ برطانیہ، فرانس اور جرمنی بعد از وقت یہ جان چکے ہیں کہ چین میں تجارتی آزادی سے جاپان کا مقصد صرف اپنے لئے تجارتی آزادی ہے۔ کسی اور کے لئے نہیں۔

برطانیہ خصوصاً جاپان کی اس روش سے کلّی طور پر آگاہ ہو چکا ہے۔ ۱۹۳۲ء میں مانچوریا پر جاپانی قبضے سے اب تک برطانیہ کو اس علاقے میں چھ کروڑ پاؤنڈ کا نقصان ہوا ہے۔ یہاں یہ ظاہر کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ برطانیہ کی آنکھیں کھولنے والے سر ہیو نیچ بل ہیگس ہیں جو چین سے زخمی ہو کر آنے کے بعد سے لے کر اب تک برطانوی وزارت

خارجہ کے ایک ممتاز رکن ہیں۔

صلح کی شرائط پر کافی غور و خوض ہو چکا ہے اور ٹوکیو میں ان شرائط کو پسندیدہ نگاہوں سے دیکھا گیا ہے۔ جاپان کا ارادہ ہے کہ اس ستمبر میں ان شرائط کو ہر خاص و عام پر ظاہر کر دیا جائے کیونکہ اس وقت تک جاپان اپنے خیال کے مطابق ہانکو پر قبضہ پا لے گا۔

لیکن چانگ کائی شیک کا صلح کے بارے میں کچھ اور ہی خیال ہے وہ یہ کہتا ہے کہ چینی اپنے مدافعانہ اقدامات اس وقت تک ختم نہیں کر سکتے۔ جب تک جاپانی افواج ان تمام علاقوں سے دست بردار نہ ہو لیں جن پر انہوں نے گذشتہ ۷ جولائی سے آج تک قبضہ کیا ہے۔ مگر خاص ذرائع سے چانگ کائی شیک کو اس بات پر آمادہ کیا گیا ہے کہ وہ صلح کی ان شرائط پر دوبارہ غور و خوض کرے اور اس پر یہ بھی واضح کر دیا گیا ہے کہ اگر اُس نے اس معاملے کو دیر تک ملتوی کئے رکھا تو برطانیہ، جرمنی اور فرانس اس معاملے کے متعلق ایک غیر جانبدارانہ کمیٹی مقرر کر دینے پر مجبور ہو جائیں گے۔

ان تمام کارفرمائیوں کے پردے میں برطانیہ اور فرانس کی یہ خواہش ہے کہ آہستہ آہستہ چین پر غیر اقوام کا اتنا قبضہ ہو جائے جس سے جرمنی کے نوآبادیات کے مطالبے کا کسی حد تک فیصلہ ہو سکے لیکن ستمبر میں ان شرائط کو طے کرتے ہوئے اس خواہش کو صیغۂ راز میں رکھنے کی ہر ممکن کوشش کی جائے گی۔ انہی وجوہات کی بنا پر جاپان نے پچھلے مہینے جرمن مشیر افسروں کو ہانکو سے نکل جانے کے احکام صادر کئے تھے۔

اگر حالات ایسے ہی رہے تو برطانیہ جب بھی مناسب سمجھے گا ان ارادوں کے متعلق ایک انکاری اعلان جاری کر دے گا اور اُس کا یہ اعلان فنی نقطۂ نظر سے درست ہوگا۔ کیونکہ اس وقت صلح کی گفت و شنید کا معاملہ اسی طرح اُن چند ممتاز لوگوں کے ہاتھ میں ہے جس طرح برطانیہ اور اٹلی کے معاہدے کے وقت بھی چند مخصوص لوگوں کے ہاتھ میں تھا۔

جاپان کی صلح کی طرف اس اشتیاق کے ساتھ مائل ہو جانے کی وجہ یہ ہے کہ جنگ نے غیر متوقع طول پکڑ لیا ہے۔ جس بات کو جاپان ایک معمولی سا قضیہ تصور کرتا تھا اور جسے سر کرنے کے لئے وہ صرف چند فوجی دستوں کو کافی خیال کرتا تھا وہی بات اب اس قدر وسعت اختیار کر چکی ہے کہ اس وقت تک چین کی سرزمین پر جاپان کے دس لاکھ سپاہی مصروف پیکار ہیں اور جنگ کے ختم ہونے سے پہلے اَن گنت اور سپاہیوں کی ضرورت بھی درپیش آئے گی۔

اگرچہ جاپان کے وزیر اعظم نے اپنے ملک کو جنگ کی ضروریات کے مطابق بنا لیا ہے لیکن اس کے باوجود وہ یہ تسلیم کرتا ہے کہ اگر چانگ کائی شیک صلح پر راضی نہ ہوا تو یہ جنگ کم از کم دس سال اور جاری رہے گی۔ لیکن وہ یہ کہنے سے گریز کرتا ہے کہ جاپان اتنا عرصہ اس جنگ کو جاری نہیں رکھ سکتا ہے۔

جاپانی فوجی مصارف روز بروز بڑھ رہے ہیں۔ اور اب ان کا اندازہ دس لاکھ پاونڈز روزانہ سے زیادہ ہے۔ لیکن ایک ہی سال کے عرصے میں یہ اخراجات اب سے دُگنے ہو جائیں گے۔

معتبر مفکروں کی رائے ہیں جن میں جرمنی کے جاپان سے نکالے ہوئے مشیر بھی شامل ہیں، اگر چین اسی طرح گوریلا انداز کی لڑائی سے مقابلہ کرتا رہا اور اگر اسلحہ کی درآمد پر کوئی پابندی نہ عاید کی گئی تو دو سال کے اندر اندر جاپانی طاقت ہار ماننے پر مجبور ہو جائے گی۔ گذشتہ سال میں چینیوں کو شکستیں ہوئیں لیکن پچھلے سال کا سب سے زیادہ قابلِ ذکر واقعہ یہ ہے کہ چین نے تیر چوانگ کے مقام پر جاپان کی جدید فوج کو ایک عظیم الشان شکست دی۔

چین اور جاپان کی اس جنگ نے قضیہ سپین سے کہیں بڑھ چڑھ کر دنیا کو جنگ کے نئے طریقوں کی وسعت سے روشناس کرا دیا ہے۔ دو سال کے قلیل عرصے میں شنگھائی کا عظیم الشان شہر جس کی آبادی پینتیس لاکھ سے زیادہ تھی خس و خاشاک کا ڈھیر بن کر رہ گیا ہے۔ سابق دارالخلافہ نانکن کی تباہی بمباری اور آتش زدگی کے لحاظ سے ایک بے نظیر حادثہ تھی۔ اور اُس پر جاپانی قبضے کے بعد جو قتل و غارت گری کے منظر دیکھے گئے وہ موجودہ زمانے میں اپنی مثال نہیں رکھتے۔

جنوبی دارالخلافہ کینٹن میں، جس کی آبادی پندرہ لاکھ تھی صرف تین ہفتوں کی بمباری میں پانچ ہزار شہری موت کے گھاٹ اتار دئے گئے اور اب اس شہر کے غریب محلوں میں زیادہ تر اپاہج اور محتاج لوگوں کی کثرت ہے جن میں بیشتر تعداد بچوں کی ہے۔ دوسرے شہر بھی اسی قسم کے مظالم کا شکار ہوئے ہیں۔

ان مظالم کا چین نے جو جواب دیا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے۔

چینی طیاروں نے جاپانی علاقوں میں دو بار پرواز کی ہے۔ پہلے فارموسا کے جزیرے پر وہاں انہوں نے دارالخلافہ تھکو پر بمباری کی اور اس سے

صرف آٹھ جانیں ضائع ہوئیں۔ دوسری پرواز میں اتنا خون بھی نہ بہا۔ یہ پرواز جاپان کے مغربی شہروں پر کی گئی۔ جہاں وہ صرف پمفلٹ پھینک کر آ گئے۔

جاپانیوں کے حملوں سے چین کے علاوہ دوسری اقوام کو جو نقصان پہنچا ہے۔ اس کی مختصر تفصیل یہ ہے۔ امریکہ کا اگن بوٹ جس کا نام "پینے" تھا۔ اُسے جاپان نے غرقاب کر دیا اور اُس کے علاوہ تیل سے چلنے والے تین سٹیمر بھی تہ آب کر دیئے جن کی غرقابی میں چھ ملاحوں کی جانیں بھی ضائع ہوئیں۔

بحری کشتی لیڈی برڈ پر ایک برطانوی جہاز ران کو "بیپ" مشین گن سے ہلاک کر دیا گیا۔ اس کے علاوہ ایک برطانوی فوجی لاری کو راستے میں تباہ کر دیا گیا۔ برطانوی سفیر زخمی ہوا۔ تجارت کے سلسلے میں غیر اقوام کو جو نقصانات اب تک برداشت کرنے پڑے ہیں ان کا اندازہ بیس کروڑ پاؤنڈ کیا جاتا ہے۔

اگرچہ جاپان کو فتح پر فتح نصیب ہوئی ہے۔ لیکن اس سے چینیوں کے حوصلے پست نہیں ہوئے کیونکہ چین کے پاس بیش بہا زرخیز زرعی علاقے ہیں اور انہیں تعداد کے لحاظ سے بھی فوقیت حاصل ہے بلکہ جاپانی حملوں سے چین کی پینتالیس کروڑ کی آبادی جو زیادہ تر جنوب اور وسطی علاقوں میں ہے اب وقت کی ضرورت کے لحاظ سے اس قدر متحد ہو گئی ہے جس کی مثال ماضی میں نہیں ملتی اور اشتراکی اور قومی فوجیں جو پہلے آپس میں برسر جنگ رہتی تھیں۔ اب مل کر دشمن کا مقابلہ کر رہی ہیں۔

جاپان کا فوجی نقصان پچھلے ہفتے کے اعلان کے مطابق سینتیس ہزار سات سو انتیس مردہ اور ایک لاکھ زخمیوں پر مشتمل ہے۔ اگرچہ زخمیوں کی تعداد کا صحیح اندازہ نہیں ہو سکا۔ اس کے مقابلے میں ڈیڑھ لاکھ چینی قتل اور مجروح ہوئے ہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ اعداد و شمار محض پروپیگنڈے کے نقطۂ نظر سے نشر کئے گئے ہیں۔ حقیقتاً جاپان کا نقصان اس اعلان شدہ نقصان سے زیادہ اور چین کا نقصان کم ہے۔ دوسرے ممالک کے شاہدوں کی رائے میں جاپان کا نقصان جان دو لاکھ سے کسی صورت بھی کم نہیں۔

گذشتہ سال میں جاپان نے چار لاکھ بیاسی ہزار مربع میل علاقہ اپنے قبضے میں کر لیا ہے۔ یہ جاپان کے رقبے سے دگنا ہے۔ اور اس کی آبادی بارہ کروڑ ہے۔ اس علاقے کی لمبان جس میں اس وقت جنگی کارگذاریاں جاری ہیں نیرہ سو میل ہے۔

بسنت سہائے

# اردو کے لئے لاطینی رسم الخط

خدا کا شکر ہے کہ اردو زبان باوجود طرح طرح کی مخالفتوں اور ہر ہر قدم پر رکاوٹوں کے روز افزوں ترقی کرتی جاتی ہے۔ اچھے سوچنے اور سمجھنے والے بزرگانِ قوم اس کی ترقی کے لئے کوشاں ہیں خامیاں اور کمزوریاں چن چن کر دور کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ اس سلسلے میں سب سے اہم سوال اردو کی طباعت کا ہے۔ طباعت کی ترقی میں جو چیز سب سے زبردست رکاوٹ ثابت ہو رہی ہے وہ لیتھوگرافی یعنی پتھر کی طباعت ہے دنیا میں فنِ طباعت نے اتنی ترقی کر لی ہے کہ ہم ان تمام جدید ترین آسانیوں سے فایدہ اٹھائے بغیر اپنی زبان کو ترقی یافتہ زبانوں کی سطح تک نہیں لا سکتے روٹری پریس اور سلف کمپوزنگ مشینوں نے تو گویا پریس کی دنیا میں انقلاب کر دیا اور ہم پتھر کی طباعت کو خیرباد کہے بغیر ان مشینوں سے کسی طرح فایدہ نہیں اٹھا سکتے۔

پتھر کی طباعت میں جو دقتیں ہیں ان کا بار غلط فہمی کی وجہ سے رسم الخط کے سر تھوپ دیا گیا نتیجہ یہ نکلا کہ بعض لوگوں نے اردو رسم الخط کو بدل دینے کا مشورہ پیش کیا کسی نے ناگری کی مدح سرائی کی اور کوئی لاطینی کی تجویز پیش کرنے لگا۔ میں نے ۱۹۳۱ء میں رسم الخط کے متعلق ایک تفصیلی مضمون رسالہ ندیم میں لکھا تھا اس کے بعد سے سات آٹھ سال کی طویل و عریض مدت میں ناگری، اردو اور لاطینی خطوں پر مختلف حیثیتوں سے غور کرتا رہا۔ رومن رسم الخط میں چھپی ہوئی کئی پرانی کتابیں کتب فروشوں سے حاصل کیں۔ ایسٹ انڈیا کمپنی نے بھی ابتدا میں کچھ کتابیں رومن رسم الخط میں شائع کی تھیں۔ خوش قسمتی سے یہ کتابیں بھی مجھے مل گئیں۔ اس بات سے قطع نظر کرتے ہوئے کہ اردو کا موجودہ رسم الخط بدل دینے کے بعد ہمارا اب تک کا سارا سرمایۂ ادب عجائب خانوں کی زینت ہو جائے گا۔ میں اپنے غور و فکر کی بنا پر اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ اگر اردو زبان یہی زبان ہے جو ہندوستان میں رائج ہے تو اس کے لئے موجودہ رسم الخط سے زیادہ بہتر کوئی دوسرا رسم الخط نہیں۔ مجھے اس سے انکار نہیں کہ اردو کا موجودہ رسم الخط اپنے اندر اصلاح کی گنجائش رکھتا ہے لیکن اسے چھوڑ کر ہم دوسرا رسم الخط اختیار کر لیں تو ہماری دقتیں کئی گونہ زیادہ ہو جائینگی کسی زبان کا رسم الخط کبھی اتنا مکمل نہیں ہو سکتا جتنا کہ کوئی مفکر سوچ سکتا ہے۔ اپنے رسم الخط کے ناقص ہونے کی شکایت دنیا کی ہر ایک زبان کو ہے اس لئے میں کہہ سکتا ہوں کہ دنیا کا ہر رسم الخط ناقص ہے۔ بلکہ اردو رسم الخط کی بہ نسبت ناقص تر ہے۔ اگر کوئی شخص ٹھنڈے دل سے غور کرے تو میری طرح اسی نتیجے پر پہنچے گا کہ اردو رسم الخط اصلاح پذیر ہونے کے باوجود دنیا کا سب سے زیادہ مکمل رسم الخط ہے۔

کچھ دن ہوئے کہ میں نے ناگری رسم الخط کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار کیا تھا۔ یہ مضمون جب شائع ہوا تو اربابِ نظر نے اسے پسند کیا اور ۲۰-۲۵ اخبارات و رسائل نے اپنے موقر صفحات میں اسے نقل فرما کر میری قدر افزائی فرمائی۔ ابھی حال ہی میں اس مضمون کو مخدوم و محترم مولانا عبدالماجد صاحب دریابادی مدظلہ نے اپنے اخبار صدق میں شائع فرمایا تو ایک ذیلی سرخی میں لاطینی رسم الخط کا ذکر کر دیا اس لئے خیال ہوا کہ لاطینی رسم الخط کے متعلق بھی میں اپنے خیالات کا اظہار کر دوں۔ پچھلے دنوں ہری پورہ کانگرس کے خطبہ صدارت میں بابو سوباش چندر بوس صدر کانگرس نے ہندوستانی زبان کے لئے لاطینی رسم الخط تجویز فرمایا تھا۔ مجھے اس وقت بھی خیال ہوا تھا کہ لاطینی رسم الخط کے متعلق کچھ عرض کر دوں لیکن نہ کر سکا اب اس مضمون میں چاہتا ہوں کہ لاطینی رسم الخط کے بارے میں جو کچھ سمجھ چکا ہوں وہ بہت ہی اختصار کے ساتھ آپ کے سامنے رکھ دوں۔ خود ملاحظہ فرما لیجئے کہ اردو کے لئے لاطینی رسم الخط بہتر ہوگا یا نہیں۔

## آواز و حروف

خط لاطینی جب کہا جاتا ہے تو اس سے مراد یورپین زبانوں کا

موجودہ رسم الخط ہوتا ہے۔ سب کو معلوم ہے کہ لاطینی زبان مدت ہوئی کہ ختم ہوگئی۔ آج دنیا کے کسی حصے میں کہیں بولی نہیں جاتی۔ کہتے ہیں کہ روما کے گرد و نواح میں کوئی قبیلہ لاطین نام کا آباد تھا۔ یہ زبان اصل میں اسی قبیلہ کی زبان تھی۔ رومن سلطنت کی ترقی اور وسعت کے ساتھ پھیلی پھلی اور پھولی۔ رومن شہنشاہیت کے پارہ پارہ ہو جانے کے ساتھ ہی زبان بھی پارہ پارہ ہوگئی اور آج براعظم یورپ کی تمام زبانوں میں لاطینی کے الفاظ پلنے جاتے ہیں۔ لاطینی زبان ختم ہوگئی اب رہی سہی جو کچھ ہیں اس زبان میں رہ گئی ہیں، ان کا یہ حال ہے کہ انگریز انگریزی تلفظ میں پڑھتے ہیں اور فرانسیسی فرینچ تلفظ میں اطالیہ کو اصرار ہے کہ ان حروف کا صحیح تلفظ اطالوی زبان میں ہے اور یونان مدعی ہے کہ صحیح ہم ادا کرتے ہیں۔ ایک حرف علت "O" کو لیجئے۔ انگریز گولائی لئے ہوئے بلند آواز نکالتے ہیں کبھی محض زبر کی اور کبھی ان دونوں سے مختلف محض واؤ ماقبل ضمہ کی لیکن اطالوی کہتے ہیں کہ اس کی صحیح آواز الف مقصورہ کی ہے۔ چنانچہ ان کے یہاں اس کی یہی آواز رائج ہے اسی طرح حرف V انگریزی میں حرف واؤ کی آواز دیتا ہے۔ اور جرمن میں ف کی۔ H انگریزی زبان میں کبھی ھ کے آواز دیتا ہے اور کبھی بے آواز رہتا ہے مگر اطالوی زبان میں یہ حرف کاف کی ذرا پُر آواز دیتا ہے اس لئے یہ کہنا کہ لاطینی رسم الخط اختیار کر لیا جائے اس وقت تک کوئی معنی نہیں رکھتا جب تک یہ واضح نہ کر دیا جائے کہ یورپ کی موجودہ زبانوں میں سے آواز کے بارے میں کس کا طریقہ اختیار کیا جائے اور اگر ایسا نہیں تو یہ طے کر دینا چاہیئے کہ ہم اپنی زبان کے لئے حروف کی آوازیں خود متعین کریں گے۔ اس بارے میں کسی زبان کی اتباع نہیں کی جائے گی کیوں کہ لاطینی رسم الخط لاطینی زبان کی آوازیں کھو چکا ہے اور ایک ہی حرف مختلف بولیوں میں مختلف آوازیں دیتا ہے۔

میں سب سے پہلے، پہلی شکل کو لیتا ہوں یعنی اردو کے لئے لاطینی رسم الخط اختیار کرتے ہوئے ہم انگریزی، اطالوی، فرانسیسی، جرمن، اسپینش یا یونانی زبانوں میں سے آواز کے بارے میں کسی ایک کی اتباع کریں۔ مثلاً انگریزی زبان کو نمونہ بنائیں اور اسی پابندی کے ساتھ اردو زبان کو لکھا جائے تو ہمیں دیکھنا پڑے گا کہ حروف اور آواز کے درمیان صحیح انطباق بھی رہتا ہے یا نہیں کیونکہ انگریزی زبان میں جتنی آوازیں ہیں اردو زبان میں اس سے کہیں زیادہ آوازیں پائی جاتی ہیں۔ انگریزی زبان میں حروف صحیح کل اکیس ہیں مگر آوازیں چھتیس ہیں۔ باقی تیرہ آوازوں کے لئے مختلف قسم کے مرکبات سے کام لیا جاتا ہے مثلاً ch چ sh ش th ث یا د وغیرہ اور پانچ حروف علت ہیں جن سے سولہ آوازیں پیدا کی جاتی ہیں ان کا کوئی قاعدہ مقرر نہیں ہے بلکہ تلفظ کے بارے میں صرف سماعیات پر بھروسہ کرنا پڑتا ہے جیسے A، Father، Fan اور Day میں E، Me، Mend اور Here میں I، Tide، Pin اور Machine میں O، Pot، Bold اور Storm میں U، Tube، Put، Tub اور Burn میں، ان آوازوں کو ممتاز کرنے کے لئے تین طرح کے نشانات ڈکشنریوں میں رائج ہیں لیکن U پر چوتھی طرح کا نشان بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ کیونکہ یہ حرف مختلف الفاظ میں چار آوازیں دیتا ہے۔

انگریزی کے تین حروف C، X اور V کی ہمیں ضرورت نہیں لیکن چ کی آواز کے لئے C کو رکھنا پڑے گا۔ اس طرح کل چوبیس حروف ہم کو ملیں گے۔ ان میں غ، خ، ت، ڈ اور د کے لئے پانچ حروف کا اور اضافہ فرمائیے کل (۲۹) حروف ہوتے ہیں ان (۲۹) حروف سے اردو زبان کی تمام آوازیں ادا نہیں ہو سکتیں۔ اردو زبان میں (۸۲) آوازیں ہیں جو ہمارے موجودہ رسم الخط سے مفرد اور مرکب صورتوں میں ادا کی جاتی ہیں اور بعض میں حرکات سے کام لیا جاتا ہے۔ مفرد جیسے با مرکب جیسے بھا اور حرکات سے جیسے آ، بھ، پھ وغیرہ کے لئے تو انگریزی حروف میں بھی H ملا کر مرکب تیار کیا جائے گا۔ مگر حرکات کے لئے رومن تحریر کے نشانات کے بغیر کام نہیں چل سکتا اور اس صورت میں ہم اردو حروف پر اعراب لگانے سے کم دِقت میں نہیں۔ پھر رسم الخط بدلنے سے ہمارا کیا فایدہ ہوا ہم لکھنے پڑھنے اور طباعت میں اس سے کم ٹکڑوں سے کام نہیں لے سکتے۔

اگر رسم الخط بدل کر ٹھیک اسی طرح لکھا گیا جیسا کہ آج رومن تحریر میں لکھا جاتا ہے تو موجودہ رسم الخط کی بہ نسبت زیادہ مشتبہ اور دقت طلب ہے۔ اگر آپ اس کا نمونہ دیکھنا چاہیں تو لاطینی رسم الخط میں چھپی ہوئی کوئی کتاب ملاحظہ فرمائیں ۱۹۲۳ء میں ایک کتاب Animal Management کے نام سے شائع ہوئی تھی اس کا ایک نسخہ اس وقت میرے سامنے ہے اس کتاب کے ص۳۳ پر ایک عبارت اس طرح لکھی ہوئی ہے:۔

Yeh bara chhota bedaul Ya madham hota hai

یہ بڑا چھوٹا بے ڈول یا مدھم ہوتا ہے

اسی کتاب میں مندرجہ ذیل الفاظ اس طرح لکھے ہوئے ہیں:-

Ghaur Khub Chhub Abdulhai

غور خوب چھب عبدالحی

Zakham Kharab Ghora

زخم خراب گھوڑا

اس سے قطع نظر کرکے کہ مندرجہ بالا تحریر میں جگہہ، محنت اور وقت زیادہ صرف ہوا ہے صرف اس بات پر غور فرمائیے، کہ آوازیں تمام ادا ہوگئیں یا نہیں؟ اور التباس لفظی کی کتنی گنجائش رہتی ہے۔ ت ٹ، د ڈ، ر ڑ، کھ خ، واؤ ماقبل ضمہ اور صرف ضمہ سب ایک دوسرے سے مل گئے۔ نام عبدالحی کو اس طرح لکھا گیا کہ جملہ خبریہ "عبدل ہے" اور نام عبدالحی میں کوئی فرق باقی نہ رہ سکا۔

اگر اردو کے لئے لاطینی رسم الخط اختیار کرنے کا یہی مطلب ہے تو میں کہہ سکتا ہوں کہ اس کا پڑھنا تو غیر اردو داں، بلکہ اچھے اردو داں کے سوا دوسروں کے لئے بہت زیادہ مشکل ہے۔ مندرجہ بالا کتاب ۱۴۴ صفحات پر مشتمل ہے اور ہر ہر صفحہ بلکہ ہر سطر پڑھنے کے لئے اردو کے الفاظ و معنی کا یاد رہنا ضروری ہے

دوسری مشکل یہ ہے کہ حروف و آواز میں تطابق ہم خود قایم کریں کسی دوسری زبان کی آوازوں کا خیال ہی نہ آنے دیں تو اس کے لئے لاطینی رسم الخط کی ہی کیا تخصیص ہے۔ چینی و جاپانی عبری و سریانی خطوں سے بھی یہی کام لیا جاسکتا ہے جن میں لاطینی حروف کی طرح التباسات نہ ہوں۔ لیکن واضح رہے کہ ہم جو خط بھی بنائیں گے۔ ان کے حروف کی تعداد ۸۲ سے کم نہیں ہوسکتی۔ اس کے بعد تعلیم و تحریر وغیرہ میں جو دقتیں ہوں گی وہ ظاہر ہیں۔

دنیا کی کسی زبان کی آوازوں پر غور فرمائیے تو معلوم ہوگا کہ آوازوں کی ابتدائی اور بڑی دو قسمیں ہیں۔ پہلی قسم وہ ہے جو حروف صحیحہ کی آواز کہلاتی ہے جیسے ب، پ یا B ، P وغیرہ کی آوازیں دوسری وہ آوازیں جو جوف دہن سے نکالی جاتی ہیں اور حروف علت کی آوازیں کہلاتی ہیں۔ جیسے اَو، اُو، اِی، اَے، آ وغیرہ حروف صحیحہ کی آوازیں مخرج کی کسی نہ کسی جگہہ سے شروع ہوتی ہیں لیکن یہ کسی طرح ممکن نہیں کہ ان کو دوسری قسم کی آوازوں سے ملائے بغیر ادا کیا جاسکے۔ ان کی ادائی دو طرح پر ہوتی ہے اول حرف علت کی آواز سے شروع ہوکر حرف صحیح پر ختم ہوتی ہے جیسے اَب، آب وغیرہ دوسری طرح حرف صحیح سے شروع ہوکر حرف علت پر ختم ہوتی ہے۔ جیسے بَ، با وغیرہ

اب ذرا غور فرمائیے تو معلوم ہوگا کہ مختلف زبانیں صحیح حروف کی آوازوں میں بہت زیادہ اختلاف رکھتی ہیں مثلاً ع، ح، ض، ظ وغیرہ آپ کو آرین گروپ کی زبانوں میں نہیں ملتے اسی طرح پ، چ، ژ، گ، ٹ، ڈ، ڑ آپ سامی زبانوں میں نہیں پاسکتے مگر جوف دہن سے پیدا ہونے والی آوازوں یعنی حروف علت کے معاملے میں کم و بیش تمام زبانیں برابر ہیں۔ سب کے ہاں معمولی اختلاف کے ساتھ یہ آوازیں پائی جاتی ہیں یہی وجہ ہے کہ رسم الخط کے مسئلہ پر غور کرتے ہوئے حروف صحیحہ کی کمی بیشی کو کوئی خاص اہمیت نہیں دی جاسکتی۔ کیونکہ کوئی زبان اپنے ان حروف میں اختصار نہیں کرسکتی، چار و ناچار ان حروف کو رکھنا ہی پڑے گا۔ مثلاً اردو کے لئے اگر آپ لاطینی رسم الخط اختیار کرلیں تو بھی نون غنہ کے لئے آپ کوئی نہ کوئی نشان بنانے پر مجبور ہیں رسم الخط میں تمام تر اہمیت ان ہی حروف علت اور ان کی آوازوں کو دی جاتی ہے کہ تمام دوسرے حروف کی آوازوں کی ادائی کا دارومدار ان حروف کی آوازوں پر ہے۔

ان حروف کے لئے مختلف خطوں میں مختلف قاعدے بنائے گئے ہیں۔ مگر بدقسمتی سے کسی زبان کا قاعدہ بھی پوری طرح مکمل و درست نہیں بعضوں نے اس کے لئے حروف مقرر کئے ہیں جیسے لاطینی رسم الخط میں پانچ واولز (VOWELS) لیکن دقت یہ پڑتی ہے کہ ان حروف سے ہر ایک سے کئی کئی آوازیں پیدا کئے بغیر کام نہیں چلتا بلکہ بڑی حد تک سماعیات اور تقالید پر بھروسہ کرنا پڑتا ہے۔ آپ دیکھتے ہیں کہ حرف (U) Tube، Put اور Barn میں ایک دوسرے سے بالکل مختلف آوازیں دیتا ہے اور اس اختلاف کے لئے کوئی کلی قاعدہ موجود نہیں بعض خطوں میں ان کے لئے نشانات مقرر کئے گئے ہیں جیسا کہ ناگری میں ہے لیکن ان میں بھی وہی دقت پیدا ہوتی ہے۔ نقوش آواز کا اور آواز نقوش کا ساتھ نہیں دیتی۔ تلنگی۔ کنڑی، ملیالم اور برمی میں بھی یہی۔ اور سب سے کم بری شکل یہی رہ جاتی ہے کہ ان آوازوں میں سے موٹے موٹے فرق کے لئے تو نشانات مقرر کرلئے جائیں اور اس کی پابندی کی جائے کہ نقوش اور آواز کی ترتیب میں فرق نہ ہونے پائے۔ باقی اختلافات کے لئے کسی حد تک سماعیات پر بھروسہ کیا جائے اس میں کئی طرح کے فایدے ہیں۔ لکھنے اور پڑھنے میں محنت کم صرف ہوتی ہے۔ کاغذ اور قلم کی خدمت بھی

نسبتہً کم رہ جاتی ہے۔ اس وقت یہی طریقہ تمام ان زبانوں میں رائج ہے جو سامی خط میں لکھی جاتی ہیں مثلاً عبری، آرامی، سریانی، عربی، اردو، فارسی پشتو، کمک، کردی، ملائی۔ نوبین وغیرہ۔

## تعلیم

بہ ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ لاطینی حروف مفرد صورت میں لکھے جاتے ہیں۔ اس لئے اس کی تعلیم اردو حروف کی تعلیم سے زیادہ آسان ہوگی۔ اور یہ آسانی ہوگی کہ بچوں کو بہت ہی کم شکلیں یاد کرنی پڑیں گی حالانکہ واقعہ اس کے بالکل برخلاف ہے اگر اردو کے لئے لاطینی رسم الخط اختیار کرلیا گیا تو بچوں کو اردو مفرد حروف اور جوڑوں سے کہیں زیادہ اشکال یاد کرنی پڑیں گی۔ اس وقت لاطینی حروف کی تعداد (۲۶) ہے ان میں کم سے کم غ، خ، ح، ت، ڑ، د، ش سات حروفوں کا اضافہ کیجئے تو ان کی تعداد (۳۳) ہوگی تین حروف v، c اور x ہمارے لئے بے کار ہیں ان کو نکال دیجئے باقی رہ گئے (۳۰) ان میں حروف علت کے (۱۴) نشانات کا اضافہ کیجئے، کل (۴۴) اشکال ہوئیں۔ ہر ایک کے چھوٹے Small اور بڑے Capital حروف ہوں گے (۹۲) شکلیں ہوگئیں، اس کے بعد لکھنے کے حروف اور ہوں گے اور طباعت کے اور، تو یہ تعداد (۱۸۴) ہوتی ہے۔ ہر ہندوستانی بچے کو ۱۸۴ شکلیں حروف کی یاد کرنی پڑیں گی۔ پھر یہ شکلیں ایک دوسرے سے اتنی مختلف ہوں گی کہ آپ یکسانی کا خیال بھی نہیں کرسکتے D اور d، G اور g میں جو اختلاف ہے وہ دیکھ لیجئے۔

آپ کسی بچہ کو اردو قاعدہ پڑھادیں اس کے بعد کوئی خوش خط لکھی تحریر دے دیں، صاف پڑھ دیگا لیکن اس کا اندازہ کرنے کے لئے ہیں عمروں کے تفاوت کو خیال میں رکھنا چاہئے کہ بڑی عمر کے افراد انگریزی حروف اگر آسانی سے سیکھ سکتے ہیں، اردو حروف اس سے کہیں زیادہ آسانی سے سیکھ لیتے ہیں، اردو کے حروف کے جو جوڑ استعمال ہوتے ہیں ان میں شاید ہی کوئی ایسا جوڑ ہو جو اپنے اصل مفرد حرف سے بہت زیادہ مشابہت نہ رکھتا ہو۔ اس کی وجہ سے یاد کرنے میں بڑی آسانی ہوتی ہے۔ اس کے ماسوا اردو حروف کی شکلوں میں نمایاں یکسانی پائی جاتی ہے، ج، ح، خ، ب، پ، ت، ٹ، ث وغیرہ میں دیکھ لیجئے۔ یہ یکسانی تعلیمی نقطۂ نظر سے بڑی گراں قدر چیز ہے، حافظہ پر بہت ہی کم بار ڈالنے کی ضرورت ہوتی ہے اور بچہ آسانی سے حروف کی شکلیں یاد کرلیتا ہے۔ اس کے برخلاف لاطینی رسم الخط میں اس قسم کی یکسانی آپ نہیں پاسکتے۔ یہی وجہ ہے کہ بچے اردو حروف کو انگریزی حروف کی بہ نسبت جلدی اور آسانی سے یاد کرلیتے ہیں۔

میں نے کچھ دنوں خوشنویسی کی مشق کی ہے اور اس موضوع پر جو کتابیں لکھی گئی ہیں انہیں بھی دیکھا ہے۔ آپ بھی ملاحظہ فرمالیجئے۔ صرف چار طرح کی متناسب لکیروں اور تین قسم کے نقطوں سے اردو کے سارے حروف بن جاتے ہیں۔ مسٹر ایشور چندر او دیا ساگر مشہور بنگالی معلم نے اپنی کتاب میں انگریزی حروف کی مشق کے لئے اسی طرح کے خطوط سے کام لینا چاہا مگر کامیاب نہ ہوسکے (۱۹) قسم کے خطوط قائم کرنا پڑے مگر پھر بھی اس کے ذریعے انگریزی کے تمام حروف کی مشق ممکن نہ ہوسکی۔

لاطینی حروف میں ایک بات یہ بھی تعلیمی اعتبار سے قابل لحاظ ہے کہ ان کی شکلیں اردو حروف کی بہ نسبت زیادہ الجھی ہوئی ہیں، جو یاد رکھنے میں خاصی تکلیف دہ ثابت ہوتی ہیں۔ ش اور sh، ز z، گ اور g میں جو فرق اس اعتبار سے ہے، ملاحظہ فرمالیجئے۔

## طباعت

طباعت کی آسانیوں کا خیال کرکے لاطینی رسم الخط اختیار کرلئے جانے کی تجویز جب پیش کی جاتی ہے تو پیش کرنے والے احباب کی نیتیں خیر کی ہوتی ہیں، اور وہ دل سے چاہتے ہیں کہ انگریزی طباعت کی طرح اردو میں بھی طباعت کا کام آسان ہوجائے اور اردو زبان کی ترقی میں اس کا جو ہاتھ ہوگا وہ ظاہر ہے، لیکن اس مسئلے پر بھی غور کرلینا چاہئے کہ حروف کی تعداد اردو کے لئے اتنی ہی نہیں رہے گی جتنی انگریزی زبان کے لئے مستعمل ہے۔

اردو کا پریس بلاشبہ بہت ہی بری حالت میں ہے۔ جدید ترین آلات طباعت سے فائدہ نہیں اٹھایا جاتا ہے۔ اس کی وجہ اردو کا رسم الخط نہیں بلکہ لیتھو کی طباعت ہے۔ پتھر کی طباعت کو چھوڑ دیجئے۔ نسخ ٹائپ خوبصورت سے خوبصورت ہر طرح کے دنیا میں تیار ملتے ہیں خود ہندوستان میں بھی بیسیوں جگہ تیار ہوتے ہیں ان سے فائدہ اٹھائیے ساری دقتیں ختم ہوجائیں گی، لینوٹائپ، انٹرٹائپ، روٹری پریس سب کچھ آسانی سے تیار ہوسکتے ہیں، اس کے لئے رسم الخط بدلنے کی ضرورت نہیں، مصر کو دیکھئے پریس نے کس قدر ترقی کرلی ہے۔ مصور اخبارات و رسائل، ۱۲، بلکہ ۱۸ بڑے بڑے صفحات کے روزنامے ہزاروں سے متجاوز تعداد میں چھپتے ہیں۔ اسی عربی رسم الخط میں تمام جدید سے جدید آلات طباعت سے کام لیا

جارہا ہے۔ اسی طرح جاپانی پریس کی حالت پر غور فرمائیے۔ غور! ایشیا ہے۔ رسم الخط ناقص ترین۔ مگر لاطینی رسم الخط اختیار کئے بغیر فنِ طباعت نے وہاں اتنی ترقی کر لی ہے کہ ایشیا تو ایشیا یورپ کے بھی کم ممالک مقابلہ میں پیش کئے جاسکیں گے۔

اردو طباعت کے متعلق شکایت ہے کہ دو چار ہزار فرمے نکالنے کے بعد حروف چھن جاتے ہیں۔ بڑی تعداد میں کچھ چھاپنا ممکن نہیں، تصحیح اچھی طرح نہیں ہوسکتی، کہیں پر سے کوئی سطر یا پیراگراف نکالنا ہو تو آسانی کے ساتھ نہیں ہوسکتا۔ تصاویر مضامین کے ساتھ نہیں چھپ سکتیں۔ جلد کتابت نہیں ہوتی۔ کتابت میں یکسانی نہیں رہتی۔ سلف کمپوزنگ مشینوں سے فایدہ نہیں اٹھایا جاسکتا، ان شکایتوں پر غور فرمائیے۔ شکایتیں بالکل درست ہیں لیکن ان کا بار پتھر کی چھپائی پر پڑنا چاہیئے نہ کہ رسم الخط پر، رسم الخط کا اس میں کوئی قصور نہیں، اگر لاطینی رسم الخط کو بھی آپ لیتھو سے چھاپیں تو یہی دقتیں رہیں گی اگر اردو کے لئے نسخ اردو ٹائپ کی طباعت اختیار کر لی جائے تو لاطینی حروف کی بہ نسبت زیادہ کارآمد اور مفید ہوگی، نسبتہً سستی بھی پڑے گی، کاغذ کم صرف ہوگا، کمپوزیٹر کو کام کم کرنا پڑے گا، مثلاً ایک لفظ "بشیر" کو دیکھیے اس کے لئے اردو میں کمپوزیٹر کو چار مرتبہ ہاتھ چلانا پڑے گا

د. | شد | ید | و

مگر لاطینی میں سات بار حروف اٹھانا ہوگا

B | A | S | H | E | E | R

ظاہر ہے کہ محنت اور کاغذ زیادہ صرف ہوگا۔ اور کتاب گراں پڑے گی۔

میں نے ایک مشہور پریس سے ایک رسالہ کی طباعت کے متعلق اخراجات کا تخمینہ طلب کیا تھا اور لکھا تھا کہ رسالہ اردو ٹائپ میں طبع کیا جائے تو اخراجات کیا ہوں گے اور اگر اسی لاطینی (رومن) میں چھاپا جائے تو کیا خرچ ہوگا؟ معلوم ہوا کہ اردو ٹائپ کی بہ نسبت رومن میں ۳۷ فی صدی اخراجات بڑھ جائیں گے۔ کچھ تو کاغذ زیادہ صرف ہوگا، اور کچھ اجرت تسطیر حروف (کمپوزنگ) زیادہ ہوگی۔ تسطیر کی اجرت کارندہ کی کارگزاری پر ہوتی ہے، اور جو عبارت اردو کے ایک صفحہ میں آتی ہے، وہ رومن کے تقریباً دو صفحات میں آئے گی۔ چونکہ انگریزی حروف کی اجرت تسطیر نسبتہً کم ہوتی ہے اور یہ اردو کی زیادہ اس لئے اضافہ صرف ۳۷ فی صدی ہوا ورنہ کہیں اجرتیں اگر برابر ہوتیں تو لاگت تقریباً ۷۵ فی صدی بڑھ جاتی۔ اس کمی بیشی کا خیال رکھتے ہوئے غور فرمائیے کہ ہمارے لئے تجارتی حیثیت سے کونسا رسم الخط مفید ثابت ہوگا اور کس میں کتابیں سستی تیار ہوسکیں گی؟

## عام ضروریات

عام ضروریات تمدن کا لحاظ کرتے ہوئے بھی کسی رسم الخط پر غور کیا جانا چاہیئے۔ مثلاً رسم الخط میں یہ ضرور دیکھنا چاہیئے کہ تیزی کے ساتھ لکھا اور پڑھا جاسکتا ہے یا نہیں، آپ کو معلوم ہے کہ مختصر نویسی کی ابتدا صرف اسی ضرورت کی بنا پر ہوئی۔

کسی خط کے لکھتے وقت قلم کو جتنا زیادہ کام کرنا پڑے گا، اتنا ہی زیادہ وقت، محنت اور کاغذ صرف ہوگا۔ دنیا میں مختصر نویسی کی بنیاد اسی اصول پر ہے اور ہمیشہ مختصر نویسی میں بڑے بڑے الفاظ تک کے لئے چھوٹے سے چھوٹے نقوش بنانے پر زور دیا جاتا ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ اردو اور لاطینی رسم الخط کا اس حیثیت سے مقابلہ کرنے کی مجھے کوئی ضرورت نہیں، ہر وہ شخص جو دونوں رسوم الخط سے واقف ہے اچھی طرح جانتا ہے کہ لاطینی حروف زیادہ جگہ، زیادہ محنت اور زیادہ وقت لیتے ہیں اس لئے کہ اردو کی بہ نسبت لاطینی حروف لکھنے میں قلم کو دوگونہ خدمت انجام دینی پڑتی ہے مثال کے طور پر رسالہ "ادبی دنیا" کے نام کو دیکھیے۔ "ادبی دنیا" ADABI DUNYA

عام ضروریات کے سلسلہ میں ایک سوال ہندوستان کے ہمسایہ ممالک سے تعلقات کا بھی آتا ہے۔ ہندوستان کے ہمسایہ ممالک میں سے اکثر میں عربی رسم الخط رائج ہے، لیکن عجیب بات ہے کہ بابو سوبھاش چندر بوس صدر کانگرس نے اپنے خطبہ صدارت میں اسی بات کو لاطینی رسم الخط اختیار کئے جانے کی دلیل میں پیش فرمایا، آپ نے ہری پورہ کانگرس میں خطبہ صدارت دیتے ہوئے فرمایا کہ ہمیں بہرحال اپنے گرد و پیش کے ممالک سے تعلقات قایم کرنا ہے۔ اس لئے لاطینی رسم الخط اختیار کرلینا چاہیئے۔

مجھے اس سے اتفاق ہے کہ ہمسایہ ممالک سے مادی و معنوی، تجارتی و اقتصادی تعلقات کو ہمیں نظر انداز نہیں کرنا چاہیئے۔ بہرحال ہمیں ایک زندہ قوم کی طرح زندہ رہنا ہے، اور زندہ قومیں دوسرے ممالک سے ہر زمانہ میں بہت کچھ لیتی دیتی رہتی ہیں۔ سینکڑوں الفاظ، بیسیوں قواعد، ہزاروں عادات اور لاکھوں قسم کی اشیاء تجارت اسی طرح منتقل ہوتی رہتی ہیں، کوئی قوم اپنے ہمسایہ ممالک سے کٹ کر زندہ نہیں رہ سکتی۔ غرض یہ ہے کہ ہندوستان کے گرد و پیش کے وہ کونسے ممالک ہیں جہاں لاطینی رسم الخط رائج ہے، شام میں، عراق میں، لبنان میں، ایران میں، افغانستان میں، سواحل خلیج فارس میں، تبت میں، چین و جاپان میں، یہی وہ ممالک ہیں ہندوستان کے قریب ترین ممالک کہے جاسکتے ہیں، ان میں سے کہیں بھی لاطینی رسم الخط رائج نہیں بلکہ اکثر جگہ عربی رسم الخط جاری ہے۔

بلاشبہ اس وقت تمدن کا مرکز یورپ ہے، اور یورپ کا رسم الخط

لاطینی ہے، لیکن افریقہ و ایشیا کے آزاد و نیم آزاد ممالک میں وطنی احساسات جس تیزی کے ساتھ انقلابات پیدا کر رہے ہیں وہ سب جانتے ہیں۔ ایران نے فارسی کے علاوہ دوسری زبانوں کا استعمال قلمرو میں ممنوع قرار دیا۔ مصر میں دوسری زبانوں کا استعمال دفاتر میں ممنوع ہے۔ حتیٰ کہ نہر سوئز کے دفتر کو بھی عربی میں مراسلات کرنے پر مجبور کیا گیا۔ عراق میں دفاتر سے دوسرے حروف و زبان رخصت کر دی گئی، شام و لبنان میں عربی کے علاوہ دوسری زبان کو تسلیم نہیں کیا جاتا، یہی حال افغانستان کا ہے کہ سرکاری طور پر فارسی کے سوا دوسری زبان مسلّم نہیں۔ حبشہ کی سرکاری زبان عربی قرار پائی طرابلس برقہ، سمالی لینڈ میں پہلے ہی سے تھی غرض کہ تمام وہ ممالک جہاں عربی رسم الخط رائج ہے۔ لاطینی کو ید کر رہے ہیں، ہم سے قریب ترین بر اعظم افریقہ ہے۔ جہاں کا عمومی رسم الخط عربی ہے۔ ایشیا میں شمالی مشرق ایشیا کے علاوہ تمام عربی رسم الخط رائج ہے، روس کے ایشیائی مقبوضات کے بڑے حصے میں یہی رسم الخط ہے۔ اس وقت مندرجہ ذیل زبانیں عربی رسم الخط میں لکھی جاتی ہیں۔

عربی، فارسی، اردو، پشتو، بلوچی، سندھی، امہری، کریمی، ہوسنہ، جاوی، قازانی (روس)، کمک، کردی، ملائی، بینڈنیگو، نوبین اور نوگائی۔

ان میں سے ایک عربی ہی لیجئے، مغربی ایشیا اور افریقہ کے بڑے حصہ پر چھائی ہوئی ہے۔ ان ممالک میں یوروپین کمپنیاں بھی ہیں لیکن اشتہارات اور مقامی کاروبار عربی میں کرتی ہیں۔ اس لئے ہمارا یہ خیال صحیح نہیں ہو سکتا کہ لاطینی حروف اختیار کر لینے سے ہمسایہ ممالک سے تعلقات قایم کرنے میں ہمیں آسانی ہو گی۔ بلکہ اس حیثیت سے تو موجودہ اردو رسم الخط کا باقی رکھنا ہی سب سے بڑی دانائی ہو گی۔

عبدالقدوس ہاشمی ندوی

# غزل

یاد آتا ہے وہ جانِ تمنا کئی دن سے
رہتا ہوں میں افسردہ و تنہا کئی دن سے

دامانِ نظر رشکِ گلستانِ اِرم ہے
آنکھوں میں ہے وہ چہرۂ زیبا کئی دن سے

ہم خاک تسلی دلِ مہجور کو دیں گے
اُس نے تو کوئی خط بھی نہ بھیجا کئی دن سے

وہ بھولے ہوئے قصے، وہ راتیں۔ وہ جوانی
ہے دل میں مرے حشر سا برپا کئی دن سے

پھر میرے تخیل کی فضائیں ہیں منوّر
یاد آتا ہے وہ شاہدِ رعنا کئی دن سے

...ادہ دلی تیری نسیم اُف رے قیام...
ہے منتظرِ وعدۂ فردا کئی دن سے

نسیم

# او میرے پردیسی پریتم!

او میرے پردیسی پریتم!
کیا پھر وہ شام نہ آئے گی!

جس شام کے مست دھندلکوں کے آغوش میں ہم تم ملتے تھے
بستی سے پرے ویرانے میں دو پھول دلوں کے کھلتے تھے
ایک ایک نظر کی جنبش پر سر جھکتے تھے، دل ہلتے تھے
کچھ زخموں کے منہ سلتے تھے کچھ تازہ چھالے چھلتے تھے

او میرے پردیسی پریتم!
کیا پھر وہ شام نہ آئے گی؟

جس شام کے کالے دامن سے پُرنور فوارے گرتے تھے
آنکھوں سے شراب چھلکتی تھی نظروں سے تارے گرتے تھے
سینوں میں قصر امیدوں کے بن بن کر سارے گرتے تھے

او میرے پردیسی پریتم!
کیا پھر وہ شام نہ آئے گی

وہ شام، کہ جس کے نشہ میں ہم دونوں چُور سے رہتے تھے
نظریں سرشار سی رہتی تھیں سینے مخمور سے رہتے تھے
روحیں شاداب سی ہوتی تھیں چہرے پُرنور سے رہتے تھے

ماتھوں پر چاند چمکتے تھے اور دل مغرور سے رہتے تھے

او میرے پردیسی پیتم!
کیا پھر وہ شام نہ آئے گی؟

وہ شام کہ جس کا نظارہ پلکوں کے تلے ہی رہتا تھا
کچھ نجمہ مجھ سے کہتی تھی کچھ میں نجمہ سے کہتا تھا
اس کی شرمیلی باتوں سے ہاں، جیون امرت بہتا تھا

او، میرے پردیسی پیتم!
کیا پھر وہ شام نہ آئے گی

دیہات کے حسن مکمل کی اک دیوی بن کر آتی تھی
کچھ پیارے پیارے بول تھے جو وہ ہولے ہولے گاتی تھی
میں اس کے نغمے گاتا تھا وہ میرے گیت سناتی تھی
اور اپنے میٹھے گیتوں سے وہ مجھ پر چھائی جاتی تھی

او، میرے پردیسی پیتم!
کیا پھر وہ شام نہ آئے گی

کیا اب پردیس نہ چھوٹے گا کیا اب تم دیس نہ آؤ گی؟
جہلم کی ٹھنڈی ریتوں پر پھر پریت کے گیت نہ گاؤ گی؟
نجمہ کیا دیس نہ آؤ گی نجمہ کیا دیس نہ آؤ گی؟

او، میرے پردیسی پیتم!
کیا پھر وہ شام نہ آئے گی؟

سید ضمیر جعفری

# یادِ ایام

بسر کرتے تھے مل کر زندگی عیش و مسرت میں
خدنگِ کینہ و جورِ فلک سے بے خطر دونوں

خمستانِ محبت میں رہینِ سرگرانی تھے
جوانی کے سرابستان میں تھے آشفتہ سر دونوں

سرورِ سرمدی میں ہوش تن من کا نہ تھا باقی
نشاطِ بے خودی میں محو تھے ہم اس قدر دونوں

بہک جاتا تھا میں جب مدھ بھری آنکھوں کی مستی سے
ہنسا کرتے تھے فرطِ شوق سے دل کھول کر دونوں

ہمارا ہر نفس تجدید تھا عہدِ محبت کی
جدائی کی مصیبت سے مگر تھے بے خبر دونوں

یہی دل اور جگر تھے ایک دن راحت کے گہوارے
مگر خوں ہو چکے ہیں آہ اب دل اور جگر دونوں

مری آنکھوں کی ویرانی کا باعث پوچھتے کیا ہو
کسی کی موت نے برباد کر ڈالے ہیں گھر دونوں

اِدھر برگشتہ قسمت میں اُدھر وہ جانِ محبوبی
جہانِ آب و گل سے کاش کرتے ہم سفر دونوں

نذیر احمد خاں غوری ایم اے

# روس کا ملک الشعرا

## پشکن

روس کے گزشتہ سیاسی انقلاب نے پرانے نظام کو بے طرح درہم برہم کر دیا۔ نہ صرف حکومت اور سماج میں ایک زبردست تبدیلی رونما ہو گئی بلکہ ادب پر بھی اس کا ایک گہرا اثر پڑا۔ ظاہر ہے کہ جب زندگی کے ہر شعبے میں پہلی بات نہ رہی تو شاعری اس سے مستثنےٰ کیونکر رہتی۔ چنانچہ جدید رجحانات کے لحاظ سے مقبول ترین شاعر الگزانڈر بلاک ہے۔ لیکن اس سے یہ ہرگز نہیں سمجھ لینا چاہیئے کہ شعرا میں پشکن کا درجہ کچھ کم ہو گیا۔ وہ بھی اپنے زمانے کا ایک زبردست باغی اور انتہا پسند تھا۔ روسی ادب کے دوسرے سنہری دور میں جو نئی روح اس نے پھونکی اس کی وجہ سے اس کا رتبہ ایک مستقل حیثیت رکھتا ہے۔ پشکن کی شاعری کا ستارہ افق ادب پر انقلاب فرانس کے بعد نمودار ہوا۔ روسی شاعری کے اس وقت دو گروہ تھے۔ ایک قدامت پسند اور دوسرا انتہا پسند۔ پشکن بہت جلد ہی نئی تحریکات کا علمبردار بن گیا۔ پشکن کی ادبی تخلیق کے تین بڑے پہلو ہیں۔ شاعری۔ ڈرامہ اور مکتوب نویسی۔ لیکن اس وقت ہم اس کی شاعری سے ہی بحث کریں گے اور شاعری بھی صرف بزمیہ۔ مگر سب سے پہلے ضروری ہے کہ اس پرجوش، سرکش اور رومانوی شخصیت کے سوانح پر ایک چھچلتی ہوئی نظر ڈال لی جائے

پشکن ۲۶ مئی ۱۷۹۹ء کو ماسکو میں پیدا ہوا وہ ایک قدیم گھرانے سے تعلق رکھتا تھا اسے افریقہ کا حبشی خون ورثے میں ملا تھا۔ کیونکہ اس کی پرنانی پیٹر اعظم کے حبشی ملازم ہنی بال کی بیٹی تھی۔ نو سال کی عمر تک اس میں ہونہار بروا والی کوئی بات نظر نہ آئی۔ لیکن اس کے بعد سے اسے مطالعے کا ایک ایسا زبردست شوق پیدا ہوا جو تمام عمر اس کا دامنگیر رہا۔ پشکن کا حافظہ غضب کا تھا کیمرے کی طرح اس کا ذہن ہر چھوٹی سے چھوٹی تفصیل کو اپنی گرفت میں لے آتا۔ اس لئے جو کچھ بھی وہ پڑھتا اس کے ذہن پر ایک مستقل نقش کی حیثیت اختیار کر لیتا۔ شروع شروع میں وہ فرانسیسی میں لکھے ہوئے ناٹک ڈرامے اپنی بہنوں کو پڑھ کر سناتا رہا۔ یہی اس کی اولیں ادبی کارگزاری تھی۔ سنہ ۱۸۱۱ء میں اسے سینٹ پیٹرسبرگ کے نواح میں زار سکو سیلو کے سکول میں بھیجا گیا۔ سکول کا زمانہ اس کی ذہانت کے لحاظ سے کوئی قابل ذکر دور نہیں ہے۔ مدرسے کے سرٹیفکیٹ ظاہر کرتے ہیں کہ وہ ایک اوسط درجے کا طالب علم تھا۔ لیکن اس زمانہ تعلیم میں اس نے اپنے مطالعے کا شوق پوری شدت کے ساتھ جاری رکھا۔ اس زمانے میں اس کا محبوب شاعر مشہور فرانسیسی ادیب والٹیر تھا۔ اس نے اپنی شاعری کا آغاز پہلے فرانسیسی اور پھر روسی زبان میں کیا اور اپنی زمانہ طالب علمی میں لکھی ہوئی نظموں کو بعد میں کلیات میں بھی شامل کر لیا۔ یہ ابتدائی کلام اگرچہ کوئی خاص درجہ نہیں رکھتا، اس کے باوجود اس سے ایک نئے اور قابل توجہ انداز کا اظہار ہوتا ہے۔ نہ صرف اس کے ہمعصروں بلکہ اس زمانے کے مشہور روسی ادیبوں نے بھی اس کی ذہانت اور جودت طبع کو پہچانا۔ انہوں نے گلستان ادب کے اس نئے رنگیں نوا طائر کا پرجوش استقبال کیا اور اس لئے پشکن کو نہایت آسانی کے ساتھ شہرت حاصل ہو گئی۔ سنہ ۱۸۲۰ء میں اس نے اپنی نظم "رسلان اور لڈمیلا" شائع کی اور یہ خاص و عام میں یکساں مقبول ہوئی لیکن عوام کی قبولیت کوئی خاص اہمیت نہیں رکھتی۔ کیونکہ اسے اپنے زمانے کے چوٹی کے ادبا کی پسندیدگی حاصل تھی۔ طالب علمی کی زندگی کو خیرباد کہنے کے ساتھ ہی پشکن کو ادبی حلقوں میں ایک امتیازی رتبہ حاصل ہو گیا

۱۸۱۷ء میں سکول چھوڑنے کے بعد سے ۱۸۲۰ء تک پشکن سینٹ پیٹرسبرگ کی عشرت پرست زندگی میں ڈوب گیا۔ اس کی خواہش تھی کہ وہ فوج میں شہسواری کا عہدہ حاصل کرے لیکن اس کے لئے اس کا باپ

تیار نہ تھا۔ اس لئے اُس نے اپنا تقرر وزارتِ خارجہ کے دفتر میں کرالیا لیکن اس نے اپنے احباب کے انتخاب میں ناعاقبت اندیشی سے کام لیا۔ وہ اپنے وقت کے آزاد سیاسی خیالات رکھنے والوں سے ملتا رہا۔ ایسی صحبت کا نتیجہ اس کے حق میں بہت بُرا ثابت ہوتا لیکن روسی ادب کی خوش قسمتی ہے ۱۸۲۰ء میں وزارت خارجہ کے دفتر سے اُس کا تبادلہ جنوبی روس کی طرف کر دیا گیا یوں چھ سال تک اُسے حکومت کی طرف سے مختلف مقامات پر رہنا پڑا۔ آخر ۱۸۲۴ء میں اُسے سکوف کے مقام پر جو اس کی جاگیر میں شامل تھا، بھیج دیا گیا۔ یہ جبری نظربندی شاعر کے ذہنی ارتقا کے لئے بے حد مفید ثابت ہوئی۔ اسی کی وجہ سے وہ انتہا پسندوں کی سازش کے جھگڑے میں پھنسنے سے بچ گیا۔ اسی کی وجہ سے اُس کا دماغ پختہ ہوا۔ کیونکہ یہیں سے وہ کوہ قاف اور کریمیا کی سیاحت کو گیا، جہاں سے اُسے اپنی ادبی تخلیقات کے لئے نیا مواد حاصل ہوا۔ اسی زمانے میں اس نے اطالوی اور انگریزی زبانوں پر قدرت حاصل کی۔ پیٹرسبرگ سے دور اُس کے اپنے علاقے میں اس چھ سال کی نظربندی نے پشکن پر شاعر کی حیثیت سے اس کی حقیقت اور اہمیت کا انکشاف کیا اور اس کی خداداد قابلیت کی قوت اور وسعت کو ظاہر کر دیا۔ اسی زمانے میں اُس نے تغزل کے لحاظ سے چند بہترین چیزیں لکھیں۔ اس زمانے میں اُس کی ادبی تخلیق کی زرخیزی، تنوع اور بلند معیار ایک نمایاں حیثیت رکھتے ہیں۔ بہت جلد اس کی طبیعت پر بائرن کی جگہ شکسپیئر کا اثر ہونے لگا۔ اور شکسپیئر کے مطالعے نے روسی شاعر کے سامنے ایک زیادہ وسیع میدانِ تخیل پیش کر دیا۔ ۱۸۲۶ء میں یہ نظربندی ختم ہوئی۔ اُسے ماسکو جانے کی اجازت ملی اور ۱۸۲۷ء میں وہ پیٹرسبرگ پہنچا۔ وہ اپنی نظموں کی ایک جلد شائع کرنے کے بعد ۱۸۲۹ء میں دوبارہ کوہ قاف کی سیر کو گیا اور اس سفر سے بھی بہت سی نظمیں حاصل ہوئیں۔ اسی سیر کے اثرات کو ظاہر کرتی ہوئی ایک نظم ہم ذیل میں درج کرتے ہیں۔

## اکیلی سندری

طوفانوں کا دن بیتا،
طوفانوں کی اندھی رات!
کالا، کاجل سا گھونگٹ!
گھونگٹ اوٹ چھپا آکاش!
دھندلے جھنڈ درختوں کے،
پتلی، سوکھی ہر ٹہنی،
جیسے بازو بھوتوں کے!
دھندلے جھنڈ کے پردے سے،
نکلا چاند مسافر سا!
ہر شے، ہر منظر میری روح میں لائے تاریکی!
دور ہی دُور دھندلکے میں چاند بکھیرے کرنوں کو!
اور ہوا میں ساری ہے شام کی گرمی لہروں میں!
اونچے پربت کا دامن،
پہلو میں اک وادی ہے!
وادی میں اک ندی ہے،
نیلے منڈل کے نیچے،
ہلکے ہلکے بہتی ہے!
اور ندی کے کنارے پر
بیٹھی ہے اک سندرتا!
سندرتا سی اک دیوی!
چنچل چنچل، کھوئی سی!
محزوں اور اکیلی ہے!
کوئی نہیں ساتھی اُس کا،
کوئی نہیں پریمی اُس کا،
جو اس کا دل بہلائے،
اپنے دل کی باتوں کو نغموں میں کہتا جائے
کوئی نہیں ہے پریمی جو
چھوٹے ننھے ننھے پاؤں!
دھیرے دھیرے پھر پھر کر،
رس کی مستی میں کھو کر،
چومے ننھے ننھے پاؤں
کوئی نہیں جو شانوں پر
بکھری زلفوں کو چھیڑے!
چومے پھول محبت کے
اور جوانی سے سرشار
ہونٹوں کے رس میں کھوئے!

ننھے ننھے آہوں کے مدھ مستی میں جھولے لے!

. . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . .

کوئی نہیں پریمی اس کا،
اس کو حاصل کوئی نہیں!
کوئی نہیں ہے، کوئی نہیں،
اس کے قابل کوئی نہیں!
لیکن گریوں ہو، گریوں، . . .
دھیکے چپکے میں جاؤں!

پشکن کی نظموں میں کہیں کوئی ناہموار بات کبھی دکھائی نہ دے گی۔ میدانی علاقے میں سطح دریا کی یکساں روانی کی کیفیت اس کی نظموں میں پائی جاتی ہے۔ خواہ ہم تمام نظم کو پڑھیں یا کچھ ٹکڑے چھوڑ کر غور کریں سطح دریا کی یکسانیت ان میں بہرصورت موجود رہے گی۔ وجہ یہ ہے کہ پشکن ہیئت اور اظہار کے لحاظ سے ایک مکمل فن کار تھا۔

۱۸۳۲ء کے موسم سرما میں پشکن نے اپنی کارگذاریوں کے لئے ایک نیا میدانِ عمل تلاش کیا۔ اسے تاریخی تحقیق و تجسس کا خیال آیا اور تین چار مہینوں کے وقفے میں ہی اس نے نہ صرف کیتھرین ثانی کے عہد کے سرکش کاسک پگاچیف کے متعلق تمام مواد اکٹھا کر لیا بلکہ اُس نے اسی موضوع کے متعلق نثر میں ایک لمبے افسانے کا خاکہ بھی تیار کر لیا اور اس کے علاوہ اس نے اور بہت سی چیزیں بھی تصنیف کیں پشکن نے اپنی نظم کی طرح نثر بھی بہت صاف اور رواں لکھی۔ نثر میں بھی اُس کے کردار نظم اور ڈرامائی مناظر کے کرداروں کی ہی طرح زوردار اور حقیقت کے مطابق ہیں اور اگر اُس کی عمر وفا کرتی تو ممکن تھا کہ پشکن ایک زبردست ناول نگار بھی بن سکتا۔

اس نے اپنے ڈرامے رسالکا کا موضوع اور بنیادی مواد روس کے دیہاتی ادب اور روائتی قصے کہانیوں سے لیا تھا لیکن ادب کے اس پہلو کی طرف وہ صرف اس ایک ڈرامے کے لئے ہی رجوع نہ ہوا۔ اس دیہاتی اور روائتی ادب نے اس کے لئے مستقبل میں بہت سازخیز مواد بہم پہنچایا۔ یہ تمام قصے کہانیاں پشکن کو اپنی اناآیناروڈیونا سے حاصل ہوئے۔ پشکن اپنی انا کو اپنا آخری معلم کہا کرتا تھا۔ وہ کہتا تھا کہ ابتدائی فرانسیسی تعلیم کے اثرات کو مٹانے میں جو کام اُس کی انا نے کیا ہے اس کے احسان سے وہ کسی صورت سبکدوش نہیں ہو سکتا

عمر کے آخری سال میں وہ پیٹر اعظم کی تاریخ کے لئے مواد فراہم کرنے میں مصروف رہا۔ اگرچہ وقتاً فوقتاً اس کا کام غیر متعلقہ باتوں اور اس کے دوستوں کی وجہ سے رکتا رہا لیکن سکول چھوڑنے کے بعد سے آخر دم تک اُس کی تخلیقی قوت میں کبھی ایک ذرہ بھر کمی بھی واقع نہ ہوئی۔ ابھی تک ہم نے پشکن کی صرف بڑی بڑی تصنیفات کا ہی ذکر کیا ہے۔ لیکن اس تمام عرصے میں وہ مختلف نظموں اور دیگر چھوٹی چھوٹی چیزوں کا ایک بہت بڑا ذخیرہ تیار کرتا رہا اور ان میں سے اکثر اس کی بہترین ادبی تخلیقات میں شمار کی جانے والی چیزیں ہیں۔ اس کے موضوع کا تنوع اور وسعت مضامین بہت حیران کن ہے۔ کئی چیزوں کا حسن اور فنی تکمیل اس کی چابکدستی کا ثبوت ہے۔ اس کی بعض نظموں کی شدتِ احساس اور نزاکت جذبات بے ساختہ داد طلب ہوتی ہیں کبھی وہ ہمیں برف کے طوفان میں لے جاتا ہے، کبھی وہ بہت ہی محدود لفظوں میں کوہ قاف کا بیان کرتا ہے اور اس کے منتخب مصرعے ترجمانی کے لحاظ سے زوردار اور کنایہ کے لحاظ سے ایک زبردست وسعت کے حامل ہوتے ہیں۔ کبھی وہ صبح کے منظر کو اس نفاست کے ساتھ بیان کرتا ہے، کہ ہمیں خزاں کے سویرے کے کہرے اور دھند کی بھینی بھینی بو کا احساس ہونے لگتا ہے اور کبھی وہ وطنی جذبات سے لبریز کوئی پُر جوش نظم لکھ ڈالتا ہے۔ کبھی وہ کوئی دعا تصنیف کرتا ہے جس کے بیان کی بلندی اور رقت اور کیفیت کی عاجزی کو پرانی لاطینی مناجاتیں بھی نہیں پہنچ سکتیں۔ کبھی وہ نرم و نازک اور شوخ احساسات سے لبریز کوئی نغمۂ محبت چھیڑ دیتا ہے۔ پشکن کی ایک نظم جس میں زندگی کے متعلق اس نے اپنا نظریہ ظاہر کیا ہے۔ ذیل میں درج کی جاتی ہے۔

## زندگی

خمارِ بادۂ دوشیں کی تلخیاں لے کر،
مرے دماغ میں ہے یادِ عشرتِ ماضی!
مگر شراب کہن سال ہو کے رہتی ہے،
یوں ہی ہیں عمر کے ہمراہ تلخیاں گہری!
ہے راستہ مرا تاریک، اور مستقبل،
بس ایک بڑھتا ہوا فکر کا سمند رہے!
مگر اذیتیں سہہ کر ہوں نقش نو تخلیق
یہ اک اکیلی تمنا ہی دل کے اندر ہے!

مجھے تو زندگیٔ جاوداں سے رغبت ہے ،
گریز موت سے ہے مجھ کو، اور نفرت ہے !
میں جانتا ہوں مسرت وہیں نہاں ہوگی،
ہزار غم ہوں، اذیت ہو اور اندیشے !
سنوں گا نغمہ میں پھر ساز آسمانی کا ،
اثر سے آنسو نکل آئیں گے تخیل سے !
یہاں تک، آخری غمناک لمحہ آئے گا ،
اجالا پھیلے گا اک عشق کے تبسم کا !

لیکن مشہور انگریزی نقاد سر مورس بیرنگ کے خیال میں پشکن کی مختصر نظموں میں "پیغمبر" بہترین ہے۔ اس نظم میں ایک بلندی ہے جس کو شاعر صرف ایک بار ہی حاصل کر سکا۔ اس نظم کا تصور بائبل کے انداز کا ہے۔ اور اس کی ترجمانی دانتے کے رنگ میں ہے۔ یہ نظم اپنی ہیئت کے اختصار اور تخیل کی وسعت کے لحاظ سے ایک جامع چیز ہے۔ اگرچہ نثر کا ترجمہ اصل کی تخیلی شان کا اندازہ نہیں دلا سکتا۔ لیکن چونکہ منظوم ترجمہ ناممکنات سے ہے، اس لئے ہم ذیل میں منثور صورت ہی پیش کرتے ہیں۔

## پیغمبر

میری روح پژمردہ تھی اور تشنہ اور تاریک ویرانی میں میں راہ سے بھٹک گیا اور دوراہے پر مجھے چھ پروں والا ایک فرشتہ دکھائی دیا اور اس نے میرے پپوٹوں کو چھوا اور اس کی انگلیاں نیند کی طرح ملائم تھیں اور کسی گھبرائے ہوئے عقاب کی مانند میری آنکھیں کھل گئیں اور فرشتے نے میرے کانوں کو چھوا اور انہیں شور اور آواز سے لبریز کر دیا اور میں نے عرش اعظم کو تھرتھراتے ہوئے سنا۔ اور بلندیوں پر فرشتوں کے اڑنے کی آوازیں بھی میں نے سنیں۔ اور زیر آب حیوانوں کی حرکت مجھے سنائی دی۔ اور وادی میں اگتی ہوئی انگور کی بیلوں کی آہٹ میرے کانوں میں آئی۔ وہ فرشتہ مجھ پر جھکا اور اس نے میرے ہونٹوں کو دیکھا۔ اور اس نے میری گناہوں سے آلودہ زبان کو اکھیڑ پھینکا۔ اور اس نے اپنے دائیں ہاتھ سے تمام بیکار باتوں اور برائی کو دور کر دیا۔ اور اس کا دایاں ہاتھ خون سے بھر گیا۔ اور اس نے میرے زخمی ہونٹوں کے درمیان سانپ کی دانا زبان لگا دی۔ اور اس نے تلوار سے میرا سینہ چیر ڈالا۔ اور اس نے میرے لرزاں قلب کو نوچ لیا، اور میرے سینے میں ایک بھڑکتی ہوئی آگ رکھ دی۔ میں صحرا میں کسی نعش کی طرح لیٹا ہوا تھا۔

اور پھر مجھے صدائے ربانی نے پکارا۔ اور مجھ سے کہا "پیغمبر! اٹھ اور ہوشیار ہو جا۔ اور سن! میری رضا کو دل میں لے کر بحر و بر پہ جا اور میرے کلام سے لوگوں کے دلوں میں اجالا پھیلا!"

۱۸۳۷ء میں وہ حادثہ وقوع میں آیا جس کی وجہ سے پشکن کو موت کا منہ دیکھنا پڑا۔ اس حادثہ فاجعہ کی علت غائی بدبینوں اور حاسدوں کی بدگفتاری اور افواہ بازی تھی۔ ہیکرن ڈینٹس شاہی فوج کا ایک عہدیدار تھا۔ وہ پشکن کی بیوی پر ڈورے ڈال رہا تھا۔ اس دوران میں پشکن کو ایک گمنام خط موصول ہوا۔ پشکن نے غلطی سے یہ سمجھا کہ ہیکرن ہی اس خط کا بھیجنے والا ہے۔ چونکہ پشکن طبعاً تیز مزاج تھا۔ اس لئے اس نے جواب میں ایک آتشیں خط لکھ بھیجا اور اس وجہ سے دونوں کا مبارزت کرنا ضروری ہو گیا۔ ۲۷ فروری ۱۸۳۷ء کو مجادلہ ہوا۔ اور پشکن بری طرح زخمی ہوا۔ اور پینتالیس گھنٹے کی اذیت کے بعد ۲۹ فروری کو راہی ملک عدم ہوا۔ مرتے ہوئے اس نے اپنے دشمنوں کو معاف کر دیا اور کہا کہ کوئی بھی اس کا انتقام لینے کی کوشش نہ کرے۔ اس وقت اس کی عمر سینتیس سال اور آٹھ ماہ تھی۔

پشکن کے عرصۂ حیات کو ہم دو حصوں میں تقسیم کر سکتے ہیں تیس سال سے پہلے کی زندگی اور تیس سال سے بعد کی زندگی۔ پشکن نے کارزار حیات میں آزاد آرزوؤں اور امنگوں کے ساتھ قدم رکھا۔ اور اس لئے جب اس نے بعد ازاں اپنے رویّے سے حکومت، مذہب، شہنشاہیت اور مقررہ قدیم قواعد و ضوابط سے عملاً اپنی وابستگی اور وفاداری ظاہر کی تو بہت سے لوگ اس سے ناامید ہو گئے۔ اس کا مذہب کی طرف رجوع ہونا، اس کا حکومت کی ملازمت اختیار کئے رہنا اور وطنی نظمیں لکھنا سطحی نظر سے دیکھنے والوں کو پسند نہ آیا۔ لیکن اگر ہم اس سے یہ نتیجہ اخذ کریں کہ پشکن نے زر کے بدلے ضمیر کو فروخت کر دیا تو سخت ناانصافی ہو گی۔ اس وقت کے اونچے طبقے میں آزاد امنگیں ایک فیشن کا درجہ رکھتی تھیں۔ پشکن ان سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکتا تھا اور وہ ہوا بھی۔ لیکن وہ اس وقت باغی نہ تھا جیسے کہ آیندہ چل کر جب ہر طرف معتدل قومی خیالات کا چرچا ہوا تو اس نے قدامت پرستی بھی کبھی اختیار نہ کی۔ یہ اور بات ہے کہ ہم اس حقیقت پر افسوس کا اظہار کریں۔ لیکن یہ حقیقت بہر صورت وہیں رہے گی۔ نکولس اول کے عہد میں کوئی آزاد فضا نہ تھی اور

اسی لئے انتہا پسندوں کی قبل از وقت کوشش ناکام ثابت ہوئی۔ جب تک بغاوت کے اسباب وعلل اور مناسب موقعہ مہیا نہ ہو، انقلاب کی کوشش بے کار ثابت ہوتی ہے۔ اس لئے انتہا پسندوں نے اپنی قبل از وقت ناکام کوشش سے روس کی سیاسی ترقی کو بہت پیچھے ڈال دیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ نکولس اول کے عہد میں پرجوش، امنگوں بھرے اور ذہین لوگوں کو اپنے احساسات کے نکاس کے لئے سیاسیات کی بجائے دوسرا میدانِ عمل تلاش کرنا پڑا۔

لیکن حقیقت سے قطع نظر نہیں اس میں شک ہے کہ اگر موقع مہیا ہوتا بھی تو کیا پشکن اس انتہا پسندوں کی تگ ودو میں حصہ لیتا؛ پشکن، افق شہرت پر اصلاح عالم کا جذبہ دل میں لئے ہوئے نہیں آیا تھا۔ وہ نہ باغی تھا نہ مصلح۔ نہ آزاد خیال تھا اور نہ قدامت پسند۔ تمام روس اور اس کے باشندوں کے لئے اس کی محبت ظاہر کرتی ہے کہ وہ جمہوریت پسند انسان تھا۔ وہ اپنے وطن کی محبت کے لحاظ سے ایک محبِّ وطن تھا۔

زندگی کے پہلے دور میں وہ ہمہ تن عیش وعشرت میں ڈوب گیا۔ اُسے نفس پرستی کے سوا اور کسی بات سے گویا کچھ تعلق ہی نہ تھا۔ اس کی اس زمانے کی آئینہ دار کئی نظمیں ہیں جس کی ایک دو مثالیں ہم ذیل میں درج کرتے ہیں۔

## سنجوگ

مست عشرت کا کوئی مول نہیں،
میرے قریں!
نفس کی بہجت مستانہ، غضب، سرجوشی،
ان کی قیمت ہی نہیں!
بازوؤں میں مرے اک سانپ کی مانند کوئی
جسم حسیں
اینٹھتے اینٹھتے بل کھاتا ہوا اک الجھن میں،
اس کی قیمت ہی نہیں
میرے قریں!
تیز تر ہاتھوں کے سہلانے سے
زخم کے خوف سے اور ہونٹوں کے چھو جانے سے
ایسی تحریک سے وہ پاس ہی سے آتی ہے
کھیل کی آخری پیچیدگیوں کے لمحے!
اس جھجک سے مجھے تم اور رجھا لیتی ہو،
درد انگیز مسرت کا مجھے
جلوہ دکھا دیتی ہو!
ایک خوں ریز خوشی ہوتی ہے پہلو میں تمہارے حاصل!
کئی لمحے مرے جاری ہی رہے عرض ونیاز
آخرِ کار تمہارے دل میں
جاگ اٹھا نغمۂ راز
بجھ گیا شعلۂ ناز
اور تم مان گئیں، مان گئیں، مان گئیں!
ایک نرمی سے تھے لبریز وہ تسلیم و رضا،
شائبہ ان میں کوئی مست مسرت کا نہ تھا!
سرد مہری تھی حیا کی دل میں،
تم کو پروانہ تھی اس کی کوئی،
ہے مرا کیف جلی ایک سوال!
تم کو لازم ہے کہ دو اس کا جواب!
تم کو پروانہ تھی اس کی کوئی،
سرد مہری تھی حیا کی دل میں!
لیکن اک بار اٹھا شعلۂ جوالہ تمہارے دل میں!
ایک تیزی سے بغل گیر وہ پھر ہو ہی گیا،
مرے شعلے سے!

(۲)

## اختلاط

حریفِ نگہ بیرہن جسم سیمیں کے پسپا ہوئے ہیں،
اور اب مسلا مسلا، سہا تا سا اک ڈھیر ہے فرش مخمل پہ ظاہر!
کسی نے سنی ہلکی ہلکی صدا خامشی میں؟
صدا میٹھی باتوں کی سرگوشیوں کی،
صدا لب کی گل چینیوں کی۔
ادھوری سی اک گنگناہٹ
تھی احساس کی ایک خاموش آہٹ!

حجابِ معطر کی گم گشتہ لہریں
نہیں رقص کی شوخیوں میں!
سنو! تم سنو تو!
یہ دو دل ملے ہیں۔
کہ بجلی کے طوفان گہری فراموشیوں سے اٹھے ہیں؟!

(۳)

## بے اعتمادی

اپنی باہوں کا حلقہ، سندر انگ پہ جب ڈالا،
اور منہ سے بولی باتیں، دریم کی میٹھی برساتیں،
خاموشی کے نغمے ہیں، تو اس نازک لمحے ہیں،
ہٹ کر میرے پہلو سے، توڑ کے بندھن حلقے کے،
کلیاں پیارے گالوں کی، سنبل کالے بالوں کی،
مجھ سے دور ہٹا کر، یوں بولی اس، "کیوں ہے مجبور؟"
مرد، وفا؟ یہ ناممکن! ناممکن یہ باتیں ہیں،
یہ سب تیری گھاتیں ہیں! تو بھولا! یہ ناممکن!

لیکن تیس سال کی عمر ہو جانے پر یہ جوانی کے ہنگاموں سے لبریز نغمے شاعر کی ذہانت کے لئے اتنے دلچسپ اور قابلِ توجہ نہ رہے۔ اُس کا ذہن اور اہم باتوں کی طرف رجوع ہو گیا۔ یہ نہیں کہ وہ ہمہ تن مذہبی رنگ میں ڈوب گیا۔ البتہ اس کی فطرت ہی چونکہ مذہب کی طرف مائل تھی اس لئے بہت جلد اس نے بے اعتقادی کو خیر باد کہہ دیا۔ لیکن اس کے باوجود وہ جذبات کا غلام ہی رہا۔ اُسے عیش و عشرت کی دلکشی سے پوری نجات حاصل نہ ہو سکی۔ روسی فلسفی سولوفیف لکھتا ہے۔ "پشکن ہی کی رائے میں اس کی شخصیت کے دو مختلف اور علیحدہ پہلو تھے۔ ایک راہبانہ پہلو اور دوسرا عیاشانہ" شاعر کی آخری زندگی میں یہ راہبانہ پہلو ہی نمایاں رہا لیکن دوسرے پہلو کا یکسر قلع قمع کبھی نہ ہو سکا اس سلسلے میں ایک بات خاص اہمیت رکھتی ہے اور وہ یہ کہ جوں جوں پشکن کا ذہن سنجیدہ انداز نظر اختیار کرتا گیا۔ اسی لحاظ سے اس کی ادبی تخلیق میں زیادہ خارجی رنگ، زیادہ پاکیزگی اور زیادہ زور پیدا ہوتا گیا۔ اور اسی نسبت سے اس کی عام قبولیت میں فرق آتا گیا۔ کیونکہ پبلک کو اُس کی جوانی کی شاعری پسند تھی اس کا پختہ رنگ ناگوار تھا خواہ وہ فنی لحاظ سے کتنا ہی زیادہ مکمل اور بلند کیوں نہ ہو۔ پبلک اس کی جوانی کی نظموں کے رومانوی ماحول اور مستانہ محبت و عشرت کے تصورات کی دلدادہ تھی۔

پشکن روسیوں کا قومی شاعر ہے۔ جس نے غیر ملکی مواد سے ایک نئی، قومی اور روسی شاعری کی تخلیق کی اور جو آئندہ نسلوں کے لئے ان مٹ نمونے اور مشعلِ راہ چھوڑ گیا اُس کی سب سے بڑی خصوصیت اس کی ذہانت کا ہمہ گیر ہونا ہے۔ کوئی بات ایسی نہ تھی جسے وہ اپنی گرفت میں نہ لا سکے۔ اور یہ ہر شے پر چھا جانے والی انسانیت اور ہر چیز اور ہر بات کو گرفت میں لانے والی خاصیت ہی تھی جو اس میں ایک گہرا خالص روسی رنگ نمایاں کر دیتی ہے۔ وہ روزمرہ زندگی کا شاعر ہے ایک حقیقت پرست اور سب سے بڑھ کر ایک غزلخواں۔ وہ ڈرامہ نگار نہیں ہے۔ اس کی رزمیہ نگاری باوجود اعلیٰ فنی تکمیل کے کوئی خاص درجہ نہیں رکھتی۔ اس نے روسیوں پر ان کے وطن کے کھلے میدانوں کا حسن آشکار کیا۔ اپنے ملک کی شعریت کو نمایاں کیا۔ لیکن اس کے نغموں کو سننے والے پرانے نقوش کو دیکھنے کے عادی تھے۔ وہ اُسے پوری طرح سمجھ نہ سکے۔ پشکن نے اپنے نئے خیالات کی ترویج کی۔ وہ وقت کی ندی کے بہاؤ کے خلاف پیرنے کی جدوجہد کرتا رہا اور آخر تھک کر مناسب وقت سے بہت پہلے اسے اپنی ہستی کو کھلے سمندر کے آغوش میں دے دینا پڑا۔ لیکن انجام کار ایک دن ایسا آیا جب اس کے ہم وطنوں نے اس کی باتوں کو پوری طرح سمجھا۔

پشکن نے روسی زبان کو روایتی بندھنوں سے آزاد کیا۔ اور تمام عمر وہ اپنی زبان کی باریکیوں پر زیادہ سے زیادہ عبور حاصل کرنے کی کوشش میں لگا رہا۔ پیٹر اعظم کی طرح اس نے بھی اپنی تمام زندگی طالبعلمانہ حیثیت میں گزاری اور اپنی تمام قوتوں کو اپنے فن کی تکمیل میں صرف کر دیا۔ وہ ایک زبردست فن کار تھا۔ اس کا فن صاف ستھرا، سجھا ہوا، لچکدار اور پاکیزہ ہے۔ کہیں بھی اس کی تخلیق میں دھندلی اور مشکوک کیفیت نہیں ہوتی۔ کوئی داغ دھبہ نہیں۔ اس کے نغموں کا کوئی سُر جھجکتا یا رکتا ہوا نہیں ہوتا۔ اس کے نغمے گویا سنگین بت ہیں جو فن کار کی چابکدستی کا واضح ثبوت ہیں۔ اس کے بیان میں الفاظ اور تخیل میں ذرا سا تفاوت بھی باقی نہیں رہتا۔ اس کے الفاظ سنتے ہی ایسا محسوس ہوتا ہے گویا ہم شاعر کو سوچتا ہوا دیکھ رہے ہیں۔ روانی اور بے ساختگی اس کی خداداد خصوصیات تھیں۔ اس کی روح میں اخلاص تھا۔ متلون مزاجی کے باوجود اُس میں ایک وسعت اور نجابت تھی۔ اُس کا تلون اس کو دنیوی باتوں کی طرف لے

جاتا تھا لیکن اس دنیا کی طرف رجوع ہونے کی وجہ سے ہی وہ انسانیت کے قریب تھا۔ وہ دنیا کا رہنے والا تھا لیکن اُس کی فطرت طفلانہ تھی اور یہی بات اُسے روس کے شعرا میں ممتاز ترین بناتی ہے۔ اُسے اپنے عیش وعشرت میں بھی ایک ملال انگیز کیفیت کا احساس ہوتا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اُس کی نظموں میں عموماً عشرت کی شدت کے ساتھ ایک حزن بھی پایا جاتا ہے مثلاً۔

## انجام

شبِ عشرت کے آخری دم تھے !
ہم جدائی کو ہو گئے تیار !
دورِ جامِ شراب ختم ہوا !
آہ ! مثلِ حباب ختم ہوا!
رات کی بات خواب ہونے لگی !
اور عدم کا جواب ہونے لگی !
کھویا خاموشیوں میں نغمہ زار ،
پھر بھی لب حاملِ تبسم تھے !
رُخ پہ دونوں کے اجنبی سے نقاب
چھائے ، لیکن تھا بے قرار شباب !
ہم نے مل جل کے شب میں گائے گیت،
(آہ ! وہ لمحے ! مختصر سی پریت !)
اپنی ذہنی فضا میں دہرائے !
ہار تھی وہ دلوں کی یا تھی جیت،
جس نے دامِ خیال پھیلائے،
رات کی یاد رہ گئی باقی ،
اب نہ وہ مے ہے اور نہ وہ ساقی !

لیکن نظموں کے عشرت کی اس قدر آئینہ دار ہونے کے باوجود اُس کی زندگی رومانوی نہ تھی۔ اسی مادی دنیا کے علائق سے ہی اس کا واسطہ تھا۔ اونچے گھرانے میں پیدا ہوا، حکومت کے اونچے عہدے پر فائز رہا اور سماج کے تکلفات کی دلدادگی اس کی طبیعت کا خاصہ تھی۔ لیکن اس کے باوجود وہ ایک سچا فن کار تھا۔ اُسے حسن کی تلاش تھی اور اس تلاش میں وہ نہایت تندہی اور وفاداری سے منہمک رہا۔ بلکہ حسن کی تلاش میں اس کی دلبستگی اور وفاداری حد سے بڑھ گئی تھی۔ اس کے کلام میں ہمیں میر اور غالب کی قنوطیت اور یاس پسندی کہیں نظر نہیں آتی۔ ایسے لہجے کے باوجود جس سے ملال مترشح ہے۔ اس میں میر کی غم پرستی اور کاہلی نہیں ہے نہ مرزا غالب کی سی مشیت سے بغاوت ہے۔ مدافعانہ طوفان بھی نہیں۔ آسمانی تخریب کی برق جانسوز بھی نہیں۔ اُسے دانتے کی طرح دوزخ کی اذیتوں سے کوئی واسطہ نہیں مشاہیر میں سے جسے بھی دیکھا جائے وہ یا تو فن کارانہ انداز نظر کا مالک ہوگا یا اجتہادی افتادِ طبع کا۔ مغرب کے اکثر شعرا اجتہادی طبیعت کے مالک تھے مثلاً شیلے، بائرن، اور ہائنے وغیرہ۔ لیکن پشکن کی شخصیت ان کے خلاف تھی وہ صرف ایک فن کار تھا۔ داغ کے بادہ وساغر اور نغمہ ومعشوق کے ساتھ اُسے جوش کے انقلابی نعروں سے کوئی تعلق نہ تھا اور یہی وجہ ہے کہ اس کی محبت کی نظموں میں بھی گرم جوشی کے لحاظ سے ایک کمی نظر آتی ہے خصوصاً ذیل کی نظموں میں آپ دیکھیں گے کہ محبت کی خالص پکار کی بجائے گریز اور واسوخت کا رنگ پیدا ہے اور دوسری نظم کا تو موضوع ہی محبت کی بجائے حیات بعد الممات کی قسم سے ہو گیا ہے۔

## تیاگ

چل دے ، چل دے ، چل دے دوست۔
میں تیار ہوں چل دے دوست !

جس بستی کو جی چاہے — تیرا، مجھ کو لے جائے !
میں تیار ہوں چلنے کو، — تیرا ساتھی بننے کو !
پیچھے پیچھے چل دوں گا، — اس بستی کو چھوڑ دوں گا!
چھوڑوں گا یہ تنہائی، — بن جاؤں گا ہرجائی !
چھوڑ دوں گا اس خلوت کو — اک دیوی کی مورت کو !
چاہے اُتّر کو جائے — خون جماتی سردی میں،
چاہے پورب کو جائے — نین لبھاتی زردی میں!
جس بستی کو چل دے گا، — میں بھی ساتھ ہی چل دونگا!
میں تیار رہوں جاؤں گا، — اس بستی کو چھوڑ دوں گا!
چھوڑوں گا اس بستی کو، — اپنے دل کی دیوی کو !
لیکن اتنی بات بتا، — اس نکتے کو تو سلجھا،
یوں پردیسی ہونے سے — یوں دوری میں رہنے سے
بوجھل دل ہلکا ہوگا؟ — اور دیوی کو بھولے گا؟
یا لوٹے گا رستے سے، — رک کر آگے جانے سے؟
واپس پھر اُن قدموں میں — جن کو چھوڑ رہا ہے یوں،

اور گر گر کر سجدوں میں    ہو جائے گا پھر مجنوں!

## سپنا

اب ہیں پیارے! اب ہیں لمحے!

دل کہتا ہے کلفت جائے    سکھ کی رت ہو سکھ لوٹ آئے!
دن کے پیچھے دن آتا ہے    پہلا دن چلتا جاتا ہے!
ہستی کا اک ذرہ لے کر    جیون کا اک پارہ لے کر!
میں اور تو کہتے ہیں، آؤ،    جیون کا نقشہ تو بناؤ،
دیکھو! لو کھے، نیارے بھاؤ    جیون مدھ سے مستی لاؤ!
لیکن یہ سب تو مایا ہے،    اک چلتا پھرتا سایا ہے!
جگ میں کیوں جینے پر بھروسہ    جینے کے ہے ساتھ ہی مرنا!
جگ میں خوشیاں کس نے دیکھیں!    سکھ کی گھڑیاں کس نے دیکھیں؟
کتنی سکھ آنند کے جلوے،    مر جانے پر ہی دیکھو گے!
بیتے سالوں اور جنموں سے    ذہنی خلوت کے سپنوں سے،
میں نے سن رکھا ہے نغمہ،    سکھ کی من موہن گھڑیوں کا!
میں نے دیکھ لیا ہے رستہ،    سکھ سندر نا کی بستی کا!

سکھ کی مے کے جام وہاں ہیں
راحت اور آرام وہاں ہیں!

اگرچہ پشکن پہلا شخص تھا جس نے رومانوی تحریک کو شروع کیا، اور اپنی سخن گوئی کے ابتدائی دور میں وہ کم و بیش رومانوی انداز میں رومانوی موضوعات پر ہی قلم اٹھاتا رہا، اس کے باوجود بنیادی طور پر وہ اپنے تخیل اور فن کاری کے لحاظ سے ایک حقیقت نگار تھا اور بہت جلد ہی اس نے اپنے ابتدائی زمانے کے رومانوی انداز بیان سے کنارہ کشی بھی اختیار کر لی تھی، اور حقیقت اور اصلیت کے نقش قدم پر چلنے لگ گیا تھا۔ جب تک اُسے قبولیت عامہ حاصل رہی وہ زمانے کی رو کے ساتھ بہتا رہا اور جب عوام نے اس کی حقیقت پرستی اور سنجیدگی پر اظہار ناراضگی کیا تو وہ سب سے علیحدہ اپنی دھن میں لگا رہا۔ اور گویا حسن کے مندر کی تنہائی میں ان مٹ چیزیں تخلیق کرتا رہا کیونکہ اُسے فطرت سے محبت تھی، اُسے فن سے دل بستگی تھی، اُسے اپنے وطن سے عقیدت تھی اور وہ ان تمام باتوں کو اپنے لاثانی نغموں میں بیان کرتا رہا۔

بہت عرصے تک روسی نقاد بانو پشکن کی کارگزاریوں سے بے اعتنائی برتتے رہے اور بےجا ناانصافی کرتے رہے کیونکہ اس نغماتی شاعر کا کلام اس نسل کو ورثے میں ہاتھ لگا جسے ایک سماجی اور سیاسی طوفان سے سامنا تھا۔ لیکن جب ۱۸۹۱ء میں روس کے مشہور ناول نگار ڈوسٹوئوسکی نے ماسکو میں پشکن کی یادگار کی نقاب کشائی کی اور شاعر کی شخصیت کو خراج تحسین ادا کیا تو اس وقت اس کی آواز تمام روس کی آواز تھی اور اب سب نے مان لیا ہے کہ پشکن کا کلام نقادوں کے تعصبات سے بالا ہے کیونکہ اس کی جگہ روس کے باشندوں کے دلوں میں ہے۔ اور خصوصاً نوجوانوں کے ہونٹوں پر اس کے نغمے رقصاں ہیں۔

ذیل میں ہم اس کا ایک نغمۂ محبت درج کرنے کے بعد آپ سے رخصت ہوتے ہیں۔

## محبت

تجھے اک المناک جذبے سے رغبت ہوئی ہے؛
تجھے چشم خوں ریز کیسے پسند آگئی ہے!
اگر تجھ پر چاہت کی دیوانگی کی
گھٹا چھا چکی ہے،
اگر زہر غم تیرے خوں کے ہر اک ذرۂ بے ثمر سے لپٹ کر جدا
ہو چکا ہے،
اگر ذہن فانی میں فرقت کی راتوں کے بے رنگ، لاانتہا، تلخ
لمحے گزر کر چکے ہیں۔
کبھی سونی سیجوں سے پہلو ملا ہے،
تمناؤں کا بوجھ دل نے اٹھایا ہوا ہے۔
فریب مسرت نے دھوکے دئیے ہیں۔
محبت کی بوندوں سے لبریز آنکھیں
یوں ہی رو کے مدہوش ہوتی رہی ہیں،
یوں ہی بستر غم کی بے کیف سی سلوٹوں میں۔
تمنائے ناکام الجھن سے آلودہ ہو کر، سلجھتی رہی ہے،
اگر ایسی حالت سے صحبت رہی ہے،
تو پھر غم کے خوابوں میں تسکین کیسی؟
تجھے چشم خوں ریز کیسے پسند آگئی ہے؟
بہانے ہیں بے کار افسردہ دل سے،
یہ سن لے یہ سن لے، میں کہتا ہوں تجھ سے،

نہیں تیرے دل میں محبت کا نشہ!
تجھے اک المناک جذبے سے رغبت ہوئی ہے!
اگر ایسی حالت میں مدہوش ہو کر گزارے گا لمحے،
یہ انجام ہوگا،
کہ تو اپنی ہے مہر، محبوب ہستی کے قدموں کو چھو کر،
یونہی اپنی خوں رنگ شبنم بہا کر،
یوں ہی تھرتھراتے ہوئے زرد، پژمردہ ہونٹوں سے، تو
دلدوز آہوں سے فریاد، نالے، پکاریں کرے گا
مجھے میری وہ مندلی بصیرت ہی دے دو!
مرے سر سے بے مہر، ظالم تصوّر ہٹا دو!
بہت سال چھائی محبت کی وادی
مگر پھول آرام کے میرے دل نے نہ پائے!
مجھے میرے بچھڑے ہوئے چین سے پھر ملا دو!
مگر آہ! تاریک یادیں،
محبت کے بے رنگ نقشے،
ہمیشہ ترے سونے پہلو میں ہوں گے!
اور آزادیاں خواب ہوں گی!

**میراجی**

---

## رباعی

ترے شیشے میں مے باقی نہیں ہے
بتا کیا تو مرا ساقی نہیں ہے
سمندر سے ملے پیاسے کو شبنم
بخیلی ہے یہ رزاقی نہیں ہے

**اقبال**

# غزل

وہ لطف دیتے ہیں غم ہائے زندگی مجھ کو
حقیر تر نظر آتی ہے ہر خوشی مجھ کو

تری تلاش نہ ہوتی نہ کیوں جنوں ہوتا
سکھائے تو نے ہی اندازِ گمرہی مجھ کو

جنوں نے کر دیا اس درجہ دل کو صدمہ نواز
کہ موت بھی نظر آتی ہے دل لگی مجھ کو

چمن میں آکے جنوں میرا تیز ہوتا ہے
چٹک کے سینہ دکھاتی ہے ہر کلی مجھ کو

کبھی خوشی کی تمنا کبھی الم کی تلاش
فریب دیتی ہے پیہم یہ زندگی مجھ کو

رہی نہ منزلِ موہوم کی خلش باقیؔ
میں گمرہی کو پسند اور گمرہی مجھ کو

**باقیؔ**

# فیروزپور سے جالندھر تک

کیا نشاط افزا سماں تھا، کیا سرور افزا ہوا
کر رہی تھی رات کا رِ ساغر و صہبا ہوا

ہو چکے خاموش جب دم چنگ و طاؤس و رباب
اُن کی باتیں سنتے سنتے ہو گیا میں محوِ خواب

بے خبر ایّام سے ناآشنا آلام سے
سو رہے تھے بسترِ راحت پہ ہم آرام سے

نیند کی فرماں روائی تھی جہاں خاموش تھا
یعنی دنیا اور مافیہا کا کس کو ہوش تھا

آخرِ شب یک بیک جاگے وہ خوابِ ناز سے
ہاتھ رکھا میرے سینے پر عجب انداز سے

اور کہا اٹھیئے کہ اعلانِ سحر ہونے کو ہے
گنبدِ افلاک پر پنہاں قمر ہونے کو ہے

چھاؤں میں تاروں کی ہم دونوں ہوئے گھر سے رواں
چاند کا رُخ زرد، کیواں گم، ثریّا بے نشاں

صبح کا ہنگام، بادل کی گرج ٹھنڈی ہوا
انبساط و کیف سے معمور تھی ساری فضا

سازِ ہستی بے صدا اہلِ سخن خاموش تھے
تھی شفق ناپید، مرغانِ چمن خاموش تھے

راہ کے پانی سے بچتے کھیتیوں کے ساتھ ساتھ
دونوں رہ پیما تھے میرے ہاتھ میں تھا اُن کا ہاتھ

گھیرتے جاتے تھے اُس جنگل کے نظّارے ہمیں
جھانکتے تھے آسماں سے چار سو تارے ہمیں

ان مناظر پر نظر کرتے ہوئے دیوانہ وار ہو گئے ہم جا کے جالندھر کی گاڑی پر سوار
دم زدن میں ہو گئی گاڑی ہمیں لے کر رواں چھین کر عاشق کا دل جس طرح چل دے دلستاں
وہ سحر کا آسماں، آئینۂ حسن و جمال وہ زمیں کی تابنا کی عالمِ شعر و خیال
ریل کے دونوں طرف دریائے بے پایاں رواں یا ہماری جستجو میں تھی حیاتِ جاوداں
سر بسر کالی گھٹاؤں سے فضا ظلمت فروش پے بہ پے دریا کی ہیبت ناک موجوں کا خروش
وہ سکوں افزا ہوا، وہ غم ربا رنگِ شفق اُن کی باہیں میری گردن میں نظر سوئے افق
آ رہی تھی پہلوئے انساں میں بائے حیات داستانِ حسن کا دلکش ورق تھی کائنات
لے رہا تھا آستانِ حسن کے بوسے شباب چھن رہا تھا چادرِ مشرق سے نورِ آفتاب
مجھ سے فرمایا کہاں ہیں ہم خبر ہے یا نہیں ان بہشت آرا مناظر پر نظر ہے یا نہیں
تابِ گویائی نہ تھی میرے لبِ خاموش میں از رہِ الطاف مجھ کو لے لیا آغوش میں

اور کہا اے کاش ہم ہر بند سے آزاد ہوں
اور ان جاں بخش نظاروں میں ہم آباد ہوں

---

اصغر حسین خاں نظیر

# ابرِ باراں

آسماں سے ابرِ باراں کیف برسانے لگا ۔۔۔ خاک کا ایک ایک ذرّہ وجد میں آنے لگا

سازِ فطرت کی فلک پر نغمہ پیرائی ہوئی ۔۔۔ مطربِ نوخیز بزمِ زیست گرمانے لگا

ہر رگِ افسردہ میں دوڑی جو برقِ انبساط ۔۔۔ قطرہ قطرہ خون کا ہیجان میں آنے لگا

تھرتھرائی مرغزاروں میں نمودِ زندگی ۔۔۔ بےخودی کا جام پی کر سبزہ لہرانے لگا

ذرّہ ذرّہ جگمگا اٹھا فروغِ حسن سے ۔۔۔ برق بن بن کر دلِ محزوں کو تڑپانے لگا

تازگیٔ حسن نے بخشی حیاتِ جاوداں ۔۔۔ ساقیٔ مدہوش جامِ زندگی لانے لگا

نغمہ ہائے جانفزا کی آبشاروں میں ہے گونج ۔۔۔ شاخ میں جوشِ نمو بھی لرزشیں کھانے لگا

جلوۂ حسنِ ازل موجوں میں کیا رقصاں ہوا ۔۔۔ عالمِ ادراک پر اک سحر سا چھانے لگا

مسکرا کر ابر کے پردے میں شوخی سے شباب ۔۔۔ چپکے چپکے دلبری کی شان دکھلانے لگا

چادرِ عیش و طرب کی وسعتوں کو دیکھ کر ۔۔۔ پیکرِ حرصِ مسرّت پاؤں پھیلانے لگا

آگیا انوار کا بادل خوشی سے دھر میں ۔۔۔ ہر طرف صحنِ چمن میں نور برسانے لگا

تارِ بارش میں پرو کر خوشنما موتی کوئی ۔۔۔ نوعروسانِ چمن کو ہار پہنانے لگا

ہے کسی کی اشک ریزی کے کرشموں کا ظہور
کیف بن کر عالمِ اجسام پر چھانے لگا

اندرجیت شرما

# طلسمِ جاوداں

مری آنکھوں پہ پھر چھائی ہوئی رنگیں گھٹائیں ہیں
سکوت و سحر سے لبریز کیف آور فضائیں ہیں
تری رنگینیاں پھر رقص کرتی ہیں بہاروں میں
تری موجِ تبسم تیرتی ہے آبشاروں میں

مری دنیا، ترے شیریں تکلم کی فضاؤں میں!
مرا جینا، تری سرمست خواب آور اداؤں میں
کیا سیراب تو نے پھر مری تشنہ نگاہوں کو
پس از مدت اثر بخشا گیا فرسودہ آہوں کو

ترے دم سے ہے ذوق و شوق کا دریا رواں عذرا!
سرابِ زیست پر ہے پھر حقیقت کا گماں، عذرا!
مری عذرا! مری تخلیق کا رنگیں نشاں تو ہے
مرے پُر جوش بوسوں کی امینِ جاوداں تو ہے
جہانِ شوق کی تخریب اور تعمیر ہے تجھ سے
طلسمِ خواب تجھ سے، خواب کی تعبیر ہے تجھ سے

دھرا کیا ہے تمہارے حال و ماضی کے فسانے میں
کہاں احساس گزرے وقت کا اپنے زمانے میں
وہی پہلا تبسم ہے وہی رنگیں ادائیں ہیں
تری آنکھیں، وہی اٹھتی جوانی کی گھٹائیں ہیں
وہ دیکھو ابر پارے تیرتے ہیں کوہساروں پر،
وہ دیکھو عکس ہے میرا تمہارا آبشاروں پر

جھلک ہے جاوداں اپنے سرابِ نوجوانی کی
یہ دنیا ابتدا ہے بس اسی رنگیں کہانی کی

حمید عرفانی ایم اے

# مصر کی سیاسی تحریک

اٹھارھویں صدی مشرقی ممالک کے لئے از حد خطرناک ثابت ہوئی یورپی طاقتوں نے اسی صدی میں یکے بعد دیگرے مشرقی ممالک کی آزادی چھین لی اور ان کو غلامی کی زنجیروں میں اس بری طرح جکڑ دیا کہ بہت کچھ کوشش کرنے پر بھی آج اس بندش کو توڑنا دشوار معلوم ہو رہا ہے۔ ایک بے حد تعجب اور دلچسپی کی بات تو یہ ہے کہ آپ اگر ان ممالک کی غلامی قبول کرنے کی تاریخ پڑھئے تو ان میں تعجب انگیز یکسانی پائیں گے۔ ہندوستان، فارس، مصر اور چین سبھی ممالک کی کہانی قریب قریب ایک سی ہی ہے۔ ملک کے اندرونی جھگڑوں میں دخل اندازی کرنا۔ ظالم حکمرانوں کو امداد دے کر عوام کو کچل ڈالنا اور ملک میں امن وامان اور انتظام کرنے کے بہانے اس پر اپنا قبضہ کر لینا ان گوری قوموں کی خالص پالیسی رہی ہے۔

مصر بھی ان سلطنتوں کے بھوکے ممالک کی تیز اور بھوکی نظروں سے بچ نہیں سکا۔ ۱۷۹۸ء میں نپولین نے مصر کی زمین پر قدم رکھا۔ نپولین نے مصر پہنچتے پر یہ اعلان کیا کہ وہ مصر پر ترکی سلطان کا پھر سے دبدبہ قایم کرنے آیا ہے۔ مصر میں ترکی حکومت کا خاتمہ مالیک سرداروں نے کر دیا تھا اور وہ دراصل مصر کے حکمران بن گئے تھے۔ نپولین کی دلی خواہش کچھ اور رہی تھی۔ وہ مصر کو فرانس کی حکومت میں لانا چاہتا تھا اور مستقبل میں انگریزوں سے ہندوستان میں لڑنے کے لئے وہاں فوجی مستقر قایم کرنے کی تجویز کر رہا تھا مگر اس کی چال پوشیدہ نہ رہ سکی۔ ترکی کے سلطان نے مصر میں فرانسیسی فوج پر حملہ کر دیا۔ انگریز بھی نپولین جیسے طاقتور دشمن کو مشرق کی جانب بڑھنے دینا نہیں چاہتے تھے۔ اس لئے انہوں نے حتی الامکان سلطان کی مدد کی اسی دن سے مصر کے سوال پر فرانس اور انگلستان میں ایک دوسرے کے خلاف مقابلہ شروع ہو گیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مصر اسی سال تک اپنی آزادی کو محفوظ رکھ سکا۔

نپولین مصر میں زیادہ عرصہ تک نہ رہ سکا۔ اُسے اور ضروری مہمات کے باعث مصر چھوڑنا پڑا لیکن وہ اپنی فوج یہیں چھوڑ گیا۔ کچھ عرصے کے بعد فرانس نے مصر کو اپنی ماتحت حکومت قرار دے دیا جس سے مصر نے بغاوت کر دی اور انگریزوں نے یہ موقع مناسب سمجھ فرانسیسی فوج کو شکست دے کر مصر سے بھگا دیا۔ فرانسیسی فوج کو مصر سے باہر نکال کر انگریزی فوج نے مستقل طور پر وہاں اپنا مرکز قایم کر لیا۔ شروع میں انگریزوں نے بھی یہی اعلان کیا کہ وہ مصر میں امن وامان قایم کرنے کے بعد واپس چلے جائیں گے۔ مگر مصر والوں نے تعجب کے ساتھ محسوس کیا کہ جو لوگ ہمارے دوست اور مددگار ہونے کا دعوےٰ کرتے تھے وہی مصر کی دولت اور آزادی چھیننے پر آمادہ ہیں۔ مصر اس وقت کمزور اور بے جان سا ہو رہا تھا۔ اس لئے اپنی آزادی کا پامال ہونا خاموشی سے دیکھتا رہا۔ مصر کے سیاسی آسمان پر تاریکی چھا رہی تھی۔ خطرہ محسوس ہو رہا تھا کہ آزادی کا ٹمٹماتا ہوا چراغ کہیں ہمیشہ کے لئے بجھ نہ جائے۔ ایسے ڈراونے وقت میں مصر والوں کو روشنی کی ایک شعاع دکھائی دی جس نے مصر کی تقدیر کو تبدیل کر دیا۔ ملک کی آزادی ایک بار پھر بچ گئی۔ محمد علی کی شکل میں ملک کو ایک بہادر سپہ سالار اور ایک قابل ماہر سیاسیات مل گیا۔ ملک کی آزادی کو بچانے کے لئے اس بہادر نے ملک کی طاقت کو یکجا کیا اور انگریزوں سے لڑا۔ اس جنگ میں انگریزوں کو ایسی ذلیل شکست ہوئی جیسی کبھی نہیں ہوئی تھی۔

محمد علی کے وارثوں کے دوران حکومت میں سعید تک مصر کی حالت بہت عمدہ رہی لیکن سعید کا وارث اسمٰعیل بے حد عیاشی کی زندگی بسر کرنے لگا۔ عیاش درباریوں سے گھرے رہنے کے باعث اپنی ناجائز خواہشات کی پیاس بجھانے کے لئے وہ دولت کو پانی کے مانند بہانے لگا۔ اسمٰعیل نے فرانس اور انگلستان سے قرض لیا اور نہر سوئز کے اپنے کل حصّے چالیس لاکھ پونڈ میں انگلستان کے ہاتھ فروخت کر دیئے۔ جب اسمٰعیل کی مالی حالت بے حد افسوسناک ہو گئی تو فرانس

اور انگلستان نے مصر پر اپنا مالی دبدبہ قایم کرلیا اور اسمٰعیل کو تخت چھوڑنا پڑا اس کے بعد اسمٰعیل کا لڑکا تخت پر بیٹھا لیکن وہ محض نام کا حکمران تھا کیونکہ ملک کے مقروض ہونے کے باعث انگلستان کی گورنمنٹ نے "میجر ایبی لین بیرنگ" کو وزیر مالیات مقرر کردیا جو رفتہ رفتہ اندرونی معاملات میں بھی دخل انداز ہونے لگا۔ مصر کے نوجوانوں اور کسانوں کو ملک کی آزادی کا اس طرح چھینا جانا بہت ناگوار گذرا اور انہوں نے عربی پاشا کی نگرانی میں مصر کی آزادی کی تحریک شروع کردی۔ مصر کے کسان باغی ہوگئے اور مادر وطن کو آزاد کرانے کے لئے وہ اپنی زندگی کی بازی لگا دینے کے لئے تیار ہوگئے۔ ملک میں بجلی کی رفتار سے آزادی کے خیال کی لہر پھیل گئی اور عربی پاشا کی نگرانی میں مصر کے کسان آزادی کے جھنڈے کے نیچے جمع ہوگئے۔ یہ مصر کی پہلی تحریک آزادی تھی۔

جب اسمٰعیل کا لڑکا توفیق تخت نشین ہوا اور انگریزوں کا مصر پر دبدبہ قایم ہوگیا تو اس نے وزیر اعظم کی رائے سے ایک جدید نظام بنانا چاہا مگر انگریزوں اور فرانسیسیوں نے اُس کو روک دیا۔ وزیر اعظم شریف پاشا نے مجلس قانون ساز کا اجلاس کرنے کا اہتمام کیا تو فرانس اور انگلستان کے ایلچیوں نے اُسے مجبور کیا کہ وہ مجلس کو بجٹ پر نہ تو رائے زنی کرنے کی اجازت دے اور نہ ووٹ لے۔ شریف پاشا نے وزیر اعظم کے عہدہ سے استعفٰے دے دیا۔ جدید وزارت قایم کی گئی۔ وزیر اعظم کا عہدہ محمد پاشا کو دیا گیا اور عربی پاشا وزیر فوج مقرر ہوا۔ انگریز ماہرین سیاسیات نے اخباروں کے ذریعہ عربی پاشا کے خلاف پروپیگنڈا کرنا شروع کیا۔ مئی ۱۸۸۲ء میں انگریزی اور فرانسیسی جہازی بیڑے سکندریہ (Alexandria) کی بندرگاہ کے قریب آگئے اور انہوں نے دھمکی دی کہ موجودہ وزارت مستعفی ہو جائے۔ وزارت نے استعفٰے دے دیا لیکن قاہرہ کی آبادی نے توفیق کو مجبور کردیا کہ وہ عربی پاشا کو پھر وزیر فوج مقرر کرے۔ خدیو مصر کا حکمران توفیق نے دیکھا کہ عوام اس کے خلاف ہیں اور مستقبل میں اس کے اختیارات کم کردیئے جائیں گے اس لئے وہ انگریزوں سے مل گیا ۱۱ر جولائی کو انگریزی بیڑے نے سکندریہ پر گولے برسائے۔ مصر کے پایہ تخت قاہرہ میں ایک بہت بڑا جلسہ کیا گیا اور عربی پاشا کو سپہ سالار اعظم مقرر کیا گیا مگر عربی پاشا قابل سپہ سالا ثابت نہ ہوا جس کے باعث مصر کی آزادی حاصل کرنے کی پہلی کوشش ناکامیاب رہی۔

مصر اب بالکل انگریزوں کے ہاتھ میں آگیا۔ چالاک انگریزوں نے یہ کہنا شروع کیا کہ مصر والوں کو اپنے ملک کی حکومت کرنے کے قابل بنا دینے کے بعد ہم مصر سے علیحدہ ہو جائیں گے۔ ہمارا مقصد تو محض ان کو ترقی یافتہ بنانا ہے۔ اب تو مصر کی دولت و ثروت سر جھکائے انگریزوں کے سامنے کھڑی تھی۔ لارڈ ڈفرن وہاں کے حکمران بناکر بھیج دیئے گئے۔ لارڈ ڈفرن نے بہت میٹھے الفاظ میں مصر والوں کو پچکارا اور کہا کہ ہم چاہتے ہیں کہ آپ لوگ خود اپنے ملک پر حکومت کریں۔ اس مقصد سے ایک قانونی مسودہ تیار کیا گیا خدیو کے سب اختیاراتِ حکومت چھن گئے اور برطانیہ کا نمایندہ ہی مصر کا حکمران بن گیا۔

مصر کی وزارت ہٹائی نہیں گئی۔ مگر ہر ایک وزیر کے ساتھ ایک انگریز افسر مقرر کردیا گیا جو دراصل وزیر کا کام انجام دیتا تھا۔ سب بڑے بڑے عہدوں پر انگریز افسر مقرر کردئیے گئے۔ صوبوں کے گورنر اور وزیر انگریز افسروں کے اشاروں پر ناچنے لگے۔ اس طرح حکومت کی باگ ڈور انگریزوں کے ہاتھ میں چلی گئی۔ ایسا معلوم ہونے لگا گویا آزادی کا خیال و گمان بالکل غائب ہوگیا ہے۔ دس سال تک اسی طرح خاموشی طاری رہی۔

اسی وقت مصر کے سیاسی پلیٹ فارم پر آزادی کے پوجاری مصطفٰی کامل ظہور میں آئے۔ آزادی کے خیالات کی لہریں بڑی تیزی سے اس کے دل میں موج زن ہو رہی تھیں۔ جب مصطفٰی مصر میں پہنچا اس وقت انگلستان سوڈان کو فتح کرنے کی تیاریاں کررہا تھا۔ مصطفٰی نے سوڈان کی مہم میں مصر کی دولت اور فوج کے استعمال سے سخت اختلاف کیا۔ لیکن اس اختلاف کے باوجود انگریزوں نے مصری خزانہ خالی کرکے مصر کے باشندوں کا خون بہا کر سوڈان اپنے فایدہ کے لئے فتح کرلیا۔ بعد ازاں مصطفٰی مصری تحریکِ آزادی کی بارہ برس تک کامیابی کے ساتھ رہنمائی کرتا رہا۔ اس نے مصر کے تعلیم یافتہ نوجوان طبقہ پر اپنی شخصیت کا ایسا اثر ڈالا کہ وہ نوجوان مصر کا سب سے بڑا رہنما بن گیا۔ انگریزوں کے خلاف لیکچر دیتے ہوئے وہ کہا کرتا تھا کہ وہ تار ٹیلیفون اور موٹر ہمارے کس کام کے ہیں جو ہماری غلامی کو اور بھی مضبوط بناتے ہیں۔ ایک بار آمد و رفت کے ذرائع پر ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے اُس نے بڑے رعب سے کہا کہ میں ریگستان میں ایک ہزار میل گھوڑے کی پیٹھ پر آزاد طریقے سے سفر کرنا ایک غلام ملک میں موٹر کار میں سوار ہوکر سفر کرنے سے کہیں بہتر سمجھوں گا۔ دنیائے اسلام کی ہمدردی حاصل کرنے کے لئے اُس نے ترکی کے سلطان و خلیفہ کی طرفداری کی اور پان اسلام تحریک کا بھی استعمال مصر کے لئے کیا ۱۰ر فروری ۱۹۰۸ء کو مصطفٰے فوت ہوگیا۔ تمام مصر غم میں ڈوب گیا۔

اسی زمانے میں ایک ایسا واقعہ پیش آیا جس کے باعث مصر کے باشندوں میں خودداری ر Self Respect کا وہ جذبہ جو دبا پڑا تھا ابل پڑا۔ بات یہ تھی کہ کچھ افسر دہانہ نیل میں واقع دینشادی گاؤں میں کبوتروں کا شکار کھیلنے گئے۔ گاؤں والوں نے اس طرح کبوتروں کے مارے جانے کے خلاف آواز اٹھائی۔ ادھر افسروں کی گولی سے ایک عورت گھائل ہو گئی اور انہوں نے ایک گھر میں آگ لگا دی۔ اس پر کسانوں اور افسروں میں جھگڑا ہو گیا اور تین افسروں کے چوٹیں آئیں۔ ایک گھائل افسر امداد کے لئے آدمیوں کو بلانے گیا۔ لیکن ناقابل برداشت گرمی کے باعث کچھ دور جاکر گر پڑا اور مر گیا۔ لارڈ کرومر نے اس کا بدلا لینے کے لئے اور مصری باشندوں پر انگریزوں کی فضیلت ظاہر کرنے کے لئے تین انگریزوں اور دو خوشامدی مصریوں کی ایک خاص عدالت قائم کی اور محض نام کی اس عدالت نے چار کو پھانسی۔ دو کو تاحیات قید خانہ اور پچاسوں کو کوڑوں سے پیٹے جانے کا حکم دیا۔

لارڈ کرومر کے بعد ایلڈن گورسٹ انگلستان کے نمایندہ ہو کر آئے۔ انہوں نے بھی ظلم وستم سے ہی کام لیا۔ بطرس پاشا جو دینشادی دفعہ کا فیصلہ کرنے والی عدالت کا صدر تھا۔ وزیر اعظم بنایا گیا۔ اب ظلم وستم کی چکی خوب زور سے چلائی گئی۔ سیاسی جماعتوں کے لوگوں کو یا تو جلاوطن کر دیا گیا یا انہیں قید خانوں میں بند کر دیا گیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بطرس پاشا کو ابراہیم بردانی نام کے ایک طالب علم نے قتل کر دیا۔

۱۹۱۱ء میں لارڈ کچنر مصر میں انگلستان کے نمایندہ ہو کر آئے۔

۱۹۱۳ء میں جدید قانونی مسودہ تیار ہوا۔ اسمبلی میں سیاسی جماعتوں کے لوگوں کی تعداد بڑھی اور اپنے معزز رہنما زغلول پاشا کی رہنمائی میں اسمبلی میں سرکار کے خلاف آواز اٹھاتی رہی۔

اسی وقت یورپ کی جنگ عظیم شروع ہو گئی۔ جنگ کا آغاز ہوتے ہی انگریزوں نے مصری اسمبلی کو ایک غیر معین وقت تک کے لئے معطل کر دیا۔ ملک بھر میں مارشل لا یعنی فوجی قانون جاری کر دیا گیا۔ جلسہ وغیرہ کرنے کی ممانعت کر دی گئی اور مصر کو سرکاری طور پر انگلستان کی حکومت میں آجانے والا ملک سمجھا جانے لگا۔ خدیو جو جنگ شروع ہونے کے وقت قسطنطنیہ میں تھا تخت سے اتار دیا گیا اور اس کے چچا حسین کو مصر کا سلطان بنایا گیا۔ سیاسی خیالات کے لوگوں کو خوف زدہ کرنے کے لئے آسٹریلیا اور ہندوستان کی فوجیں مصر میں لاکر رکھی گئیں جن کے خراب سلوک سے مصر والے بہت ناراض ہو گئے۔ اس طرح خود بخود کسان اور درمیانی طبقہ کے تعلیم یافتہ لوگ ملک کی آزادی کے لئے مل کر ایک ہو گئے جس سے ۱۹۱۹ء کی تحریک کامیاب ہو گئی۔

۱۹۱۸ء میں مصر کے وزیر اعظم حسین رشدی پاشا کی درخواست پر ایک کمیشن مصر کے لئے ایک نیا قانونی مسودہ بنانے کے لئے مقرر کیا گیا۔

کمیشن کے ایک نمایندہ کی غلطی سے کمیشن کا بنایا ہوا قانونی مسودہ اخباروں میں شائع ہو گیا۔ حکومت کرنے کا قانونی مسودہ کیا تھا گویا مصر کے ساتھ مذاق کیا گیا تھا۔ مصر والے اس برائے نام حکومت کے قانونی مسودہ کو دیکھ کر بگڑ اٹھے۔ ۱۳ نومبر ۱۹۱۸ء کو زغلول پاشا نے برطانوی ہائی کمشنر سر ریجنالڈ ونگیٹ سے ملاقات کی اور انگلستان کے باشندوں کو مصر کے مطالبات سے واقف کرانے کے لئے ایک ڈیپوٹیشن لے جانے کی خواہش ظاہر کی۔ ساتھ ہی ایک اعلان اس مدعا کا شائع کیا گیا کہ ہم مصر والے زغلول پاشا اور ان کے ہمراہ جانے والے ڈیپوٹیشن کو اپنا نمایندہ مقرر کرتے ہیں۔ اس اعلان پر ہزاروں تعلیم یافتہ مصریوں نے دستخط کر دئیے لیکن انگریزوں نے اس فہرست کو ضبط کر لیا۔ یہی نہیں بلکہ زغلول کو انگلستان جانے کے لئے اجازت بھی نہ ملی۔ زغلول پاشا نے وفد (سیاسی جماعت) کو منظم کیا اور مصر کی آزادی کا اعلان کر دیا۔ ۸ مارچ ۱۹۱۹ء کو زغلول پاشا اور اس کے ساتھی گرفتار کر لئے گئے اور جزیرہ مالٹا میں لے جاکر قید کر دیئے گئے۔

مصری وزارت نے استعفیٰ دے دیا۔ فوجی قانون جاری کر دیا گیا۔ اخباروں کی آزادی چھین لی گئی۔ مصر کے باشندے بے ہتھیار تھے ہتھیار رکھنے والوں کو پھانسی تک کی سزا دی جاتی تھی۔ اپنے سیاسی لیڈر کے گرفتار ہونے پر تمام ملک ناراض اور بے چین ہوا تھا۔ الازہر دار العلوم اور دیگر کالجوں کے طلبا نے جلوس نکالنے شروع کئے سینکڑوں طالب علموں کو قید کر دیا گیا۔ ۱۰ مارچ کو پھر جلوس نکالا گیا۔ گولی چلی اور بہت سے طلبا مارے گئے اور زخمی ہوئے ۱۱ مارچ کو سرکاری ملازموں نے کام کرنا بند کر دیا۔ وکیلوں نے کچہریاں چھوڑ دیں اور ٹراموں کا چلنا بند ہو گیا۔ انگریزی فوج نے گولیاں چلائیں اور مصر کے وطن پرست باشندے بہت بڑی تعداد میں مارے گئے۔ زغلول پاشا کے قید ہو جانے پر ان کی بہادر بیگم نے سیاسی تحریک کی رہنمائی کی۔ اپنے خاوند کی جاری کی ہوئی تحریک کو چلانے کے لئے یہ بہادر عورت میدان میں کود پڑی اور تمام مصریوں کو اس تحریک میں شامل ہونے کے لئے کہا

دیکھتے ہی دیکھتے یہ آگ تمام ملک میں پھیل گئی۔ بہت سے مقامات پر قومی حکومت قایم کر دی گئی۔ کئی دنوں تک پایہ تخت قاہرہ پر سیاسی جماعتوں کے لوگوں کا قبضہ رہا۔ بعد میں اُن پر غضب کا ظلم و ستم کیا گیا۔ فوجی طاقت سے بغاوت فرو کی گئی لیکن مصر کے باشندوں نے ستیہ گرہ کرنا شروع کیا۔ طلبا، وکیلوں اور سرکاری نوکروں نے کام کرنا ترک کر دیا۔

مئی ۱۹۱۹ء میں لارڈ ملنر کی صدارت میں ایک کمیشن مصر کی سیاسی حالت سے واقفیت پیدا کرنے اور امن و امان قایم کرنے کے ذرائع بتلانے کے لئے مصر بھیجا گیا۔ کمیشن میں ایک بھی مصری نمایندہ کو جگہ نہیں دی گئی۔ تمام ملک نے اِس کے خلاف آواز اٹھائی اور مصر کی وزارت مستعفی ہو گئی۔ ملنر کمیشن مصر میں آیا اور انگریزوں نے تعجب سے دیکھا کہ کسی مصری کا تعاون حاصل کرنا ان کے لئے ناممکن تھا۔ جس کسی کسان سے کوئی سوال کیا جاتا تو صرف ایک ہی جواب دیتا کہ "زاغلول سے پوچھیے"۔ ملنر کمیشن مارچ ۱۹۲۰ء میں واپس لوٹ گیا۔ لندن لوٹ کر ملنر کمیشن نے زاغلول پاشا اور عدلی پاشا سے مصر کی آیندہ حکومت کے قانونی مسودہ کے بارے میں بات چیت کی۔ ملنر کمیشن کی رپورٹ شائع ہوئی۔ مصر کو آزاد ملک قبول کر کے ایک مستقل صلح نامہ کی بابت ذکر کیا گیا۔ لیکن مصر کا سوڈان پر قبضہ۔ انگریزی فوج کا ملک میں رہنا۔ مالی اور قانونی وزیروں کے انگریز مشیروں کے اختیارات اور غیر ملکی پالیسی پر انگریزوں کا قبضہ اِن چار سوالوں پر زاغلول اور حکومت انگلشیہ میں اختلاف رہا۔ اس لئے سمجھوتہ نہ ہو سکا۔

زاغلول نے وفد کے جلسے کا اہتمام کیا لیکن گورنمنٹ نے اُسے روک دیا۔ مارشل لا یعنی فوجی قانون جاری کیا گیا۔ زاغلول اور اُن کے ساتھی پھر گرفتار کئے گئے اور عدن بھیج دئے گئے۔ گولی چلی۔ مصر کی عورتوں نے بیگم زاغلول کی رہنمائی میں پھر ستیہ گرہ کیا۔ ۲۸ر فروری کو انگریزوں نے مصر کی آزادی کا اعلان کر دیا۔ لیکن وہ آزادی محض فرضی تھی۔ تمام اختیارات انگریزوں کے ہاتھ میں ہی تھے۔ اس کے بعد سلطان نے "کنگ" کا خطاب استعمال کیا اور ثروت پاشا نے وزارت بنائی۔ عوام نے زاغلول پاشا کے رہا کئے جانے کا مطالبہ کیا۔ ۱۹۲۳ء میں زاغلول قید سے رہا ہو کر مصر میں آ گئے۔ ۱۹۲۴ء میں عام انتخابات ہوئے۔ وفد کو ان میں مکمل کامیابی حاصل ہوئی۔ زاغلول پاشا وزیر اعظم مقرر ہوئے اور انہوں نے اعلان کیا کہ میری پالیسی مصر کو مکمل طور پر آزاد کرنا ہے۔ زاغلول نے انگریزی فوج کا صرفہ دینا نامنظور کر دیا۔ اور مطالبہ کیا کہ نہر سویز مجلس اقوام کے قبضہ میں دے دی جائے۔ ادھر انگلستان کی عنان حکومت ٹوری جماعت کے ہاتھ میں آ گئی اور اُنہیں دنوں مصر میں مقیم انگریزی فوج کے سپہ سالار کو کسی نے قتل کر دیا۔ انگلستان کی حکومت نے پانچ لاکھ پونڈ بطور ہرجانہ اور سوڈان سے مصری فوج کے اخراج اور مصری وزرا کے انگریز مشیروں کے اختیارات کی بحالی کا مطالبہ کیا۔ زاغلول نے یہ مطالبات نامنظور کر دیئے اور اہل وطن کا خون بہانا مناسب نہ سمجھا اور استعفیٰ دے دیا۔

ایک بار پھر مصر میں بغاوت برپا ہو گئی۔ سلطان فواد اور ان کے خوشامدی درباریوں کا راج ہو گیا اور انگریزوں کا غلبہ قایم رہا۔ اس بار وفد اور دیگر جماعتیں متحد ہو گئیں اور درباریوں کے خلاف آواز اٹھانے کی کوشش کی گئی۔ جدید انتخاب ہوا۔ وفد کی جماعت کو پھر کامیابی ہوئی اور زاغلول پھر وزیر اعظم مقرر ہوئے۔ لیکن مذکورہ بالا چار مسائل پھر بھی طے نہ ہو سکے۔ سلطان فواد انگلینڈ گئے لیکن ان چار سوالات پر کوئی سمجھوتہ نہ ہو سکا۔ اس کے بعد زاغلول کا انتقال ہو گیا۔ اُس قابل تقلید رہنما نے مصر کو نئی زندگی دی لیکن اپنے ایام زندگی میں مصر کو مکمل طور پر آزاد نہ دیکھ سکا۔ تب سے سلطان اور وطن پرست جماعتوں میں برابر جھگڑا ہوتا چلا آ رہا ہے۔

۱۹۳۵ء میں اٹلی نے ابی سینا پر حملہ کر دیا اور ابی سینا کی آزادی کا خاتمہ ہو گیا۔ اس لئے برطانیہ کی طاقت بحر روم اور بحر قلزم و سوئز نہر میں بہت کمزور ہو گئی۔ جماعت وفد کے اراکین اس موقع سے فایدہ اٹھا کر مصر کے لئے زیادہ سے زیادہ حقوق حاصل کرنے کی تجاویز سوچ رہے تھے۔ اور انہیں امید تھی کہ مصر کی حکومت اس موقع پر انگریزوں پر دباؤ ڈال کر کوئی فایدہ مند معاہدہ کر سکے گی لیکن ولی عہد فاروق کو بغرض تعلیم برطانیہ بھیجے جانے سے انہیں مایوسی ہوئی۔ اسی وقت ۹ر نومبر کو وزیر خارجہ سر سیموئل ہور نے اس بات کا اعلان کیا کہ برطانیہ کی گورنمنٹ اس وقت مصر میں حکومت کا کوئی جدید قانونی مسودہ نافذ نہیں کرنا چاہتی۔ اس وقت انگریزی حکومت کے خلاف طلبا اور کسانوں اور مزدوروں نے جلوس نکال کر اور جلسے کر کے اپنی مخالفت کا اظہار کیا۔ اس طرف سے خوب تشدد ہوا۔ بہت سے آدمی مارے گئے اور زخمی ہوئے۔ اس وقت تمام سیاسی جماعتیں متحد ہو گئیں۔ وفد لبرل جماعت نوجوان نیشنلسٹ اور آزاد جماعت سبھی نے مل کر ایک متحدہ جماعت بنائی

اور نحاس پاشا اس کے رہنما منتخب ہوئے۔ وطن پرستوں کی اس زبردست جماعت کو دیکھ کر سلطان فواد جھکے اور انگریزوں نے بھی مصر کی خطرناک حالت کو محسوس کیا۔ مصر کے ہائی کمشنر نے اس مدعا و مطلب کا اعلان شائع کیا کہ اگر مصر میں ایسی حکومت قایم ہو جائے جس میں سب جماعتوں کی نمایندگی ہو تو انگلستان مصر سے صلح کرنے کو تیار ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ نسیم پاشا کو اپنا مرتبہ چھوڑنا پڑا اور سب سیاسی جماعتوں نے انگلستان سے صلح کرنے کے لئے ایک نمایندہ جماعت قایم کی۔ نحاس پاشا اس کے لیڈر یا صدر منتخب ہوئے۔ یہ نمایندے مارچ میں صلح کرنے کے لئے انگلستان گئے اور ادھر مصر کی پارلیمنٹ کا انتخاب ہوا اور وفد جماعت کے لوگوں کی اس میں کثرت ہو گئی۔ بہت مہینوں کی محنت کے بعد صلح ہو گئی جس کی شرطیں حسب ذیل ہیں:-

مصر پر سے فوجی قبضہ ہٹا دیا جاوے گا اور دونوں ملکوں میں دوستی سمجھی جائے گی۔ یہ صلح صرف بیس سال تک کے لئے ہوگی اور پھر اس میں ردوبدل ہو سکتا ہے۔ کسی تیسرے ملک سے جنگ ہونے پر فریقین ایک دوسرے کی مدد کریں گے۔ جنگ کے وقت برطانیہ کی حکومت مصر کی تمام فوج و ریلوے لائن اور بندرگاہوں وغیرہ کا استعمال کر سکے گی۔ یہاں تک کہ مصر کی حکومت کو بھی اپنے اقتدار میں لے سکے گی اور ضرورت پڑنے پر مارشل لا بھی جاری کر سکے گی۔ سوئز نہر کے علاقے میں حکومت برطانیہ کو دس ہزار برطانی سپاہی اور چار سو طیارہ بازرکھنے کا اختیار رہے گا۔ یہ فوج وہاں تبھی تک رہ سکے گی جب تک کہ مصر کی فوجیں نہر کی حفاظت کے قابل نہیں ہو جاتیں۔ قابلیت کا تصفیہ یا تو مجلس اقوام یا کوئی ایسا پنچ کرے گا جسے دونوں ملک قبول کر لیں۔ مصر کی فوجوں کے انگریز افسر ہٹا دیئے جائیں گے۔ لیکن حکومتِ مصر ایک برطانوی فوجی مشن کا مشورہ لیا کرے گی۔ سوڈان کی حکومت پہلے کی سی ہی ہوگی۔ صلح کے ذریعے یہ طے ہو گیا کہ سوڈان کی حکومت کا منشا سوڈان کے باشندوں کی ترقی ہوگا۔ مصر میں غیر ملکیوں کو جو قانونی اور مالی سہولتیں ملی ہوئی ہیں ان کو باہمی تصفیہ سے حکومت برطانیہ ختم کروانے کی کوشش کرے گی۔ آیندہ مصر کی حکومت پر کوئی پابندی نہیں ہوگی۔ اور غیر ملکیوں کے بارے میں قانون بنانے میں کوئی دخل اندازی نہیں ہوگی لیکن مصر کی سرکار کو یہ تسلی دینی ہوگی کہ وہ غیر ملکیوں کے لئے غیر منصفانہ نہ ہوں گے۔

ان شرائط کو دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ مصر ابھی آزادی سے بہت دور ہے ۱۹۳۰ء کی صلح کا مسودہ تقریباً یہی تھا لیکن مصر والوں نے اسے اس وقت قبول نہیں کیا تھا۔ دو وجوہات سے نحاس پاشا نے اس صلح کو قبول کر لیا۔ ایک تو بڑے خاندان سرمایہ دار اور شاہی خاندان کے لوگ اور خود سلطان بھی وطن پرست لوگوں کی مخالفت کر رہے تھے۔ دوسرے اٹلی کا ابی سینیا پر قبضہ ہو جانے سے مصر کو بھی اٹلی کی جانب سے خطرہ پیدا ہو گیا تھا۔

صلح کے کچھ ہی دنوں بعد سلطان فواد کی موت ہو گئی۔ ولیعہد فاروق تخت نشین ہوئے۔ نوجوان سلطان اور نحاس پاشا میں کچھ اختلاف تھا نحاس پاشا رفتہ رفتہ پارلیمنٹ کی طاقت کو بڑھانا چاہتے تھے لیکن مشرقی ممالک میں جہاں ابھی تک شخصی حکومت کا رواج رہا ہے عوام کی حکومت دھیرے دھیرے ہی قایم ہو سکتی ہے۔ جیسے جیسے شخصی حکومتوں کی طاقت ختم ہوتی جائے گی عوام کی حکومت ترقی کی طرف بڑھتی جائے گی۔ اور مصر کی آزادی کا وقت قریب آتا جائے گا۔

تازہ ترین حالت یہ ہے کہ نحاس پاشا کو شاہ فاروق سے اختلاف کی بنا پر وزارت سے دست کشی کرنی پڑی اور اب ایک ایسی وزارت برسر اقتدار ہے جس کے عناصر میں شاہ پرستی اور برطانیہ کی دوستی دونوں شامل ہیں۔

**شنکر سہائے سکسینہ ایم اے ایم کام**

# دنیائے ادب

## منشی خیرات علی نے ریڈیو خریدا

منشی خیرات علی یادش بخیر، بڑی خوبیوں کے آدمی ہیں۔ گو شکل سے لوم ہوتا ہے کہ غدر سے پہلے کی پیداوار، یا فرنگی محل کے آس پاس کی پود ہیں مگر آنکھیں رکھتے ہیں۔ ان سے کام لیتے ہیں۔ علوم مروجہ کے نظریات و مشاہدات کے قائل ہی نہیں بلکہ عامل بھی ہیں اور محض اخلاق جلالی اور مثنوی مولانا روم کے زور پر ہی دنیا کو آگے لگائے نہیں پھرتے۔ اکثر بایں ریش و فش بیسویں صدی کی رنگینیوں میں یوں کود پڑتے ہیں کہ دیکھنے والے مایوس ہو جاتے ہیں کہ اب تو لاش ہی ہاتھ آئے گی۔ مگر تھوڑی دیر میں کنارے کھڑے خشک دامنی کا دعوے کرتے دکھائی دیتے ہیں۔

منشی خیرات علی اترنے کو تو دلی کے سٹیشن پر اتر گئے مگر نہ کسی نے پوچھا اور نہ انہوں نے بتایا کہ کیوں اترے اور کس تقریب سے۔ خیر سٹیشن پر اترے سسرال میں پہنچے نسبتی بھائی کے بیٹے کی شادی میں شریک ہوئے۔ خوش دامن کو سلام کیا۔ اس نے بلائیں لیں، دیوان خانے میں آئے۔ بھائی بندوں سے مصافحہ کیا۔ بغل گیر ہوئے اور بیٹھ گئے۔

شادی کی تقریب اور برات کے ہنگامے تھے۔ گھر اور باہر کے سب خوشیاں منا رہے تھے۔ گراموفون بج رہا تھا۔ "یاد نہ کر دلِ حزیں" والا ریکارڈ چڑھا تھا۔ اہل دل سر ہلا رہے تھے۔ لڑکے بالوں کا جمگھٹا تھا۔ مگر منشی خیرات علی کو کہاں گوارا کہ اس خوشی کی محفل میں زندگی کی بے ثباتی کا راگ الاپا جائے فوراً بول اٹھے۔

"میاں عیدو! یہ کیا لگا رکھا ہے۔ اگر کوئی چیز ہے تو سناؤ ورنہ یہ کھڑاگ اٹھاؤ۔ یہاں محفل شادی ہے اما م باڑہ تو نہیں۔

عیدو۔ بہت اچھا دولہا بھائی! میرا خیال تھا کہ آپ موٹر لاری سے سفر کرتے آرہے ہیں۔ جہاں قدم قدم پر دنیا فانی نظر آتی ہے۔ آپ ہی کی خاطر یہ ریکارڈ چڑھا دیا تھا اور لیجئے۔

منشی جی۔ ارے میاں ہم نے زندگی کا بیمہ نہیں کرا رکھا کہ لاری سے سفر کریں۔ ریل سے آیا ہوں، پھول کی طرح پہنچا ہوں۔ ہاں "پریم نے آگ لگا دی من میں"۔ دیکھو تو کوئی بات تو ہوئی یہ اور بات ہے کہ آج ہندوستان کو پریم کا بھوت بے ڈھب ہو کر لپٹا ہے۔ خدا ہی بچائے گا اس پریم کہانی سے کہو، کوئی حقانی چیز بھی ہے۔

منوں۔ (منشی جی کا صاحبزادہ) ابا! امی جان بلاتی ہیں۔ اس پیغام نے منشی جی کا لطف کر کرا کر دیا۔ اٹھ کر زنانخانے کو چل دیئے۔

بیوی۔ اے باہر سے آئے باہر ہی بیٹھ گئے۔ اندر آکر بچوں کے سر پہ ہاتھ تو پھیرتے۔ گلنار آپا نے بھی کہا کہ بھائی کیسے سخت دل ہیں۔

منشی جی۔ بچوں اور گلنار کی تو خیر، آپ اپنی کہیئے کہ یہ گل خیرو آپ کی مزاج پرسی کے لئے کیوں حاضر نہ ہوا۔ کہئے کیا ارشاد ہے۔

بیوی۔ میں کہنا چاہتی تھی کہ یہ بچے گراموفون کے لئے سر ہو رہے ہیں۔

منشی جی۔ کیا مضائقہ ہے لیتے چلیں گے۔ "ہز ماسٹرز وائس" اچھا رہے گا۔

بیوی۔ نہیں وہ "کتے" والے کے لئے کہتے ہیں۔

منشی جی۔ ہاں ہاں کتا ہی تو اپنے مالک کی آواز پر کان لگائے ہے۔

بیوی۔ ہاں، وہی۔ لو اب چلے، آرام تو کر لیتے۔

منشی جی۔ اچھا دیکھا جائے گا۔

منشی خیرات علی حسب معمول بیٹھک میں ٹانگ پر ٹانگ رکھے حقے کے کش اڑا رہے تھے کہ مرزا علمدار آوارد ہوئے گراموفون کی خرید

کے بعد منشی جی کی بیٹھک خوش فکروں کا ٹھکانہ بن گئی تھی۔

**منشی جی۔** آئیے مرزا صاحب، کدھر رہے۔

**علمدار۔** کئی روز سے گراموفون کی آواز نہیں آئی۔ کل ہی بنارسی کباڑی کی دُکان پر ایک بے بس سا گراموفون دیکھا۔ قطع وضع سے بالکل آپ کا سا تھا مگر شکل و شباہت نہ تھی۔ میں نے خیال کیا کہ پوچھوں گا۔

**منشی جی۔** ارے صاحب چھوڑئیے اس مخمصے کو۔ یہ گراموفون بھی ہماری زندگی کا ایک رنگین حادثہ ہے۔ شکر ہے اس سے نجات ملی۔ گراموفون کیا تھا۔ ایک آفت تھی۔ ہر وقت بجا۔ دن رات بجا۔ گلی گلی، محلہ محلہ بجا۔ بجتا ہوا چھوڑ کر دفتر جاتے اور جب واپس آتے بجتا پاتے۔ جب کسی اپنے پرائے نے مانگا معہ ریکارڈوں کے دے ڈالا۔ سوئیاں بھی گھر سے دیتے کہ کہیں لوگ جاپانی سوئیوں سے کام لے کر ریکارڈ بے کار نہ کر دیں۔ مگر معلوم نہیں ظالم مانگنے والے سوئی کے بجائے کیا کچھ استعمال کرتے کہ ریکارڈ تیسرے دن بے کار ہو جاتے۔ پھر کہیں کمپنیوں کو معلوم ہو گیا کہ ہم نے گراموفون خریدا ہے۔ پھر کیا تھا۔ ہر ڈاک سے ریکارڈوں کی فہرستیں آنے لگیں اور ہر روز ایک دو نئے اور تازہ ریکارڈوں کے لئے بیوی کی فرمائش ہونے لگی۔ لیکن غنیمت ہے جلد ہی مشین کا چرخا ڈھیلا ہو گیا ایک روز آ کر دیکھا کہ منّوں میاں گراموفون کی انتڑیاں نکالے پوسٹ مارٹم میں مصروف ہیں۔ ریکارڈ تو ہر روز ٹوٹتے تھے۔ مگر اس دن ننھی نے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالے۔ ہم نے یہ منظر دیکھ کر بنارسی کباڑی کو بلا بھیجا۔

**علمدار۔** صاحب یہ تو ناقابلِ تلافی حادثہ ہے۔ میں کبھی ایسے فیصلے کی تائید نہ کرتا۔ مل بیٹھنے کا ایک سلسلہ بنا تھا سو جاتا رہا۔

**منشی جی۔** بے شک ملال تو ہوتا ہے۔ مگر مفت کے شوقینوں کا کیا علاج۔ میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ لوگوں کو پرائی چیز برتنے کا سلیقہ نہیں۔

**علمدار۔** آپ بجا فرماتے ہیں۔ انہیں اب قدر معلوم ہو جائے گی۔ لیکن کہنا پڑتا ہے۔ ہمارے بھائیوں کی ترقی و تعلیم کے معاملے میں ایسی قربانی سے دریغ نہیں کرنا چاہئے۔

**منشی جی۔** میں خدانخواستہ شکایت نہیں کرتا محض تجربے کا اظہار ہے۔ دل بستگی کی کوئی اور صورت پیدا ہو جائے گی۔ ادھر اپنی عافیت خطرے میں ہے کیونکہ بیگم صاحبہ بھی ہاتھ پہ ہاتھ رکھے بیٹھی رہتی ہیں، گھر والیوں کے لئے اب اور تو کوئی کام ہی نہیں رہا۔ سینا پرونا۔ کوٹنا پیسنا مدت ہوئی جاتا رہا۔ کیا گانا بجانا بھی نہ ہو۔ اب بتلائیے۔ یہ بے چاریاں کریں تو کیا کریں۔ کھانا پکانا اور بچوں کی پرورش بھی ان کے بس کا روگ نہیں۔ باورچی اور نرسیں عام ہیں۔ اگرچہ ان کاموں کے متعلق ہمیں اس غریب سے کوئی شکایت نہیں۔ تاہم بے وقت کی سماع خراشی سے مہلت مل سکتی ہے۔ یہ تجربہ گراموفون سے حاصل ہوا ہے۔ میں خود فکر میں ہوں تفریح کی کوئی اور صورت نکل آئے گی۔

مرزا علمدار گئے تھے کہ میر باقر آپہنچے۔ گراموفون تقریب ملاقات تھی۔

**میر باقر۔** کہئے حضرت۔ کیا دھن چھیڑ رکھی ہے۔ وہ نیا ریکارڈ کیسا رہا؟

**منشی جی۔** آں قدح بشکست۔

**میر باقر۔** اللہ ساقی کو سلامت رکھے۔ خیریت تو ہے۔

**منشی جی۔** آپ کو تو معلوم ہے۔ وہ گراموفون مدت سے ایڑیاں رگڑ رہا تھا۔ ختم ہو گیا۔

**میر باقر۔** واہ صاحب غضب کیا۔ خیر ہم سناتے ہیں رات سیٹھ خوش بخت رائے کے ہاں دعوت تھی۔ آپ جانتے ہیں سیٹھ جی کا دم غنیمت ہے۔ اس محفل میں شیخ و برہمن میں امتیاز ہی نہیں محفل گرم تھی۔ رہ رہ کر آپ کا ذکر آیا۔ آپ نے تو سنا ہے۔ ریڈیو کس کیفیت کی چیز ہے۔ آپ جانتے ہیں سیٹھ خوش بخت تو دوستوں کے دوست ہیں۔ انہوں نے ریڈیو لگوا لیا ہے۔ بڑی تاکید کر رہے تھے۔ آج ضرور تشریف لائیں ورنہ انہیں شکوہ ہو گا۔

**منشی جی۔** خوب لیجئے۔ چلیں گے میں نے ریڈیو سنا ہے۔ اچھی چیز ہے۔ مگر بڑے تردد کا آلہ ہے اور پھر اپنا گھر منّوں اور رحالی موالی اس کے علاوہ غیر ممالک کا پروگرام اپنے لئے بے سود ہے۔ ساتھ بجلی کا خرچ اور آپ سے کیا چھپانا۔ اس گراموفون کا تجربہ تلخ رہا۔

**میر باقر۔** گراموفون تو ریڈیو کے مقابلے میں گرد ہو گیا۔ اسے بھول ہی جائیے۔ ہمارا تو اپنا ارادہ ہے کہ ریڈیو لگوا لیا جائے۔ مگر ابھی بجلی کا انتظار ہے بجلی کمپنی کو روز تقاضا کیا جاتا ہے سارا محلہ چلا رہا ہے۔ اندھیر پڑا ہے۔ کوئی نہیں سنتا۔ آپ کے ہاں تو ماشاءاللہ بجلی کی آسانی ہے پھر تردد کیا ہے۔

**منشی جی۔** مگر یہ مفت کی فرمائش کون پوری کرے گا کہ خالو ابا ذرا ریڈیو سننا چاہئے اور خالہ ریڈیو سننا چاہتی ہیں کب فرصت ہو گی"۔ گویا ریڈیو

کیا لگو ایا ہم نے محلہ بھر کے جہانوں کی تفریح کا ذمہ لے لیا ہے اور سنئیے۔ آئے گئے اور ایسے جہانوں کی اگر کچھ تواضع نہ کی جائے تو شکل فوراً کہہ دیں گے کہ شربت تو درکنار پان تک کے لئے نہ پوچھا۔

**میر باقر۔** آپ تو بہت دور پہنچ گئے۔ اگر اسی کا خیال کیا جائے تو زندگی مشکل ہو جاتی ہے۔ دنیا کے کام کاج بند ہو جائیں گے۔ آپ مذاق نہ کیجئے ذکر۔ ریڈیو کا ہے۔ نہ ریکارڈ کی ضرورت۔ نہ سوئی کی کسی چیز کا تردد ہی نہیں۔ شہر شہر کا نمبر علیحدہ علیحدہ۔ پروگرام جدا جدا اور گانے والے کیا کہنا۔ ہندوستان کے بڑے بڑے شہروں میں سٹیشن قائم ہیں۔ جس شہر کا گانا سننا چاہیں۔ سوئی گھما دیں۔ بس پھر کیا ہے۔ آسمان سے نغمے آنے لگتے ہیں۔ بچوں والے گھر ہیں یہ چیز ضرور ہونی چاہئے گھر کی رونق کے لئے یہ ہنگامہ لازم ہے۔

**منشی جی۔** بہت خوب۔ میں گھر میں بات کروں گا۔

**میر باقر۔** زیادہ غور کی تو چنداں ضرورت نہیں۔ سیٹھ جی کے ہاں تو آج شام تشریف لائیے گا۔

**منشی جی۔** میاں ہم جانتے ہیں کہ ریڈیو اچھی ایجاد ہے۔ مگر بیوی سے بھی تو مشورہ کرلیں۔ خیر شام کو ملاقات ہوگی۔

---

**بانو۔** یہ دفتر سے آنے کا وقت ہے۔ کچھ اپنی تندرستی کا بھی خیال ہے۔

**منشی جی۔** لو ایک خوشخبری سناتے ہیں۔ بھلا بتاؤ تو۔

**بانو۔** مجھے ان پہیلیوں کا کیا پتہ ہے۔ کپڑے بدلئے۔ تولیا صابن رکھا ہے۔ ہاتھ منہ دھوئیے۔ چائے پڑی پڑی ٹھنڈی ہو رہی ہے۔

**منشی جی۔** بس ہار گئیں سنئیے۔ ہم نے ریڈیو خرید لیا ہے۔

**بانو۔** وہی جس کا ذکر تھا بھلا یہ کیا وحشت ہے۔ گراموفون سے نجات ملی تھی ایک اور نیا ہنگامہ شروع ہو جائے گا۔

**منشی جی۔** بانو! اس میں زیادہ ہنگامہ نہیں۔ ریڈیو والے خود آکر ہر ایک چیز کیل کانٹے سے درست کر جائیں گے۔ ہمیں صرف سوئی گھمانی ہوگی اور بس پھر کیا ہے۔ ع

مطرب بنغمہ رہزن تمکین و ہوش ہے

**بانو۔** یہ تو گھر پھونک تماشا ہے۔ گانا سناؤ اور باتیں سنو۔

**منشی جی۔** اب تو ہم سودا کر آئے ہیں اور شکوے تو تمہاری سہیلیاں ہی کرتی ہوں گی۔

**بانو۔** زیادہ بحث نہ کیجئے کپڑے بدلئے۔ چلئے تیار ہے۔

---

اتوار کا دن تھا منشی خیرات علی کو فرصت تھی۔ ریڈیو اور ریڈیو لگانے والے پہنچ گئے۔ منشی جی کبھی اندر جاتے کبھی باہر جاتے۔ باتوں باتوں میں خبر اڑ گئی کہ منشی خیرات علی نے ریڈیو خرید لیا۔ ایک ہنگامہ بنا محلے کے لڑکے بانس لگتے دیکھ خوشی سے بلیوں اچھلنے لگے۔ مرزا علمدار پہنچے۔ میر باقر بھی آمودار ہوئے۔ تو چل، میں چل، تانتا بندھ گیا

**علمدار۔** منشی جی یہ کیا قصہ ہے۔

**منشی جی۔** مرزا قصہ کیا ہونا تھا۔ بس ہم نے ریڈیو خرید لیا ہے یہ بانس کے کھمبے لگنے کی دیر ہے۔

**علمدار۔** خوب۔ یہ تو واقعی مزے کی چیز ہے۔ میں نے خوش بخت رائے سیٹھ کے ہاں سنا طبیعت خوش ہو گئی۔

**منشی جی۔** کیوں نہ ہو۔ مغرب والوں کی جدت طرازیاں ہیں (میر باقر کو دیکھ کر) میر صاحب کے اندازِ بیان کا اثر ہے۔ ورنہ اپنی طبیعت سے آپ واقف ہیں۔

**میر باقر۔** خوب۔ آپ ذرا اپنے دل سے تو پوچھئے سیٹھ صاحب کے ہاں کیسے محو ہو رہے تھے۔

**منشی جی۔** چلئے یوں ہی سہی۔

**علمدار۔** فرمائیے۔ کب تک مکمل ہو جائے گا۔

**منشی جی۔** آج شام کا پروگرام سن لیجئے۔

**میر باقر۔** واقعی کلکتہ اور اور دہلی میں پانچ چار چیزیں سننے کے لائق ہیں۔

**علمدار۔** پانچ چار چیزیں واقعی؟

**منشی جی۔** عجیب لطف رہے گا!

**میر باقر۔** اس میں کیا شک ہے؟

. . . . . . . . .

**علمدار۔** تو پھر جلدی کیجئے۔

**منشی جی۔** میاں سچ پوچھو تو عجیب چیز ہے۔ پریوں کا شیشے میں اترنا تو سنتے آئے تھے لیکن آواز کو باندھ کر پر لگا دینا ریڈیو کا حصہ ہے۔

**میر باقر۔** فرمائیے۔ ارباب بزم کو تو معلوم ہو گیا ہوگا۔

**منشی جی۔** ابھی باقاعدہ اطلاع تو نہیں دی۔ بھائی علمدار دوست احباب کو مطلع کر دینا۔

# فہرستِ مضامین ادبی دُنیا لاہور

## بابت ماہِ نومبر ۱۹۳۸ء

**جلد ۱۶** تصاویر:- ۱- معلّم ۲- مصوّر **نمبر ۱۰**




چندہ سالانہ مع محصول ڈاک اور وی پی پانچ روپے ممالک غیر سے دس شلنگ

گیلانی الیکٹرک پریس ہسپتال روڈ لاہور میں باہتمام صلاح الدین احمد پرنٹر و پبلشر چھپکر دفتر ادبی دنیا کمرشل بلڈنگس مال روڈ لاہور سے شائع ہوا۔

# دُنیائے کاروبار

## مغل لائن

مغل لائن حاجیوں کو لے جانے کا اصلی راستہ ہے۔ گذشتہ ۵۸ سال سے اس راستے سے حاجیوں کو لے جایا جا رہا ہے۔ اس لائن کے زیر اہتمام جدید ترقی یافتہ جہازوں کا ایک بڑا کام کر رہا ہے۔

مغل لائن نے اس بات کا اعلان کیا ہے کہ اسلامی پبلک کے پُرزور اصرار پر کیبن اور ڈیک کے درجوں کے حج کے کرایوں میں کمی کرنے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔ اس فیصلہ سے وہ زائرین فائدہ اُٹھا سکیں گے جن کا سفر رمضان کے مہینے سے پہلے بندرگاہوں سے شروع ہو جائے گا۔ رمضان کے مہینے سے پہلے سفرِ حج شروع کرنے میں جو فائدے ہیں وہ ظاہر ہیں۔ موسم کے اس ابتدائی زمانے میں زائرین کی تعداد زیادہ نہیں ہوتی اور سفر آرام سے کیا جا سکتا ہے اس کے علاوہ یہ فائدہ بھی ہے کہ پہلے جہازوں سے جانے والے زائرین رمضان کا مہینہ مقدس مقامات پر بسر کر سکیں گے۔ نیز وہ زائرین جو موسم کے شروع میں ہی ارضِ مقدس میں پہنچ جائیں گے۔ مقدس شہروں میں رہنے سہنے کے انتظامات زیادہ آسانی سے کر سکیں گے۔ اور آرام و آسائش کے ساتھ مدینہ شریف کی زیارت کم سے کم خرچ پر کر سکیں گے۔

مغل لائن نے اس بات کا فیصلہ اس لئے کیا ہے۔ کہ بہت عرصے سے مسلم لیڈروں اور حج کمیٹی نے اس اقدام کی سفارش کی ہوئی تھی۔ ہمیں توقع ہے کہ یہ اقدام ایک کامیاب تجربہ ثابت ہوگا۔ اور آئندہ سالوں میں بھی یہی طریق کار جاری رکھا جا سکے گا۔

مغل لائن سے ہمیں اس بات کی اطلاع بھی ملی ہے کہ اُنہوں نے اس سال اپنے ایس ایس رضوی اور رحمانی جہازوں کی مرمت اور تعمیر نو پر بہت سا روپیہ صرف کیا ہے۔ اور اب ان جہازوں پر وہ تمام آرام و آسائش مہیا ہو سکتی ہے جس کی حاجیوں کو ضرورت ہو۔ عرشوں کا اضافہ بھی کیا گیا ہے۔ جن میں سے ایک عرشہ صرف کیبن کے مسافروں کے لئے مخصوص ہوگا اور دوسرے عرشہ پر نماز کے لئے زاید جگہ مہیا ہو سکے گی۔ پہلے سے زیادہ اور اچھے کیبن بنائے گئے ہیں۔ اور ایسے انتظامات کئے گئے ہیں کہ کیبن کے مسافر تخلیہ قائم رکھ سکیں عرشوں پر پنکھے لگائے گئے ہیں۔ اور ایک نئی قسم کی بیت الخلا تعمیر کی گئی ہے یہ دونوں جہاز بہت عرصہ سے حاجیوں کے مقبول نظر رہے ہیں۔ اور ہمیں اُمید ہے کہ اب ان میں جو نئی باتیں اضافہ کی گئی ہیں۔ وہ ان جہازوں کی قبولیت عامہ کو اور بھی بڑھا دیں گی۔

## کملا مووی ٹون (لاہور) کی سرگرمیاں

پنجاب کی واحد اور کامیاب فلم کمپنی کملا مووی ٹون لمیٹڈ آج کل اپنے تازہ شاہکار "خونی جزیرہ" ( city of silence ) کی شوٹنگ میں دن رات مصروف ہے۔ خونی جزیرہ دو حصے مکمل ہو چکا ہے اور بقایا ایک حصہ بھی بہت جلد ختم ہو جائے گا۔ کمپنی اس وقت جہاز کے اندرونی مناظر کی فلم بندی کر رہی ہے۔ اس کے بعد کہانی کے ایک بہت بڑے سیٹنگ کی فلم بندی ختم کر کے کمپنی اپنے اس انوکھے اور زبردست شاہکار خونی جزیرہ کو برائے نمائش ایک ہی وقت میں ہندوستان کے کئی شہروں میں پیش کر دے گی۔ ہندوستان کے کئی ڈسٹری بیوٹرز خونی جزیرہ جیسے زبردست شاہکار کو حاصل کرنے کے لئے کمپنی کے مینجنگ ڈائرکٹر مسٹر آر۔ ایل۔ شوری سے بات چیت کر رہے ہیں۔

ادارہ

ہر قسم کی بُنائی کیلئے دلکش
سودیشی اُونی دھاگے




بُنائی کیلئے ہمیشہ

# دھاروسپن اُون

استعمال کریں

جو کہ کئی قسموں اور خوشنما رنگوں میں مشہور دھاریوال ملز میں مدت سے
تیار ہو رہی ہے

مفت نمونا جات کے لئے
ڈیپارٹمنٹ نمبر ۱۱۴ کو لکھئے




دی دھاریوال وُلن ملز قائم شدہ ۱۸۸۰ء دھاریوال پنجاب

دھاریوال ملز ڈپو:- میسن نرسنگھ داس بلڈنگ دی مال لاہور

لوکل نمائندے (۱) میسرز ملاوامل اوتم چند میسن نرسنگھ داس بلڈنگ دی مال لاہور (۲) میسرز گھنشیام داس اینڈ سنز گورو بازار امرت سر
(۳) میسرز ڈی-این-بَنتی اینڈ سنز مرچنٹس اینڈ ایجنٹس راولپنڈی شہر (۴) میسرز بھگوان داس گوردیال- بازار بھابڑہ بار جموں

# بزمِ ادب

## سالنامے کی ایک جھلک

ہمارے معاونین حسبِ معمول سالنامے کی تالیف میں گرم جوشی سے حصہ لے رہے ہیں اور اگر ہمیں مستقبل کے متعلق بہت خوش فہم نہ سمجھا جائے تو ہمیں یہ اعلان کرنے میں تامل نہ ہوگا کہ اس دفعہ کا سالنامہ مضامین کے معیار اور تنوع کے لحاظ سے اپنے پیشرو سالناموں سے سبقت لے جائے گا۔ اس وقت تک جو مضامین موصول ہو چکے ہیں یا جن مضامین کے بروقت تیار ہو جانے کا پورا یقین ہے۔ اُن کا ایک مجمل سا خاکہ ہدیۂ ناظرین ہے۔

پروفیسر حمید احمد خاں۔ میراجی اور اندرلال داس صاحب قمر کے مضامین کا تذکرہ پچھلے پرچے میں کیا جا چکا ہے۔ نئے مضامین میں پروفیسر سنت سنگھ ایم اے کا دل آویز ڈرامہ "ایک اتوار"۔ جناب وقار انبالوی کا دیہاتی رومان "پنگھٹ"۔ منشی پیارے لال صاحب شاکر کا ادبی مضمون "نور دست" جس میں اس جواں مرگ شاعرہ کے حسین نغموں سے ناظرین کو آشنا کیا گیا ہے۔ سید شہنشاہ حسین کا قابلِ قدر تاریخی مضمون "بابر کی موت"۔ ہمارے نوجوان افسانہ نویس سردار راجندر سنگھ بیدی کا تازہ شاہکار "من کی من میں" خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔ جناب سیفی نوگانوی نے "میر کے فلسفہ" پر۔ اور پروفیسر فیض احمد فیض نے "شاعری میں اظہار اور ترجمانی" پر دو نہایت بصیرت افروز مقالے لکھے ہیں۔ نوجوان ادیب چندر بھوشن سنگھ اور ہمارے دور افتادہ دوست مہر محمد خاں صاحب شہاب نے ہندی سے دو نہایت لطیف کہانیاں ترجمہ کی ہیں۔ منظومات میں جناب عرشی۔ حضرت اثر صہبائی۔ جناب تائب۔ جناب روشن دین تنویر۔ راجہ مہدی علی خاں۔ جناب اسد ملتانی۔ جناب علی منظور۔ جناب فراق گورکھپوری۔ حضرت نظیر لدھیانوی۔ جناب اندرجیت سترپال اور تابش صدیقی صاحب کی نظمیں اور غزلیں۔ سعید احمد صاحب اعجاز اور مرزا عباس بیگ صاحب محشر کی حیات افروز رباعیاں موصول ہو چکی ہیں۔ ہمارے نوجوان شاعر قیوم نظر نے جو آج کل بصد ب دشمناں کچھ علیل ہیں ایک بے نظیر ساقی نامہ لکھا ہے۔

جادو نگار کرشن چندر ایک افسانہ لکھ رہے ہیں "جنت اور جہنم" افسانہ کی دلکشی اس کے نام سے ظاہر ہے۔ رفیقِ محترم عاشق حسین بٹالوی نے اپنے اندازِ خاص میں ایک اچھوتا خیال سپردِ قلم کیا ہے اور افسانے کا نام رکھا ہے "روشنی کی کرن"۔ ہمارے دیرینہ کرمفرما پروفیسر تاجور نجیب آبادی "حالی اور شبلی" پر ایک دلچسپ اور سیر حاصل علمی مضمون تیار کر رہے ہیں۔

ہمارے دور افتادہ معاونین حضرات تمکین کاظمی اور تسکین عابدی حیدرآباد سے دو نہایت گراں پایہ علمی مضامین ارسال فرما رہے ہیں۔ تسکین صاحب کے مضمون کا عنوان ہے "دنیا کی حکمران خواتین"۔ محترمہ آمنہ تمکین بھی ایک لطیف مضمون ارسال فرما رہی ہیں۔ پروفیسر سنت رام صاحب اپنے خاص فلسفیانہ انداز میں "عمل اور عکس عمل" پر ایک خیال افروز مضمون مرتب فرما رہے ہیں۔ ہمارے نوجوان دوست جناب باقر بٹالوی نے "یہ لاہور ہے" کے نام سے ایک نہایت لطیف چیز لکھی ہے۔

ہمارے فاضل معاون بسنت سہائے صاحب نے ہندوستان کے قدیم ادب اور فنونِ لطیفہ کے ایک نہایت ضروری اور لطیف جزو پر ایک بے نظیر علمی مقالہ لکھا ہے۔ عنوان ہے "رس کے نظریے"۔

راجہ مہدی علی خاں صاحب۔ راجہ فاروق علی خاں صاحب۔ جناب طاہر قریشی اور منصور احمد مرحوم کے برادرِ خورد محمود احمد خاں صاحب چند بہترین طبعزاد اور ترجمہ شدہ افسانے لکھ رہے ہیں۔

ہمایوں کے نامور مدیر مولانا حامد علی خاں صاحب اور رومان کے مدیر۔ جناب خلیل صحافی بھی حسبِ معمول ہماری بزم میں رونق افروز ہوں گے۔

مدیر کے ایک آسٹرین دوست جو جرمن اور فرنچ کے فاضل اور

ہندوستان میں یورپ کے بہت بڑے بڑے اخبارات کے نامہ نگار ہیں۔ ہماری درخواست پر ایک نہایت دلچسپ مقالہ لکھ رہے ہیں۔ جس کا عنوان ہے "یوگوسلافیہ میں اسلامی کلچر" یہ مضمون اگر وقت پر موصول ہوگیا تو سالنامے کے بہترین مضامین میں شمار ہوگا۔

مذکورہ بالا مضامین نظم ونثر کے علاوہ ہمارے اکثر قلمی معاونین کے مضامین سالنامہ کی زینت ہوں گے۔ ان میں سے جن حضرات نے ابھی اپنے مبارک ارادوں سے ہمیں مطلع نہیں فرمایا۔ ان کی خدمت میں گذارش ہے کہ اگرچہ سالنامہ کی محفل جم چکی ہے۔ لیکن صدر نشینوں کے لئے ہر وقت جگہ باقی ہے ۔ آپ شوق سے تشریف لائیے لیکن ذرا تیز گامی کی ضرورت ہے۔

سالنامہ کا سرورق اس دفعہ بھی حسب معمول سید سرفراز تیار کر رہے ہیں۔ لیکن اب کے اُن کی جدت پسند طبیعت نے آرٹ کے اس میدان میں چند نئے اسلوب پیدا کرکے ناظرین کے لئے جنت نگاہ کی تعمیر کا سامان بہم پہنچایا ہے۔ تصاویر کے لحاظ سے "ادبی دنیا" کا میلان ہمیشہ مغربی آرٹ کی طرف رہا ہے۔ اگرچہ پچھلے سالنامے میں دو مشرقی طرز کے شاہکار بھی شائع ہوئے تھے لیکن اس دفعہ ہم نے انتظام کیا ہے کہ مشرقی آرٹ کا حصہ پہلے کی بہ نسبت زیادہ ہو۔ ترقی یافتہ فوٹوگرافی کے چند بہترین اور دلچسپ نمونے بھی شامل اشاعت ہوں گے اور ہمیں امید ہے کہ تصویروں کے لحاظ سے سالنامہ ایک جاذب نظر مرقع ثابت ہوگا۔

صلاح الدین احمد

# آئینۂ عالم

# نازی کیوں یہودی کا دشمن ہے

بن کولون کی یونیورسٹی دیکھنے کے لئے منگل وار ۲۶ جولائی ۱۹۳۸ء کو گیا۔ یونیورسٹی کی عمارت کے بیرونی باغیچے میں اتفاقیہ طور پر مجھے اولین جرمن یہودی سے دوچار ہونا پڑا۔ جس طرح یورپین ہندوستانی ہندوستانی میں امتیاز نہیں کر سکتے اسی طرح ہم ہندوستانیوں کے لئے ایک چینی اور دوسرے چینی میں تفریق کرنا مشکل ہوتا ہے۔ اور میرے لئے تو ایک جرمن اور جرمن یہودی میں تفریق کرنا اتنا ہی آسان "تھا جتنا ایک کوّے سے دوسرے کوّے کو پہچان لینا جرمن کہتے ہیں کہ یہودی کے بال گھونگر یالے ہوتے ہیں، پاؤں بڑے، ٹانگیں چھوٹی اور ضمیر . . . یقینی طور پر برار اسے خوش قسمتی کہیئے کہ جن یہودیوں کو میں نے جرمنی میں دیکھا ہے۔ انہوں نے مجھے اس امتحان کا موقع ہی نہیں ورنہ شاید مجھے آج تک کسی یہودی سے ملاقات نصیب نہ ہوتی۔ بہر حال یہ ہے اس کی کہانی :-

"میں تھوڑی سی انگریزی بھی جانتا ہوں کیونکہ میں ایک جنگی قیدی کی کی حیثیت سے دو سال انگلستان میں رہا ہوں۔ لڑائی میں میرا دایاں بازو ضائع ہو گیا۔ جب میں واپس آیا تو ایک بیمہ کمپنی میں ۱۰۰ مارک ماہوار پر ملازم ہو گیا اور پھر ترقی کرتا ہوا ۶۰۰ مارک پر پہنچ گیا۔ لیکن اب گذشتہ دو سال سے بیکار ہوں۔ میری کمپنی نے مجھے صرف اس جرم پر برطرف کر دیا کہ میں یہودی ہوں۔ حکومت میری جنگی خدمات کے صلے میں مجھے ۵۰ مارک ماہوار پنشن دیتی ہے۔ ۲۰ مارک ماہوار مکان کے کرائے میں چلے جاتے ہیں (اب میں ایک کمرے میں رہتا ہوں اس سے پہلے میں چار کمروں میں رہتا تھا) اور ایک مارک یومیہ میں خوراک پر صرف کرتا ہوں۔ اس قلیل رقم میں مجھے سیر ہو کر خوراک نہیں ملتی اس لئے میں ہمیشہ بھوکا رہتا ہوں اور اب مالکہ مکان نے مجھے کمرہ خالی کرنے کا نوٹس دے رکھا ہے کیونکہ مجھے یہودیوں کی بستی میں رہنا چاہیئے۔ امریکہ سے میرا ایک بھائی مجھے گزران کے لئے تھوڑی سی رقم بھیج دیتا ہے۔ میں تمام دن باغ میں آوارہ و سرگرداں گھومتا رہتا ہوں۔ اور جب سب لوگ رخصت ہو جاتے ہیں تو دبکتا ہوا حمام میں جا کر منہ ہاتھ دھو لیتا ہوں۔

"میں پبلک مقامات میں جانے سے محترز رہتا ہوں کیونکہ وہاں یہودیوں کے ساتھ نفرت و حقارت کا سلوک کیا جاتا ہے۔ زندگی مجھے دوبھر ہو رہی ہے، میں تفرج گاہوں میں بھی نہیں جا سکتا۔ میرے چند جرمن دوست ایسے بھی ہیں جو رات کی تاریکی میں مجھ سے ملنے آتے ہیں اور مجھے اخبارات دے جاتے ہیں۔ تمام دن میں کھنڈروں میں منہ چھپاتا پھرتا ہوں۔ ایک ہی سال میں میرے سر کے بال سفید ہو گئے ہیں۔ میرے والدین ایک اعلیٰ درجے کے ہوٹل کے مالک تھے لیکن ان کا کاروبار اب تباہ ہو چکا ہے اور وہ ۱۰۰ مارک ماہوار پر گذارہ کرتے ہیں جو میرا بھائی انہیں امریکہ سے بھیجتا ہے۔ میں جرمنی کو چھوڑ بھی نہیں سکتا۔ میرے پاس روپیہ نہیں ہے، اور میں جاؤں بھی کہاں؟"

## یہودیوں کی مظلومیت کی دردناک داستانیں

لنڈن (ہالینڈ) میں میں ایک یہودی ماں بیٹوں سے ملا جنہیں جرمنی چھوڑے دو سال ہو چکے تھے۔ ماں نے اپنی داستان یوں سنائی :-

"ہم یہاں پناہ گزین ہیں۔ جب میرے خاوند نے جرمنی سے ہجرت کرنے کا ارادہ ظاہر کیا تو میں نے مخالفت کی تھی۔ خدا کا شکر ہے کہ میں آخر میں مان گئی کیونکہ اب ہالینڈ میں کوئی یہودی آباد نہیں ہو سکتا

جنگ عظیم کے دنوں میں فرانس میں ہمارا کاروبار اعلیٰ پیمانے پر چل رہا تھا۔ لیکن بدقسمتی سے اعلانِ جنگ کے وقت ہم جرمنی میں تھے، چنانچہ فرانس میں ہماری تمام جائداد ضبط کر لی گئی اور اب جبکہ ہم ہالینڈ جانے کیلئے رخصت ہوئے تو پھر ہماری جرمنی کی جائداد ضبط کر لی گئی۔ جنگ کے دوران میں مادرِ وطن کے لئے ہم خوشی سے دکھ سہتے تھے لیکن موجودہ صدمہ اُن سب سے زیادہ تکلیف دہ ثابت ہوا ہے۔ ہم اپنا وطن کھو چکے ہیں اور اب ہمارے خاندان تباہ ہو رہے ہیں۔ جرمنی میں میرا بیٹا پڑھائی کے معاملے میں بڑا ہونہار سمجھا جاتا تھا لیکن اب ہالینڈ میں اس کے لئے جرمن، لاطینی اور انگریزی کے علاوہ ڈچ زبان کا جاننا بھی ضروری تھا۔ دو سال تک وہ سخت محنت کرتا رہا ہے اور اب ہیڈ ماسٹر مجھ سے کہتا ہے کہ اس نے کوئی ترقی نہیں کی۔ اس کے دو سال ضائع ہو گئے۔ لیکن اب وہ کیا کرے اور کہاں جائے! ڈچ اسے کوئی ملازمت نہ دیں گے میری ایک بیٹی بھی ہے۔ حسین اور بے پروا لیکن میرا بیٹا بڑا احساس ہے۔ اپنی قوم کے ساتھ اس بے انصافی کا سلوک دیکھ کر اسے دکھ ہوتا ہے۔ اپنے بچوں کا مستقبل اتنا تاریک دیکھ کر میرے دل کے ٹکڑے ہو گئے ہیں۔ شاید میں اچھی ماں نہیں ہوں۔ میرے بچے شادی بھی نہیں کر سکتے۔ ہمارا روزگار مخدوش ہے۔ بچوں کی تعلیم ناکافی ہے اور ہم بے گھر ہو رہے ہیں۔ میری بہن بیوہ ہے۔ اس کی جائداد بھی کافی ہے لیکن ابھی تک وہ جرمنی میں ہے۔ وہ لکھتی ہے کہ میں ایک مسلسل ذہنی دُکھ میں مبتلا ہوں۔ او رممکن ہے جلد ہی پاگل ہو جاؤں۔ دروازے کی ہر دستک ٹیلیفون کی ہر گھنٹی یہاں تک کہ ہر آہٹ مجھے چونکا دیتی ہے۔ وہ تنہائی سے گھبرا کر روتی رہتی ہے لیکن باہر سڑک تک جانے کی جرأت نہیں کر سکتی اس کے خویش واقارب جرمنی کو خیرباد کہہ رہے ہیں۔ لیکن وہ اپنی جائداد چھوڑ کر کہاں جائے۔ ہالینڈ میں ہمارے افلاس کا یہ حال ہے کہ میں حیران ہوتی ہوں ہمارا گذارا کیسے ہوتا ہے۔ اگرچہ ابھی ظاہرا طور پر نظر نہیں آتا لیکن میرے خیال میں اب ہالینڈ میں یہودیوں کی مخالفت کی تیاریاں ہو رہی ہیں۔

## یہودیوں کے لئے اجتماعی بربادیوں کے سامان

انفرادی مظلومیت کی ایسی بے شمار مثالیں موجود ہیں لیکن ستم تو یہ ہے کہ یہودیوں کی مصائب نہ انفرادی ہیں اور نہ عارضی۔ انفرادی طور پر ایذا رسانی اور ضبطیٔ املاک کے واقعات ابتدائے جوش وغیض کے صرف پہلے چند ایام میں واقع ہوئے۔ اب یہ کام منظم صورت میں ایک خوفناک مشین کی طرح ہو رہا ہے جس کی استخوان شکن لپیٹ میں تمام یہودی من حیث المجموع آ گئے ہیں۔ یہ مشین بلا امتیاز بے دردی کے ساتھ اپنے کام کو سرانجام دیتی چلی جاتی ہے۔ یہودی سول ملازمتوں سے مستثنیٰ قرار دے دیئے گئے ہیں۔ پیشوں، یونیورسٹیوں، اخباروں، فنونِ لطیفہ اور فوج کی ملازمتوں کے دروازے اُن کے لئے بند کر دیئے گئے ہیں۔ وہ نہ زمین خرید سکتے ہیں نہ جرمنوں کو نوکر رکھ سکتے ہیں اور نہ اُن کے پاس ملازم ہو سکتے ہیں۔ وہ تجارت کر سکتے ہیں لیکن جرمنوں کو ہدایت ہے کہ وہ ان کے ساتھ لین دین نہ کریں۔ وہ دُکانیں کھول سکتے ہیں لیکن جرمن تھوک فروش ان کے ہاتھ اپنا مال فروخت کرنے سے انکار کرتے ہیں۔ وہ بدیشی مال درآمد کر سکتے ہیں لیکن حکومت انہیں بدیشی سکہ مہیا نہیں کرتی۔ اُن کے رہن وقت سے پہلے واگذار کر دیئے گئے ہیں، انہیں ادھار دینے سے انکار کر دیا گیا ہے۔ اُن کی زمینیں رفاہِ عامہ کے لئے طلب کی جا رہی ہیں! وہ اپنے کاروبار فروخت کر سکتے ہیں لیکن ان کے کاروبار کے نام کوڑیوں میں بھی کوئی نہیں پوچھتا۔ وہ جرمنی سے جا سکتے ہیں لیکن اپنے ساتھ اپنے سرمایہ کا صرف ۱۰ فی صدی حصہ لے جا سکتے ہیں۔ اُن کے بچے سکول میں الگ بنچوں پر بیٹھ کر پڑھ سکتے ہیں جہاں انہیں قوانینِ نسلی پر اسباق سننے پڑتے ہیں، انعامات حاصل کرنے کا راستہ اُن کے لئے مسدود ہے، نوجوانوں کے ہوسٹلوں میں وہ مقیم نہیں ہو سکتے اور نہ وہ لیبر سروس میں شامل ہو سکتے ہیں۔ ان کے ساتھ شدید معاشرتی مقاطعہ کیا گیا ہے۔ مکمل اخلاقی پستی کا نمونہ۔ بیسویں صدی کے اس روشنی کے زمانے میں "چنڈال" بنائے جا رہے ہیں۔ ستم تو یہ ہے کہ کئی جرمن حیرت زدہ ہو کر مجھ سے پوچھتے تھے کہ کس طرح میں جو ایک ہندوستانی ہوں۔ اس سیدھی سادی بات کو نہیں سمجھ سکتا۔ جیسے ہندیوں نے صدہا سال سے اپنا وطیرہ بنا رکھا ہے۔ جرمنوں کے امتیازِ نسلی کا بعینہٖ وہی مطلب ہے جو ہندوستان میں ہندوؤں میں ذات پات کا ہے۔ منو نے ہر ہٹلر کی صورت میں پھر جنم لیا ہے اور ایک نئی سمرتی تصنیف کی ہے۔ منو مر گیا، منو زندہ باد!

لیکن یہ سب کچھ سمجھ میں آ سکتا ہے اگر ہم یہ جان لیں کہ اس وقت جرمنی میں کیا ہو رہا ہے۔ ہٹلر نے ایک دفعہ کہا تھا "ہم جرمنی کے علاوہ اور کچھ نہیں چاہتے"۔ جرمنی ہٹلر کے نزدیک مذہب کے مترادف ہے اور

جرمنوں کے لئے ہٹلر جرمنی کے مترادف ہے۔ میں نے ایک جگہ ایک فقرہ لکھا ہوا دیکھا "ایک حکومت، ایک قسم کی رعایا، ایک لیڈر" یہ ہے جرمنوں کے خیالات کی صحیح تصویر۔ جرمنوں کے صرف تین ہیرو ہیں، فریڈرک اعظم، بسمارک اور ہٹلر۔ بسمارک کے زمانے میں جرمنی ۲۲ ریاستوں پر مشتمل تھا جن میں سے بعض کی اپنی افواج تھیں۔ ہٹلر کی خواہش ہے کہ اُن ۱۵ ملین جرمنوں کو جو دوسرے علاقوں میں بستے ہیں پھر جذب کر لیا جائے۔ قوم کو ایک مرکز پر لانے میں جرمنی فرانس اور انگلستان کے مقابلے میں صدیوں پیچھے رہ گیا ہے۔ اب وہ ضائع شدہ وقت کی کمی پوری کرنے کے لئے سرپٹ دوڑ رہا ہے۔

یہ صحیح ہے کہ اس اندھا دھند دوڑ میں بے چارے یہودی کچلے جا رہے ہیں۔ یہودیوں کی ذات سے انہیں کوئی دشمنی نہیں ہے۔ ہم بھی نیچ ذاتوں سے نفرت نہیں کرتے تھے۔ ہم نے ان کی ایک علیحدہ ذات بنا دی تھی۔ جرمن اپنے کاموں کو ہم سے زیادہ تکمیل تک پہنچاتے ہیں۔ انہیں اچھوتوں کی ضرورت ہی نہیں ہے۔ ایک رحم دل خاتون نے جو ایک چیونٹی کی ایذارسانی کو بھی روا نہیں رکھتیں مجھے مندرجہ ذیل عبارت لکھ بھیجی ہے:۔

"ہم یہودیوں کے ساتھ دشمنی نہیں کرتے۔ نہ ہم انہیں قتل کرتے ہیں لیکن ہم ان بن بلائے مہمانوں کو اپنے لئے تکلیف دہ ضرور سمجھتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ یہ اپنی سہولت کے مطابق ہمارے ملک سے رخصت ہو جائیں۔ حبشیوں کے ساتھ جو سلوک کیا جاتا ہے اسے چاہئے تھا کہ یہاں ہمارے اچھوتوں کا ذکر بھی کرتی، اس سے اُسے درد کی نسبت بھی نہیں آپ ہرگز یہ خیال نہ کریں کہ ہم ظالم ہیں "ہیں" تو یقیناً آپ کی ہم خیال ہوں لیکن یہودیوں اور اچھوتوں سے پوچھئے۔ انفرادی طور پر ہم انسانیت کے پتلے ہیں لیکن اجتماعی طور پر ہم صرف ظالم ہی نہیں بلکہ بے درد بھی ہیں اور یہ تہذیب نو کا خاصہ ہے۔"

## نسلی پاکیزگی کا نقطۂ نظر

یہودیوں کے اس قصے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ جرمنوں کو یہودیوں سے نفرت ہے یا یہودی جرمنوں کے دشمن ہیں بلکہ یہودی اور غیر یہودی میں نفرت اور دشمنی کی ابتدا اس وقت ہوئی تھی جب عیسائیت نے جنم لیا تھا۔ یہ منافرت عالمگیر ہے اگرچہ ہر جگہ اتنی شدت سے ظاہر نہیں کی جاتی جرمنی میں یہ آگ ہمیشہ سلگتی ہی رہی ہے اور کسی زمانے میں بھی مکمل طور پر نہیں بجھی۔ لیکن پرانے زمانے میں یہ منافرت صرف مذہب اور افراد تک محدود تھی۔ موجودہ معاملات نے قومی اور نسلی درجہ حاصل کر لیا ہے اور کسی حد تک انفرادی۔ جرمنوں نے ایک نظریہ قائم کر لیا ہے اور اس نظریے کے ساتھ چند غیر خوش آیند حقائق کو وابستہ کر رکھا ہے ——— بالکل اسی طرح جس طرح ہم نے ہندوستان میں نسل کو آمیزشوں سے پاک رکھنے کے لئے ایک نظریہ قائم کیا تھا۔ یہودی کے خلاف سب سے بڑا الزام یہ ہے کہ اس کا کوئی وطن نہیں، اس کی کوئی حکومت نہیں ——— وہ "دنیا کا شہری" ہے۔ آوارہ یہودی قومیت پرست جرمنی میں بین الاقوامی ہستی رکھتا ہے۔ وہ مذہب، رسم و رواج، روایات اور پیدائش میں ہندوستانی برہمن کی طرح سب سے الگ تھلگ اور بلند و بالا ہے لیکن خدا کے منتخب بندے عام طور پر بندوں کے محبوب نہیں ہوا کرتے قدرت کے قوانین بڑے سخت ہوتے ہیں اور یہ قہر خداوندی جرمنی کے "قانون نسل" کی صورت میں نازل ہوا۔ "شہری حقوق صرف قوم کے افراد کو ہی حاصل ہو سکتے ہیں۔ قوم کے ممبر صرف وہی لوگ شمار ہوں گے جن کی رگوں میں جرمن خون موجزن ہے۔ اس لئے کوئی یہودی ہماری قوم کا ممبر نہیں ہو سکتا۔" یہ ہے انتقام کی دیوی کا کرشمہ جس نے یہودی کی یہودیت اور خود پسندی کو اس کے لئے عذاب بنا ڈالا۔ اس کے بعد قانون "ایک پورے یہودی" کی تعریف کرتا ہے ——— جس کے آبا تین نسلوں تک یہودی ہوں، غیر نسلی خون کی ملاوٹ اس تعریف سے خارج ہو جاتی ہے۔ لیکن ان بوڑھے یہودیوں کے لئے قانون نرم ہو جاتا ہے جنہوں نے جنگ عظیم میں صدمات برداشت کئے ہیں۔

جرمن اس بات پر پختہ ایمان رکھتے ہیں کہ یہودی ایک علیحدہ نسل سے تعلق رکھتے ہیں۔ جن کی رگوں میں ایسا بدیشی خون موجزن ہے جو کسی طرح بھی جرمن خون کے ساتھ نہیں مل سکتا۔ سوئٹزرلینڈ، پولینڈ، سویڈن، ہالینڈ، اور انگلستان کے باشندے جرمنوں کے ساتھ مل کر جرمن ہو سکتے ہیں۔ لیکن یہودی کبھی جرمن نہیں ہو سکتا۔ اگر ایک یہودی لڑکی جرمن لڑکے کے ساتھ شادی کرے تو اس کی اولاد جرمن نہیں ہوتی بلکہ یہودی ہوتی ہے یہودی کا خون اپنی اصلیت کبھی نہیں بدلتا۔ اس لئے اسے صرف یہودی خون کے ساتھ ہی ملنا چاہئے۔ جرمن کبھی حبشی کے ساتھ شادی نہیں کرتا وہ چینی کو بھی پسند نہیں کرتا" لیکن ہم تم ہندوستانیوں میں شادی بیاہ کرنا برا نہیں سمجھتے کیونکہ تم آریہ ہو۔" اب اس کا آپ کے پاس کیا جواب ہے؟ میرے لئے تو یہ ایک مسکت جواب تھا اور یہ بات صحیح بھی ہے

کہ اگرچہ جنگِ عظیم میں یہودیوں نے بھی حصہ لیا۔ لیکن زیادہ تر یہودی اس سے بچنے کی کوشش کرتے رہے اور بہتوں نے تو جنگ کو دولت کمانے کا ذریعہ بنا لیا۔ یہ خیال کرنا مضحکہ خیز سا معلوم ہوتا ہے کہ "جنگی محاصرے یا امریکی فوج کی وجہ سے نہیں بلکہ یہودیوں کی وجہ سے جرمنی کو شکست ہوئی" کیونکہ انہوں نے ہم پر پشت کی طرف سے حملہ کر دیا"۔ ہاں یہ بات صحیح ہے کہ انہوں نے ... کے تمام ذخائر پر قبضہ کر لیا۔ جائیدادیں خرید لیں اور دولت کے انبار لگا لئے۔ حالانکہ ان دنوں جرمن قوم بھوکوں مر رہی تھی۔ یہودی ہمیشہ ایک حلقۂ زبوں میں چکر لگاتا رہتا ہے۔ لیکن وہ ہمیشہ دولت کے انبار کی چوٹی پر بیٹھا نظر آتا ہے۔ یورپ میں اسے زمین کے حقوقِ ملکیت سے محروم کر دیا گیا لیکن اس نے تجارت اور ساہوکارے کے ذریعے سے عروج حاصل کر لیا۔ فوج اور سول سروس کی ملازمتیں اس کے لئے روک لی گئیں تو وہ اعلیٰ پیشوں میں معراجِ ترقی پر پہنچ گیا۔ گرجے کی طرف سے اس کی آزاردہی کا سامان ہوا تو وہ فنونِ لطیفہ میں چمک اٹھا۔ مختصر یہ کہ جس طرف بھی اس نے قدم اٹھایا وہ ہمیشہ بامِ عروج پر نظر آیا۔

## کیا اس کا ردِّ عمل بھی ہوگا؟

قومیت کے اس منفی رُخ کا ایک مثبت رُخ بھی ہے جو زیادہ روشن اور خوش آئند ہے۔ مجھے یقین ہے کہ موجودہ ردِ عمل ٹھنڈا پڑ جائے گا اور یہودی کو بلا روک ٹوک کاروبار کرنے کی اجازت دے دی جائے گی۔ افراد کی فطری نرم دلی اور انصاف پژوہی انہیں انسانیت کا سلوک کرنے پر مجبور کر دے گی لیکن جرمن آبادی کی پالیسی جس کا ایک چھوٹا لیکن روشن ترجمہ قومِ یہود کی تھی۔ اسی طرح جاری رہے گی اور اُسے عالمگیر شہرت حاصل ہو جائے گی جنگِ عظیم میں بیس لاکھ انسانوں کا قتلِ عام ہوا تو ... کے بیس لاکھ کھلے ہوئے پھول مرجھا گئے۔ جنگ کے بعد اقتصادی مشکلات نے دس لاکھ معصوم بچوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔ اقتصادی تنظیم اور سیاسی بے ترتیبی کے دوران میں جس کے نتائج بے روزگاری کی صورت میں ظاہر ہوئے۔ شادیوں میں معتدبہ کمی ہو گئی اور اس طرح ۱۴ سال کے عرصے میں تیس لاکھ بچے کم پیدا ہوئے۔ پیدائش کی یہ کمی ملک کی آبادی کے نمایاں عناصر پر اثر انداز ہوئی۔ بچوں کی اوسط تعداد جرائم پیشہ خاندانوں میں ۴٫۴ ۔ عام باشندوں میں ۲٫۲ فی خاندان اور اونچے گھرانوں میں صرف ۱٫۹ تھی۔ چنانچہ پیدائش کی کمی کے علاوہ پیدائش

کا بڑا عنصر ادنیٰ درجے کا تھا اور بے شمار روپیہ غربا کی امداد اور بے یار و مددگار بچوں کی پرورش پر ضائع ہو رہا تھا۔ اس کے بعد ہٹلر کا ظہور ہوا۔

"میں اپنے ملک اور قوم کی کامیابی اور کامرانی کا ثبوت نئی سڑکوں کی تعمیر کو نہیں سمجھتا اور نہ ملک کے نئے کارخانوں، نئے پلوں اور فوج کی نئی پلٹنوں کو سمجھتا ہوں جنہیں ہم جدید ترین سامان سے آراستہ کر رہے ہیں۔ ہماری کامرانی کا حقیقی راز جرمن بچے اور جرمن نوجوان میں مضمر ہے جب ان کے نشو و نما اور ترقی کے سامان پیدا ہوں گے تو میں سمجھوں گا کہ جرمن قوم کو حقیقی قیام حاصل ہو گیا اور ہمارا کام تکمیل کو پہنچ گیا"۔ واقعی یہ بہت اچھی اور عظیم الشان بات ہے اگرچہ اس تحریک کا پیشوا خود اپنی طرف سے ایک بچے کا اضافہ بھی نہیں کر رہا۔ جرمن سمجھتے ہیں کہ وہ اپنی تمام محبت اپنی قوم اور ملک کے لئے وقف کر چکا ہے اور اس کا کوئی حصہ اپنی بیوی کے لئے علیحدہ نہیں کر سکتا۔ اپنی اولاد کے لئے جو محبت اسے ودیعت ہوئی تھی اس کا اظہار وہ اپنی قوم کے بچوں کے ساتھ کھیل کر کر لیتا ہے۔

## شادیوں کے لئے ترغیب

آبادی کو بڑھانے کے لئے جو طریقے اس نے استعمال کئے وہ نہایت کامیاب ثابت ہوئے یہاں تک کہ دوسرے ممالک نے بھی اس کی پیروی شروع کر دی۔ گھر کا سامان خریدنے کے لئے حکومت ایک ہزار مارک تک قرضہ بلا سود عطا کرتی ہے۔ ہر بچے کی پیدائش پر قرضے کا چوتھائی حصہ معاف کر دیا جاتا ہے۔ ہر پانچویں بچے کی پیدائش پر اور دوسرے بچوں کے لئے جن کی عمر ۱۶ سال سے کم ہو۔ دس مارک ماہوار الاؤنس دیا جاتا ہے۔ ان تمام عطیات پر کوئی ٹیکس نہیں لیا جاتا۔ جتنے زیادہ بچے کسی خاندان میں ہوں وہ اتنا ہی زیادہ خوش قسمت اور خوشحال ہوتا ہے۔ اس ضمن میں ڈاکٹروں کے گھرانے عموماً سب سے زیادہ گناہ گار ہوتے ہیں۔ اس لئے قانون کہتا ہے کہ ہر ڈاکٹر کے گھرانے کو تیسرے اور پھر آیندہ بچوں کی پیدائش پر ۵۰ مارک ماہوار وظیفہ عطا ہوگا۔ یہاں تک کہ بچے کی عمر ۱۲ سال کی نہ ہو جائے۔ ہر سول ملازم کو "جوں ہی وہ شادی کرے" اپنے درجے کی زیادہ سے زیادہ تنخواہ ملنی شروع ہو جاتی ہے۔ شادی سے پہلے فریقین کا طبی معائنہ کیا جاتا ہے اور اس میں کامیاب رہنے پر وہ تمام الاؤنس حاصل کرنے کے حقدار سمجھے جاتے ہیں۔ اس قانون کے

کامیاب نتائج کا اندازہ اس امر سے کیا جا سکتا ہے کہ شادیوں کی تعداد جو ۱۹۳۲ء میں پانچ لاکھ تھی ۱۹۳۴ء میں سات لاکھ چالیس ہزار تک پہنچ گئی۔ پیدائش کی تعداد ۱۹۳۳ء میں دس لاکھ تک پہنچ گئی۔ لیکن آبادی کی موجودہ قوت کو برقرار رکھنے کے لئے ابھی اس میں پانچ لاکھ پیدائشوں کی کمی ہے جو کسی نہ کسی طرح پوری کرنی پڑے گی۔ بچوں کی پیدائش میں اضافہ ہونا اس بات کا بین ثبوت ہے کہ کثیرالاولادی کے ساتھ مالی مشکلات کا خوف اب لوگوں کے دلوں سے دور ہو چکا ہے کیونکہ اب کثیرالاولاد ہونا خوشحالی کا پیش خیمہ ہے۔

یہاں تک تو قوم کی تعداد کو بڑھانے کے اقدامات کا ذکر تھا۔

اب ان پابندیوں کا حال سنئے جو قوم پر صرف صحت مند اور تندرست بچے پیدا کرنے کے لئے عاید کی گئی ہیں۔ قوم کی صحت کو برقرار رکھنے کے لئے ایسے تمام مرد یا عورتوں کا نکاح ممنوع ہے جو (۱) کسی متعدی بیماری میں مبتلا ہوں (۲) قانونی طور پر اپنے معاملات کو سرانجام دینے کے ناقابل ہوں (۳) کسی دماغی بیماری میں مبتلا ہوں یا (۴) کسی ایسے مرض میں مبتلا ہوں جو انہیں وراثتاً ملا ہو۔ جرمنی میں شادی کو "ذاتی معاملے" کی حیثیت حاصل نہیں ہے بلکہ یہ ایک فرض ہے جس کے لئے ہر جرمن اپنی قوم کے سامنے جواب دہ ہے۔ "قانون یہ بھی کہتا ہے کہ جرمنی عدالت ایسے تمام مردوں اور عورتوں کو حکماً بانجھ کر دینے کا اختیار رکھتی ہے جو کسی دماغی مرض میں مبتلا ہوں یا کسی ایسی بیماری کا شکار ہوں جس کا ان کی اولاد میں وراثتاً منتقل ہونے کا احتمال ہو۔ یہ ہے علم حیات کا سبق جس کے مطابق گھروں کی صفائی ملک کو ناقابل افراد کے وجود سے انہیں کی بھلائی کے لئے انہیں کے ذریعے سے پاک رکھتی ہے"۔ حکومت کا فرض ہے کہ وہ جرمن نسل کی بہبودی کو قوم کی حیات و ترقی کی بنیاد تصور کرے ...... ہر فرد پر یہ حقیقت روشن ہونی چاہیئے کہ بچہ قوم کا عزیز ترین سرمایہ اور گراں مایہ ترین متاع ہے۔ حکومت کا فرض ہے کہ وہ صرف انہی لوگوں کو بچے پیدا کرنے دے جو جسمانی حیثیت سے ہر طرح تندرست ہیں۔ سب سے بڑی رو سیاہی یہ ہے کہ بیمار اور اپاہج والدین اپنے جیسے بچے پیدا کریں ... اس سے بڑا اور کونسا گناہ ہو سکتا ہے کہ قوم کو تندرست بچے نہ دیئے جائیں .... ان نتائج کو حاصل کرنے کے لئے حکومت جدید ترین طبی معلومات کو کام میں لائے گی ..."۔ چنانچہ جو روپیہ بے فائدہ نقصان دہ اور ناقابل صحت افراد کی زندگی پر خرچ کیا جاتا تھا۔ وہ اب بچا لیا گیا ہے۔ ایک ارب پچاس کروڑ مارک صرف پاگل خانوں کے بند ہونے سے بچ رہا ہے۔ ناکارہ افراد کی "خبر گیری" کا پرانا طریقہ بند کر دیا گیا ہے۔ اب قومی چمن میں صرف انہی نونہالوں کے لئے بیج بویا جاتا ہے جو قومی چمن کی زینت کا باعث ہوں اور گھاس پھونس کی بیکار روئیدگی کو جبراً روک کر اس بات کا انتظار نہیں کیا جاتا کہ قدرت ناکارہ عناصر کو خود فنا کرے گی۔ افراد کو اُن کے حسن اخلاق کا واسطہ دے کر استدعا کی جاتی ہے کہ وہ اپنے آپ کو بانجھ پن کے عمل کے لئے پیش کریں۔

حقیقت یہ ہے کہ اس یہودی قضیئے کو اسی نقطۂ نگاہ سے دیکھنا چاہیئے جو جرمنوں نے اپنی آبادی کے متعلق اختیار کر رکھا ہے۔ اصل میں جرمن آبادی کو عیوب سے پاک کرنے کے لئے جو قوانین حکومت نے نافذ کر رکھے ہیں وہ اُن قوانین سے کہیں زیادہ سخت ہیں جو یہودیوں پر عائد کئے گئے ہیں یعنی شادیوں کے لئے امتناعی قانون بعض کے لئے طبی سند کی ضرورت بعض کے لئے بانجھ پن کے احکام وغیرہ اپنی شدت میں اتنے ہی ظالمانہ ہیں جتنے کہ یہودیوں کے متعلق نسلی قانون میرا خیال ہے کہ مستقبل میں آخرالذکر قانون میں آہستہ آہستہ نرمی آتی جائے گی اور اول الذکر سخت تر ہوتا جائے گا اور پھر لوگ جرمنی کے نقطۂ خیال کو زیادہ اچھی طرح سمجھنے لگ جائیں گے۔

(ترجمہ)

منظر احمد

# شاعر کا نغمہ

آکاش کی نیلی وادی میں جب نور کی بارش ہوتی ہے
جب کالی کالی چادر اوڑھے صبح کی دیوی سوتی ہے
جب رات کی رانی خوفِ سحر سے چپکے چپکے روتی ہے
ہنگامِ سحر نوخیز کلی جب منہ شبنم سے دھوتی ہے
میں روتا ہوں اتنا کہ فلک کے تارے رونے لگتے ہیں

پربت کی سنہری چوٹی پر جب کالی گھٹا منڈلاتی ہے
جب نیر کی بہتی دھارا پر سورج کی کرن لہراتی ہے
چلتے چلتے دھرتی پر جب ندی تھک سی جاتی ہے
کوئل اپنی کوک سے جس دم دکھیوں کو کلپاتی ہے
میں روتا ہوں اتنا کہ فرشتے سارے رونے لگتے ہیں

جب سندر کلیوں کے لب پر معصوم تبسّم ہوتا ہے
جب دل کا ذرّہ ذرّہ اڑ کر شاملِ انجم ہوتا ہے
رنگین فضاؤں میں رقصاں جب سازِ ترنم ہوتا ہے
جب سرِّ سکوں کہساروں کے دامانوں میں گم ہوتا ہے
میں روتا ہوں اتنا کہ حسیں نظّارے رونے لگتے ہیں

علی احمد

# مغرب کا ایک مشرقی شاعر

## طامس مور

اپنے ماحول سے متاثر ہونا تو لازمی ہے لیکن بعض پہلوؤں سے دُور کی باتیں بھی نہایت گہرے اثرات کرتی ہیں۔ شروع سے ذہن انسانی میں ایک دُور کی بات یعنی جنت کا خیالی نقشہ قائم ہے اور یوں دُور کی ہر بات اپنے نا معلوم خصائص کی بنا پر دھندلی اور دلکش معلوم ہوتی ہے۔ کہنے کو تو کپلنگ نے کہہ دیا کہ مشرق مشرق ہے اور مغرب مغرب اور یہ دونوں کبھی نہیں مل سکتے۔ لیکن اس نے یہ کہتے ہوئے اس بات کا خیال نہ رکھا کہ دوری کی دلکشی سے ہی کرۂ ارض کے ان دونوں حصوں کا ایک دوسرے سے متاثر ہونا لازمی ہے۔ اور یہی اثرات گہرے اور پائیدار ہو کر ان کو ایک دوسرے کے رنگ میں ڈھال سکتے ہیں۔ مشرق پر مغرب کے اثرات ثابت کرنے کی کوئی ضرورت نہیں معلوم ہوتی۔ کیونکہ ہم اپنی روزمرہ زندگی میں قدم قدم پر اُن کا مشاہدہ کرتے ہیں لیکن اس وقت ہمیں مغرب پر مشرق کے اثرات سے سروکار ہے۔

جس طرح ہمارے لئے آج لفظ مغرب دور جدید کی تمام ارتقائی برکتوں کا تصور لئے ہوئے ہے اُسی طرح آج سے ڈیڑھ سو سال پیشتر ایک مغربی کے لئے مشرق کا لفظ ہی چند محدود معانی کی ایک رنگین جمعیت کا مظہر تھا۔ مشرق کا لفظ ہی سن کر اُس کی نگاہ تصور ایک ایسی خوابگوں سرزمین کا نظارہ کرتی تھی جہاں الف لیلہ کی شہزادیاں ہیں، پریاں ہیں، حوریں ہیں، درویش، حرم، موذن، مساجد، منادر، فقیر، زر و جواہرات کے بے پناہ انبار، عود و عنبر کی خوشبوئیں، بادشاہوں اور راجوں کے دربار، شاہی شان و شوکت، خلعتیں، زرہ بکتریں ملبوس سوار اور بے شمار اور ایسی اشیا جن کی درخشانی اور جن کا شکوہ نگاہوں کو خیرہ کر دیتا ہے اور یہ سب باتیں انہیں دوری کے ایک ایسے فسانہ ساز دھندلکے سے دکھائی دیتی تھیں۔ جس کی زرفشانی اور تنوع انہیں جنت کے اُسی ازلی تصور کی یاد دلاتا تھا۔

دور دراز کے سفر سے آنے والے سیاحوں کی جہاں دیدہ دروغ گوئی عوام کے لئے اور خصوصاً اُس زمانے کے شعرا کے لئے ایک ایسی عجیب اور دلکش دنیا کا نقشہ بنانے کا باعث ہوئی جس نے بے اختیار ان کے دلوں کو مشرق کی رومان انگیز فضا کی طرف مائل کر دیا۔ بائرن بذاتِ خود اپنی سفری زندگی میں مشرق قریب تک آ پہنچا اور بائرن کے دوست اور ہمعصر ٹامس مور کو بھی ایسے ہی معاملات کا سامنا ہوا۔

شاعری پر ان مشرقی اثرات کا ایک نتیجہ یہ نکلا کہ مغرب کے تاجروں کو مشرق نے اپنی سنہری روایات کے جال سے کھینچنا شروع کر دیا اور دوسرا نتیجہ یہ نکلا کہ انگریزی شاعری میں بہت سی مشرقی روایات رائج ہونے کے علاوہ لغت میں بے شمار مشرقی الفاظ کا اضافہ ہوا۔ عربی سے عنبر، غزال، حرم، مینار، مون سون، زعفران، سلطان، شیخ اور مسجد جیسے الفاظ ملے۔ فارسی سے عطر، بازار، کارواں اور کارواں سرائے، درویش، دیوان، یاسمین، مشک، اور پری کی درآمد ہوئی۔ اور سنسکرت اور ہندوستان سے اوتار، کافور، جنگل، صندل، راجہ، پالکی اور قلی کے الفاظ نے انتقال کیا اور انگریزی زبان نے نہ صرف ان لفظوں کو اپنے دامن میں لیا بلکہ ان سے متعلق شاعرانہ روایات، تصورات اور تشبیہات بھی اس کا جزو بن

گئے۔ مغربی یا انگریزی شاعری پر پہلے عرب اور ایران کی شاعری نے اثر کیا پھر ہندوستان اور چین جاپان کی باری آئی۔ اس حفظ مراتب کی دو وجوہات ہیں ایک جغرافیائی جو ملک زیادہ قریب تھا۔ اس کا اثر قدرتاً پہلے ہوا اور دوسری نفسیاتی یعنی اُس زمانے کے شعرا کے جذبات و احساسات کو مشرق بعید کی بہ نسبت مشرق قریب یعنی عرب اور ایران کے شعرا کے جذبات اور احساسات سے ایک مناسبت تھی۔ عرب کے بعد کے شعرا اور ایرانی شعرا کے کلام میں شدت اور گہرائی نہ تھی۔ ان کا کلام ایک ہلکی پھلکی اور خوش طبع سی شے تھا۔ اس میں حسن و طاقت کے فانی ہونے پر نوحہ خوانی تھی۔ اس میں محبت کے رومانوی فسانے تھے۔ اور یہ محدود باتیں انگریزی زبان کی شاعرانہ روایات کے مطابق تھیں۔ ان سے انگریزی شاعری میں ایک نیا رنگ یقیناً پیدا ہوا لیکن وہ رنگ ان کی پہلی شاعری میں بھی اپنے طور پر موجود تھا۔ اس زمانے کے انگریزی شعرا میں ایک تکلف تھا۔ ایک جذباتی افتاد طبع تھی، ایک نرمی اور گداز تھا۔ یہ تمام مشرقی اثرات اس وقت ایک پائدار صورت پکڑ گئے۔ جب ایڈورڈ فٹز جیرالڈ نے رباعیات عمر خیام کا نفیس ترجمہ اپنے ہمعصروں کے پیش نظر کیا لیکن ہمیں اس سے بہت پہلے کے زمانے سے تعلق ہے۔ اس زمانے سے جب آئرستان میں ٹامس مور کی نغماتی تخلیق کو ایک زبردست قبولیت حاصل ہو رہی تھی۔

آئرستان اور ہندوستان میں بہت سی باتیں یکساں پائی جاتی ہیں۔ آئرستان کی ابتدا بھی ہندوستان کی طرح ایک افسانوی درجے کو پہنچ چکی ہے۔ جس طرح ایک زمانہ تھا۔ جب ہندوستان کی عظمت اور قوت کی ایک دنیا قائل تھی، اسی طرح ایک زمانہ تھا جب آئرستان کا لوہا بھی تمام یورپ مانتا تھا اور جس طرح آخر قدیم ہندوستان کو زوال آیا اسی طرح قدیم آئرستان کو بھی زوال آیا۔ پھر جیسے راکھ میں دبی ہوئی چنگاری کی مانند ہندوستان میں حیات تازہ کے شعلے بھڑکے اسی طرح آئرستان میں بھی تحریک آزادی نے ایک نئی روح پھونک دی لیکن یہ موازنہ تفصیلات میں تطابق نہیں رکھ سکتا۔ کیونکہ ہندوستان صرف ایک ملک ہی نہیں بلکہ اپنے تنوع اور وسعت کے لحاظ سے ایک ذیلی براعظم بھی ہے اور آئرستان محض ایک محدود ملک ہے۔ اس میں ایک جمعیت ہے ایک یک رنگی ہے۔

میر تقی، غالب اور اقبال ایسے عظیم شعرا کے مطالعے کے لئے اس بات کی قطعی ضرورت نہیں ہے کہ ہم ان شاعروں کے سوانح سے واقف ہوں۔ اور اُن کے حالات زندگی سے ان کی شخصیت کے بارے میں تصور قائم کر سکیں۔ کیونکہ ان کا کلام ہی ان کی شخصیت اور انفرادیت کا آئینہ دار ہوتا ہے لیکن انشا، داغ اور ایسے دوسرے شعرا کے کلام سے لطف اندوز ہونے کے لئے نہایت ضروری ہے کہ ہم اُن کے واقعات حیات کو پہلے جان لیں نہ صرف اُن کے ذاتی حالات بلکہ ان کے زمانے کے حالات جاننا بھی ہمارے لئے ضروری ہو جاتا ہے کیونکہ ان کا کلام ان کے ماحول اور حالات زندگی کا آئینہ دار ہوتا ہے۔

طامس مور بھی کوئی بڑا شاعر نہ تھا۔ اس لئے اس کے کلام کے مطالعے سے بیشتر اس کے حالات جاننا ضروری ہے۔ اس کے سوانح حاصل کرنے میں ہمیں کسی مشکل کا سامنا نہیں کرنا پڑتا کیونکہ انہیں قعر گمنامی سے بچانے کے لئے اس کا اپنا لکھا ہوا روزنامچہ موجود ہے۔ اس روزنامچے کے مطالعے سے ہمیں شاعر کا کوئی خاص شاعرانہ "تصور" نہیں حاصل ہوتا۔ اس کی شخصیت عام ہی رہتی ہے۔ اس کے باوجود بہت کم شاعر ایسے گذرے ہیں جنہیں مور کی سی آسانی کے ساتھ آغاز شاعری میں ہی ایسی قبولیت اور شہرت حاصل ہو گئی ہو خصوصاً اس بات کے مدنظر کہ مور کو ابتدا میں کامیاب زندگی کے راستے میں رکاوٹیں بھی حائل ہوئیں۔

طامس مور ڈبلن کے ایک معمولی دکاندار کا بیٹا تھا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب جماعت بندی، ذات پات یا فرقہ پرستی یورپ میں اپنی پوری شدت کے ساتھ رائج تھی۔ طامس مور عیسائیت کے کیتھولک فرقے سے تعلق رکھتا تھا اور اُس زمانے میں کیتھولک ہونے کے معنی گویا برادری بلکہ ایک طرح سے انسانیت سے خارج ہونے کے تھے۔ کیتھولک ہونے کی وجہ ہی سے مور ڈبلن کے ٹری نیٹی کالج میں دوسرے طلبا کے ساتھ علمی امتیاز حاصل کرنے کے لئے مقابلے میں شریک نہ ہو سکا۔ چنانچہ وہاں سے ہٹ کر وہ لندن کی دنیا میں اپنی قابلیت، اپنی حیات انگیز ذہانت اور اپنی خوش طبعی کو لئے ہوئے داخل ہوا۔ اس وقت تک اُسے ادبی لحاظ سے کوئی درجہ حاصل نہ ہوا تھا۔ یہاں آ کر اس نے انیکری اون کی نظموں کے ترجمے شائع کئے۔ ان نظموں سے صرف اس بات کا اظہار ہوتا ہے کہ مور نظم نگاری کی خاصی اہلیت رکھتا ہے نیز ایک لذیذ تخیل اور کسی حد تک عالمانہ استعداد کا مالک ہے۔ ان نظموں کے علاوہ اُس نے یونان کے چند شاعروں کی نظموں کے بھی ترجمے کئے۔ ان میں سے دو نظموں کا ترجمہ ہم ذیل میں درج کرتے ہیں۔

## اب تک نہیں آئی وہ کیوں؟

اب تک نہیں آئی یہاں، اب تک نہیں آئی وہ کیوں !
کب تک رہوں میں منتظر، کب تک یونہی بیٹھا رہوں؟

دو بار اس گھر کا دیا، میں نے جلایا، بجھ گیا !
آخر چراغِ عمر بھی اک دن یونہی بجھ جائے گا !
جانے کہاں ہے اس گھڑی؟ جانے کہاں ہو کس کے گھر؟
ہوگا نہ اس کے دل پہ بھی کب تک مرے دل کا اثر!
اب تک نہیں آئی وہ کیوں! اب تک کہاں ہے کس جگہ؟
اب تک کہاں ہے، کس جگہ؟

دو بار اس گھر کا دیا میں نے جلایا بجھ گیا !
اس کی محبت کا دیا بھی اس طرح کیا بجھ گیا!
لیکن مجھے چین آئے کیوں؟ لیکن چراغِ دل مرا ،
اس میں نہ ہوگی کچھ کمی! یہ یوں ہی جلتا جائے گا !
یہ یوں ہی جلتا جائے گا ـــــ

افسوس! اُس نے کس قدر کھائی میرے سر کی قسم!
کہتی رہی وہ مجھ سے یہ آؤں گی میں، کرنا نہ غم!
لیکن جو ہو یوں بے وفا اس کی قسم کا اعتبار ؟
اس کی بلا سے میرا دل اس کے لئے ہو بے قرار !
کیا فکر اُسے! بیٹھا رہوں میں شام سے تا بہ سحر !
مغرور اور خود کام کو کیسا خطر؟ کس دل کا ڈر ؟
کیسا خطر؟ کس دل کا ڈر؟

ـــــ ۲ ـــــ

جس طرح شبنم خموشی میں گرے،
گرتے ہیں آنسو مرے تیرے لئے!
جس طرح ماضی میں تھی، ہے آج بھی
یاد ہی آرامِ جاں میرے لئے!

مجھ پہ طاری ہے طلسمِ جاوداں
تو ہمیشہ ہے خیالوں میں مرے!
نقش ہے دل پر وہ منظر آج بھی،
جیسے پہلی بار دیکھا تھا تجھے!
تلخ شیرینی مرے جذبات کی،
وجہِ دردِ مستقل مجھ کو ہوئی!
جیسے تو آئی اچانک، کیوں نہ یوں
زندگی سے دور تر بھی ہو گئی !

ـــــــــــ

ان ترجموں سے بھی ایک بات ظاہر ہے۔ طامس مور کو ان میں محبت کی شدت، اور ان کا ذاتی لب و لہجہ پسند آیا اور اس کی اپنی طبعزاد نظموں میں بھی یہ خصوصیات نمایاں ہیں۔

طامس مور جس وقت لندن میں پہنچا تو اس کی عمر بیس سال کی تھی۔ مور ہی کی قابلیت کے اور کئی نوجوان بھی شاعری کو ذریعۂ شہرت بنا کر بڑے شہروں میں پہنچے لیکن کامیابی کی منزل تک بار نہ پا سکے مگر مور کی قسمت اچھی تھی۔ سب سے بڑی خوش نصیبی تو یہی تھی کہ اُسے لارڈ موئیرا سا مربی مل گیا جو ہر طرح سے اس کی امداد کو تیار تھا۔ یہ مانا کہ اس قسم کے مربی کی مدد سے ادبی حلقوں میں کوئی امتیاز حاصل نہ ہو سکتا تھا لیکن سماجی زینے پر بلندی کے سلسلے میں ایک لارڈ کی حمایت انگلستان ایسے امراء پرست ملک میں زبردست معاون ثابت ہو سکتی تھی۔ مور کی ایسی تعلیم و تربیت کے نوجوان کی حمایت کو کسی کا دل بھی چاہ سکتا تھا اور اُس کی خوش طبعی اور مرنجاں مرنج فطرت اس کے لئے ہر جگہ دوست پیدا کر سکتی تھی۔ لندن کی سماج کے فیشن پرست طبقے میں مور کو بہت قبولیت حاصل ہوئی۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ وہ ایک ایسا نغمہ ساز تھا جو اہم موضوعات کو بھی سلیقے سے ہلکا پھلکا سا بنا دیتا تھا۔ اونچی سوسائٹی کی خواتین کے البموں میں جذباتی، عام فہم اور سیدھے سادے اشعار مشغلے کے طور پر لکھ سکتا تھا۔ اور گاہے ماہے ایک اچھا سا گیت لکھ کر خود ہی اُسے گا بھی سکتا تھا۔ لیکن وقتاً فوقتاً اس قسم کی نظم نگاری سے پیٹ تو بھر نہیں سکتا، زندگی کے گذارے کے لئے کسی نہ کسی ذریعے کی ضرورت لازمی تھی۔ چنانچہ روزگار کے حصول میں طامس مور انگلستان کے بحری محکمے میں رجسٹرار کی حیثیت سے امریکہ چلا گیا۔ لندن کی سوسائٹی بہت بے وفا ہے۔ اس کی وہی مثل ہے کہ آنکھیں ہوئیں اوٹ اور

دل میں آیا کھوٹ۔ انیکری اُن کی نظموں کے مترجم کو آخر کب تک یاد رکھتی۔ دو دن۔ اور آتنا نہیں تو ایک دن اور۔ لیکن مور بھی لندن کو چھوڑ کر امریکہ کی نئی سرزمین میں پہنچ کر اپنی حاصل کی ہوئی قبولیت کو قائم رکھنے سے غافل نہ تھا۔ اس نے امریکہ سے اپنا دوسرا مجموعہ لندن روانہ کر دیا۔ یہ نظمیں سنجیدہ تھیں، ان میں ایک گداز، ایک نرمی اور نزاکت اور لذت و کیف تھا بلکہ ایک طرح سے ان نظموں کے رنگ و بو سے مور کی آیندہ ظاہر ہونے والی دو لمبی نظموں "لالہ رخ" اور "فرشتوں کا عشق" کی پیش گوئی ہوتی تھی۔ مور کے قارئین جو اس کی ابتدائی نظموں کی بنا پر ہی اُسے محبوب بنائے ہوئے تھے۔ ان نظموں سے اُس کے اور بھی معتقد ہو گئے۔

اس مجموعہ نظم کی اشاعت مور کی زندگی میں ایک اہمیت رکھتی ہے۔ جیفری نے ایک مجلّے میں مور کے کلام پر تنقید کی۔ لیکن شاعری کی بجائے شاعر کی اخلاقی حیثیت پر سخت اعتراض کئے۔ مور اس حرکت سے قدرتاً مشتعل ہوا اور اس نے جیفری کو دعوت مبازرت دے دی۔ شاعر اور نقاد اس مبازرت کے لئے ایک دوسرے سے ملے بھی لیکن پولیس کے افسروں کی مداخلت نے کسی قسم کا خون خرابہ نہ ہونے دیا۔ بہرصورت اس قصے کی تشہیر ہوتی رہی۔ لیکن اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ مور نے ایک دشمن کی جان لینے کے بجائے دو آدمیوں کو اپنا دوست بنا لیا۔ جیفری اور مور میں صلح صفائی کرا دی گئی اور آخر ایک گہری دوستی قائم ہو گئی۔ اس واقعے کے کچھ عرصے کے بعد بائرن نے اس دعوتِ مبازرت کے متعلق کوئی مذاق کیا اور مور نے برانگیختہ ہو کر بائرن کو بھی دعوت مقابلہ دے دی لیکن بعض لوگوں نے بیچ میں پڑ کر معاملے کو ناگوار صورت اختیار کرنے سے بچا لیا اور بائرن اور مور میں ایک گہری اور پائیدار رفاقت کا بندھن پڑ گیا۔ اس واقعے سے مور کی مرنجاں مرنج طبیعت پر اچھی روشنی پڑتی ہے وہ گویا لڑائی جھگڑوں سے بھی اپنے دوستوں میں اضافہ کر لیا کرتا تھا۔

امریکہ میں تصنیف کی ہوئی نظمیں گویا شہرت کے پہلے زینے پر لانے والی تھیں۔ بائرن کی دوستی کے ساتھ ہی ساتھ اس کی حقیقی کامیابی کا زمانہ شروع ہو گیا۔

وہ نظمیں جنہوں نے مور کو بام شہرت پر پہنچایا (لالہ رُخ اور آئرستانی نغمے) ان کے سلسلے میں ایک خاص بات یہ ہے کہ وہ دونوں ناشر کی فرمائش پر لکھی گئی تھیں۔ آئرستانی نغموں کے الفاظ یا بول مور کو قومی دھنوں کے مطابق لکھنے تھے۔ اس کارگذاری کا نتیجہ اچھا نکلا، ناشروں کا اندازہ غلط نہ تھا۔ ان گیتوں کو بے حد قبولیت حاصل ہوئی اور یہ ملک کے اطراف و جوانب میں گائے گئے۔ مور کے باقی کلام کی نسبت ہم کچھ نہیں کہہ سکتے۔ لیکن ان گیتوں کے متعلق ایک بات ضرور کہی جا سکتی ہے اور وہ یہ کہ ابھی کافی عرصے تک یہ گیت کم سے کم آئرستان میں غیر فانی رہیں گے۔

ان میں سے دو گیتوں کے ترجمے ذیل میں درج ہیں۔ ترجمے میں اسمائے معرفہ کی تبدیلی ہندوستانی ذہن کے لئے رومان انگیزی کی بنا پر کی گئی ہے،

## کسوٹی

شاما کی آنکھوں کے اندر جیسا ہے اُجیالا،
کوئی نہ جانے کس کے کارن ایسا ہے اُجیالا!
دائیں بائیں جب شاما اپنے نیناں بان چلائے،
کوئی نہ جانے اُس کے دھیان میں کونسا پریمی آئے!

ہیرا کے نینوں کو پریمی جب دیکھے رس پائے،
ان کی نیچی پلکیں جن کو لاج جھکاتی جائے!
بھولے سے ہوں اونچی نظریں جیسے بجلی چمکے،
اک پل کے چمکارے ہی سے پریمی کا من دھڑکے!
جگ میں ایسے نیناں لاکھوں جن میں ہے اُجیالا،
لیکن پریم کا میٹھا، موہن اِن میں ہے اجیالا!

شاما کا ملبوس سنہرا، جیسے پیلا سونا،
تن کے ساتھ لگا، مانو، جل پریوں نے پہنایا!
سندرتا کے سب گُن چھپ گئے، دھیان سے تو دیکھو!
روپ کی شوبھا ماند ہوئی، سنگار بھی کام نہ آیا!

ہیرا کا ملبوس نرالا، ہر اک بات نرالی،
لہرائے، بل کھائے جیسے پون ہو پربت والی!
سندرتا کے سب گُن اپنا روپ انوپ دکھائیں،
تن من دونوں آزادی میں پریم کے تیر چلائیں!
سیدھی سادی، بھولی بھالی موہن ہیرا میری!

پیراہن کا روپ بڑھے، ایسی سندرتا تیری !

شاما جب دو چار میں بیٹھے، ایسی بات بنائے،
جو سُن لے تکتا رہ جائے، تکتا ہی رہ جائے !
کوئی نہ جانے سوچ سمجھ کر گھاؤ لگائیں باتیں ؛
رنگ جمانے کو ہی یا بجلی چمکائیں باتیں !

میرا کا من ہے یا ہے اک پریم دیا کا مندر،
سکھ آنند کی مورت اس میں، چین ہے اس کے اندر!
سُکھ کی سیج پہ بھی ہے اتنی بات تو روکھی پھیکی،
بوجھ سے دب کر ہوتی ہے جو حالت اک پتّی کی!
باتوں سے، اتنا تو مانا، سب جگ چنچل جانے،
پریم دیا کے رس کو جو پائے، بس وہ پہچانے !

## زود پشیمانی

وقت جو کھو دیا محبت میں،
دور سے دیکھتے ہیں، حسرت میں ؛
نورِ جاں بخش چشمِ میگوں کا،
تھا سبب میرے دل کے شگفتوں کا !
کیف باقی نہیں اُس افسوں کا،
بس یہی غم ہے تیرے مجنوں کا !
اب ہے ہمدم خیال کا سایا ؛
عقل نے لاکھ بار سمجھایا ؛
میں نے اک بار بھی نہیں مانی ؛
اور کھلائے فریبِ نسوانی !
اُس کے ملبوس تھے، کتابیں تھیں،
سلوٹوں میں کئی شرابیں تھیں !
وقت کھونا رہا حماقت میں،
دور سے دیکھتے ہیں، حسرت میں !
دل تھا میرا ڈرا ہوا آہو،
جس کی آنکھوں سے بہتے تھے آنسو !

بُوئے نافہ فضا میں بہتی تھی،
ہوش معدوم کر کے رہتی تھی !
مجھ پہ جس وقت وہ نگہہ کرتی،
کیسی حالت مری ہُوا کرتی !
پھر بھی دوری میں کہتا تھا اس سے،
یہ جنوں اور، ــــ اور، ــــ اور بڑھے !

کیا ہوئیں وہ حماقتیں معدوم ؟
اب ہے خود دار یہ دلِ محروم ؟
پھول وہ زرد ہو چکا ہے، کیا؟
جوش وہ سرد ہو چکا ہے، کیا؟
اب برانگیختہ نہیں کرتیں ؟
دل میں وحشت کو اب نہیں بھرتیں !
چشمِ میگوں کا وقت بیت گیا ؟
زہرِ افسوں کا وقت بیت گیا ؟

آہ ! کیسے کہوں کہ ہاں، بیتا !
وہ زمانہ ابھی کہاں بیتا؟!
اب بھی جب مجھ کو یاد آتی ہیں،
جوش و وحشت کو ساتھ لاتی ہیں،
عقل کی ایک بھی نہیں چلتی،
دل سے بہتی ہے خون کی ندّی !
فرق اتنا ہے پہلی باتوں میں
حسن و نکہت کی مست راتوں میں،
وہ مناظر تھے پہلے آنکھوں میں،
اور اب ہیں فقط خیالوں میں !

یہ گیت دلچسپ ہیں، دلکش ہیں، ان میں رس ہے۔ لیکن اس کے باوجود یہ صرف محبت کے عام نغمے ہی ہیں۔ ان میں کوئی غیر معمولی ادبی خصوصیات موجود نہیں ہیں اور نہ ان کی قبولیت اور بقا کسی ادبی بنا پر ہے۔ ان کی موسیقی، ان کا نغماتی حُسن، ان کی مٹھاس ہی ان کی حیات

کی وجہ ہے۔ اور ان کا موضوعِ عشق و محبت بھی باعثِ بقا ہے۔

مور کے کلام میں خالص آئرستانی روح موجود نہیں ہے۔ کوئی ایسی بات نہیں ہے جو اُسے دوسرے ملکوں کے مذاق سے علیحدہ کردے خصوصاً "آئرستانی نغمے" اس روحِ ادب سے یکسر عاری ہیں جسے خالص آئرستانی کہا جاتا ہے اور جس میں ابہام، تخیل پرستی اور الجھے ہوئے تصورات کو بہت دخل ہوتا ہے۔ ان نغموں میں اور مور کی شاعری میں عموماً ہر بات صاف، سیدھی سادی، یقینی اور واضح ہوتی ہے۔ اس میں اشارے اور کنائے کو بالکل بار نہیں ہے لیکن اس کے باوجود مور کے نغموں میں ہر آئرستانی کے لئے لذت و موسیقی موجود ہے اور یوں اِن گیتوں سے قومی روح کا اظہار ہوتا ہے۔ حقیقتاً مور کا اندازِ نظر بعد کے آئرستانی شعرائے جدید کا پیچیدہ اندازِ نظر نہیں ہے۔ ہاں اِن میں آئرستانی خوش مذاقی، نرم مزاجی، طبیعت کا گداز، حسنِ ادا اور دلکش تصور موجود ہیں۔

مور کو جو قبولیت اس کے ہم وطنوں میں حاصل ہوئی وہ اس کا مستحق تھا۔ کم از کم اس نے قومی روح کے لئے ذریعۂ اظہار و ترجمانی مہیا کیا۔ اس کے کلام کی روایتی خصوصیات ہی لوگوں کو اپیل کرتی تھیں اور وہ انہیں پورے طور پر سمجھتے تھے اور بہت عرصے تک اس کلام کی پیروی بھی کسی نہ کسی رنگ میں ہوتی ہی رہی۔ مور کی قبولیت اور شہرت میں کسی کو کلام نہیں ہو سکتا۔ تمام انگریزی داں طبقہ اس کے "آئرستانی نغموں" کا مدح خواں تھا۔ انگلستان کے مشہور رومانوی شاعر بائرن نے طامس مور کے کئی آئرستانی نغموں کو آئرستان کی تمام قدیم رزمیہ نظموں سے زیادہ رتبہ دیا ہے۔

مور نے جذبۂ حبِّ وطن کو بھی جس رنگ سے اپنے نغموں میں ظاہر کیا ہے اُسے دیکھ کر مخالفین کے دلوں میں بھی کسی طرح کے ناگوار یا ناپسندیدہ تاثرات نہیں ہوتے۔ مور کی پیدائش اس وقت ہوئی جب آئرستان میں ایک نئے دور کا آغاز ہو رہا تھا اور حب الوطنی کا جوش رگوں میں طاری تھا لیکن اس سلسلے میں اُس نے کبھی عملی حصہ لے کر اپنی زندگی کی عام روش اور بہاؤ میں کوئی رکاوٹ نہیں ڈالی۔ مور فطری طور پر محض شاعر تھا۔ کوئی پیغامبر یا باغی نہ تھا۔ یہی وجہ تھی کہ جب بھی انتخاب کا موقعہ آیا اس نے انقلاب پسندی پر میانہ روی کو ترجیح دی۔ لیکن قومی حیثیت سے آئرستان کے لئے اُس کے دل میں تخیل پرستی کا ایک احساس ضرور تھا۔ وہ اپنے ملک میں خوشحالی اور آزادی کا خواہاں تھا۔ اس کے دل میں انگلستان کے لئے بھی ایک ایسی جگہ تھی کہ وہ کھلم کھلا اس کے خلاف عملی حصہ نہیں لے سکتا تھا۔

۱۸۳۵ء تک "آئرستانی نغموں" کی اشاعت لگاتار جاری رہی لیکن پہلی اشاعت کے چند ہی سال بعد سے طامس مور ایک اور اہم کام میں مشغول ہو گیا۔

آج کل مغرب میں نظرِ انتقاد پہلے سے کہیں زیادہ گہری اور سخت ہو چکی ہے اور ہم کسی مغربی ناشر سے اس بات کی توقع نہیں رکھ سکتے کہ وہ کسی منظوم مشرقی داستان کے لئے تین ہزار پاؤنڈ کا گرانقدر معاوضہ دینا منظور کرلے گا۔ لیکن گذشتہ صدی کے اوائل کی اور حالت تھی۔ جب لوگ اقتصادی اور جذباتی لحاظ سے کہیں زیادہ امیر تھے ۱۸۱۲ء میں لانگ مین کی مشہور ناشر فرم نے مور کے سامنے "لالہ رُخ" کے لئے یہی معاوضہ پیش کیا۔ اور ناشر پھر بھی گھاٹے میں نہ رہے۔ "لالہ رُخ" کی مثنوی کو اشاعت ہوتے ہی مکمل کامیابی حاصل ہوئی۔ گویا ناشر نے پبلک کے مذاق کا اندازہ بالکل صحیح کیا تھا۔ یورپ کی بہت سی زبانوں میں اس مثنوی کا ترجمہ کیا گیا (اور اردو میں بھی اس کا نثری ترجمہ لطیف الدین احمد کے قلم سے ہو چکا ہے) لیکن آج اور زمانہ ہے۔ آج مغرب کو فرصت نہیں اور نہ ہی مذاق ہے کہ وہ اس قسم کی مشرقی داستانِ منظوم کی موسیقی میں خود کو کھو دے۔ آج کل کے نقادوں کی نظر میں "لالہ رخ" کا درجہ معمولی ہے اور اس موسیقانہ رومان کی دلکشی اور خوش اسلوبی کے باوجود اسے کوئی خاص اہمیت نہیں دی جاتی ۱۸۲۰ء کی جذبات پرست اور رومان نواز پبلک ہی ایسی ادبی تخلیق کی صحیح قدردان ہو سکتی تھی۔ اس مثنوی کی قبولیت کی ایک وجہ اور بھی ہے کہ بائرن اور شیلے ایسے شعرا کے کلام میں ایک ایسا باغیانہ عنصر ہوتا ہے جو عوام کو ناگوار گذرتا ہے لیکن مور کے کلام (اور اس مثنوی) میں اُس باغیانہ عنصر کا فقدان ہے جو اپنی بے باکی کی وجہ سے لوگوں کی نگاہوں میں غیر مستحسن ہو۔ یہ مثنوی والدین کسی قسم کی جھجک کے بغیر اپنی نوجوان اولاد کے مطالعہ کے لئے پیش کر سکتے تھے۔ یہ مانا کہ اس میں بعض مقامات ایسے آتے ہیں جو احساسات کو عشق و محبت کے جذبات سے آشنا کرتے ہیں اور جن میں امنگوں کو بھڑکانے کا مواد موجود ہے۔ لیکن بہ ہیئتِ مجموعی اس کے کسی ٹکڑے پر بھی اخلاقی لحاظ سے کوئی اعتراض نہیں کیا جا سکتا۔ لذیذ تصورات کو اخلاقیات کا آلہ کار کبھی نہیں بنایا گیا لیکن یہ مثنوی اس لحاظ سے پہلا اقدام تھا۔

مثنوی "لالہ رُخ" کے بعد مور کی اہم تخلیق "فرشتوں کا عشق" ہے۔ اس میں بھی وہی خصوصیات نمایاں ہیں جو اس کی پیشرو مثنوی میں تھیں لیکن بعض اشخاص نے اس بات پر ناپسندیدگی کا اظہار بھی کیا کہ ایک رنگین نظم میں مذہبی موضوع کو کیوں لایا گیا۔ لیکن ایسے بے بنیاد اعتراضات کے باوجود اس نظم کو بھی بہت قبولیت حاصل ہوئی۔

اس کے بعد مور نے ڈرامائی پیشکش کے لئے چند گیت لکھے جنہیں بیانیہ ٹکڑوں کے ذریعے ایک رشتے میں منسلک کر دیا۔ اس کا عنوان اُس نے "یونانی شامیں" رکھا۔ یہ ہلکے پھلکے گیتوں کا ایک مختصر مجموعہ تھا۔ جنہیں پہلی شام اور دوسری شام کے تحت درج کیا گیا تھا۔ ان میں سے ایک گیت کا ترجمہ (عبرت) اس مضمون کے آخر میں دیکھئے اور ایک گیت ذیل میں پیش کیا جاتا ہے۔

## گیت

میں روتا ہوں مری جاں! آہ، میں آنسو بہاتا ہوں،
اور ایسے لمبے، سونے دن کا ہر لمحہ گذرتا ہے!
جب آئے رات، پھر بھی ہے وہی کام آہ و زاری کا،
نہ تاریکی میں راحت ہے، نہ راحت ہے اُجالے میں!

تسلی کوئی بھی باقی نہیں ہے، بس تری یادیں،
خرابے میں مرے برباد دل کے شور کرتی ہیں!
اور اپنی وحشیانہ چال سے مجھ کو ڈراتی ہیں!

مرے پژمردہ دل میں کچھ نہیں، بے جان ہے یکسر!
فقط اک بازگشتِ عہدِ رفتہ قیدِ ہستی میں
تڑپتی ہے مری جاں! اور میں آنسو بہاتا ہوں!

---

ہر شخص کی زندگی میں جوانی آتی ہے، اور جوانی میں ہر شخص کے جذبات مچلتے ہیں اور کوئی نہ کوئی موہنی مورت اپنی فرقت کے دکھ کی لذت سے دل کو آشنا کر دیتی ہے۔ یہ گیت بھی فراق کا گیت ہے۔ اس میں بھی فرقت کی کیفیت کو بیان کیا گیا ہے۔ اور اس لئے یہ ہر شخص کو اپنے تجربے کے مطابق پسند آسکتا ہے اور مور کی تمام شاعری کا یہی حال ہے۔ اس کا ہر مصرعہ اکثریت کے احساسات اور جذبات کا ہم آہنگ اور ترجمان ہوتا ہے۔ یہ کہنا غلط ہوگا کہ مور کی اس جذبات پرستی کی بنیاد خلوص اور حقیقت پر نہیں ہے۔ جس طرح مور کی احساسات سے لذت گیر ہونے کی خصوصیت اس کے کردار کا لازمہ اور حقیقت پر مبنی تھی۔ اسی طرح اُس کے کلام کی ہر خصوصیت حقیقی ہے اور اس کی بنیاد خلوص پر ہے۔

اس کے بعد کا مجموعہ "گیت، مثنویاں اور متفرق نظمیں" تھا۔ یہ بھی مور کے عام معیار کے مطابق تھا۔ اس مجموعے میں سے چند گیت اور نظمیں ہم ذیل میں درج کرتے ہیں۔

جوانی لازمًا خیالات و جذبات کا ایک مرکز مقرر کر دیتی ہے، لیکن یہ مرکز تخیل پرستی اور محبت کے دھندلکے میں بعض اوقات عجیب صورتیں اختیار کر جاتا ہے۔

ایک دوشیزہ مجھے محبوب ہے
جس کو اوروں نے کبھی دیکھا نہیں!
نور میں آتی ہے، سائے میں کبھی،
نور میں، سائے میں، دونوں میں حسیں!
اس کو اکثر دیکھتا ہوں خواب میں
کان میں کرتی ہے کچھ سرگوشیاں!
لفظ وہ گر میں کسی سے جا کہوں،
آہ اُس کے لب پہ ہوتی ہے عیاں!
جان سکتے ہو اگر تو جان لو!
میرے خوابوں کی پری پہچان لو!
چھا رہی ہوں دل پہ جب تاریکیاں
اُس کی آنکھیں دیکھتا ہوں خندہ زن!
یاد آجاتی ہیں وہ سرگوشیاں،
گونج میں جن کی میں ہوتا ہوں مگن!
رنج و غم پھر پاس آتے ہی نہیں!
اور مرے دل کو ستاتے ہی نہیں!
اُس کی آنکھوں کا اجالا پھیل کر،
آنسوؤں میں نور بھرتا ہے مرے!
جب اذیت کوش ہو زخمی جگر
روشن اُن لمحوں کو کرتا ہے مرے!

جان سکتے ہو اگر تو جان لو،
میرے خوابوں کی پری پہچان لو!

محبت کا ابتدائی زمانہ گذر چکا ہے تجسس کی پہلی دلکشی مٹ چکی ہے اور ایک لمحے میں جب کمزوری اور تھکن ذراسی دیر کے لئے بے حال سا کردیتے ہیں . . . .

ابھی بھی تو ہے گریزاں، میں اشتیاق سے لئے،
حسین خیال!— یہ بے فائدہ تگ و دو ہے!
تصوّرات ہمیشہ ہیں اک تعاقب میں،
تری طرف سے وہی سرد، دُور کن رَد ہے!
کشادہ بازوؤں میں میرے آکے جاتی ہے،
مجھے فریبِ تصوّر سے کیوں ستاتی ہے؟
نظر میں آنے سے پہلے ہی، پھر وہی گہری
ہویدا غم کی ہے بے باک چشم تاریکی!
یہ دیکھتا ہوں کہ جس درجہ نور افشاں ہے
بس اتنی میرے تصور سے تو گریزاں ہے!
گھٹا میں برق کا جلوہ ہو جیسے اک لمحہ،
بس ایسے دید بھی تیری ہے مختصر نغمہ!

جوئندہ یابندہ، جستجو آخر کسی نہ کسی ذریعے سے کامیاب ہوتی ہے اور فرقت کی جگہ خلوت کی نئی صورتِ حال سے دوچار ہو کر نئی الجھنوں کو سلجھانا پڑتا ہے۔

آج کا دن ہے ہمارا پیاری!
آج کا دن ہے ہمارے بس میں،
ہم نہ کھوئیں گے اسے یوں بیکار!

رنج و غم اور مسرت ہیں جہاں میں یکساں،
جو بھی ممکن ہو کسی سے اسے حاصل کرلے!
عمر میں غم کے لئے اور بھی ہے وقت بہت،
جب ہوں پژمردہ مسرت کی سہانی کلیاں،
چشم نم کرکے بہائیں گے ہم آنسو بھی یہاں!

شاخ دیروز پہ اُس دم گلِ راحت یکسر،
خار کی صورتِ قاتل میں نظر آئے گا!

کس لئے یونہی گنواتی ہو یہ شیریں لمحے؟
آج ہے تم پہ جوانی کی بہار!
اور میں بھی ہوں تمہارا طالب!
وقت، ایسا نہ ہو، کل ہم سے یہ باتیں لے لے
دن جوانی کے، جوانی کی یہ راتیں لے لے!
نغمۂ حسن تمہارا نہ مجھے کل بھائے!
اور یا عشق کا جذبہ ہی نہ دل میں آئے!

لیکن اس چرخِ ناہنجار نے ایسا کون ہے جسے مستقل طور پہ آرام سے رہنے دیا ہو۔ یہ اور بات ہے کہ اخلاص سے لبریز دل میں جذبۂ محبت ایک ہی مرکز پہ قائم اور غیر فانی رہے۔ وفا کی قسمیں۔ وعدہ و اقرار کا زمانہ ہے۔

دوام

محبوب ہو! ہاں لو سنو، گرچہ نہیں ہو تم مری،
پھر بھی مجھے جانِ جہاں حد سے سوا مرغوب ہو!
اور رشتۂ امید جو دھندلا تھا، اب معدوم ہے
طالب ہوں لیکن میں تمہارا، تم مری مطلوب ہو!
یہ دل تمہارا جس قدر بھی مجھ سے ہٹتا جائے گا
میری نگاہوں میں تمہارا حُسن بڑھتا جائے گا!
گر اور کی چاہت میں ہی سرشار ہو جاؤ گی تم،
پھر بھی دلِ ناکام میں شوق اپنا ہی پاؤ گی تم!
بے التفاتی جس گرہ کو کھول سکتی ہی نہیں،
کیا تم سمجھتی ہو کہ موت عقدہ کشا ہو جائے گی؟
ہرگز نہیں، ہرگز نہیں، آئندہ عمروں میں نہیں،
اس دل کے اندر ہی، تمہاری یاد پھر لوٹ آئے گی!

ہم تم

نہ پوچھو مجھ سے کہ اب بھی ہے دل میں وہ جذبہ؟
مری نگاہوں نے سب راز کہہ دیا ہے تمہیں!

لبِ فسردہ نے چھیڑا تھا جو کبھی نغمہ ،
وہ آج تک ہے رواں روح کے تسلسل میں !
جو اشک چشمِ ملول و حزیں سے گرتے ہیں ،
وہ اک زبانِ خموشی میں بس یہ کہتے ہیں !
"تمہیں ہو آہ ! تمہیں ، آج تک سے مجھے مرغوب !"

شعاعِ ماہ سے کرنیں نگاہ کی اچھی ،
مسرتوں سے اذیت اس آہ کی اچھی !
اگر یہی ہے محبت تو سن لو ، اس دل میں ،
خیال ایک تمہارے ہی چھائے رہتے ہیں !
مسرتوں میں محبت کی آزمائش کیا ؟
غمِ فراق سے اس دل کو آزما لینا !
یہ دل تو تم کو کبھی بھول ہی نہیں سکتا ،
یہ اختیار نہیں ہے کہ تم بھلا دینا !

انجامِ محبت کیا ہے۔ غم! لیکن ایسا غم عشق کہ
عشق سے طبیعت نے زیست کا مزا پایا
درد کی دوا پائی درد لا دوا پایا۔

## یکتائی

ایک ہی بار ہوئی اُن کی ملاقات ، مگر
ایک دن وہ کہ جوانی سے تھا شیریں یکسر !
وقت اور فرقتِ قاتل کے غمِ پیہم نے
لاکھ اس خوابِ جوانی کو مٹانا چاہا ؛
خواب کی آج بھی باقی ہے وہی تابانی ،
کسی طاقت سے بھی وہ حسن نہیں مٹ سکتا !

نت نئے دیس میں سورج کی شعاعیں دیکھیں ،
اجنبی رنگِ مسرت کی بھی کرنیں دیکھیں ،
لیکن ان دونوں نے پھر خواب نہ ویسا دیکھا !
بے بہا خوابِ جوانی کا جو اک بار آیا !

ایک ہی بار ہوئی اُن کی ملاقات ، اُن کے
قلب سرشارِ جواں سال مسرت بھی ہوئے !
آج بھی اُن کے دلوں میں ہے وہی کیفِ حسیں ،
جس نے اک بار کیا روح کو ان کی شیریں !

"اُس راستے پر چل کر جس میں دوچار بہت سخت مقام آتے ہیں"۔
آخر کار یاس اور قنوطیت یکسر دل و دماغ پر چھا جاتی ہے۔

الوداع ! آج سے رخصت دلِ زخمی ! تجھ کو !
آخر کار ترے عیش کا لمحہ آیا !
جلد آجائے گا منظر ترے ابدی گھر کا !
الوداع ! آج سے رخصت دلِ زخمی ! تجھ کو !

ایک لمحے کی اذیت اے دل !
مستقل درد سے کم تر ہوگی !
ایک لمحے کو گذر جانے دے ،
پھر نہ حالت تری ابتر ہوگی !
الوداع ، آج سے ، افسردہ ، شکستہ دل کو

درد اب ختم ہوا ، بیت گیا ، بیت گیا
چشمِ تر سے نہ بہے گا کبھی اب خونِ جگر ،
لائی ہے موت تری راحتِ ابدی کا پیام !
اب سے ہمدم ہے ترا ایک بہشتی آرام !

بحر کی موج کوئی جس طرح ساحل دیکھے ،
اور پژمردہ مسافر گُلِ منزل دیکھے ،
جلد آجائے گا منظر ترے ابدی گھر کا !
آخر کار ترے عیش کا لمحہ آیا ،
الوداع ! آج سے رخصت دلِ زخمی تجھ کو !
الوداع آج سے افسردہ ، شکستہ دل کو !

اور اس سلسلے میں سب سے آخر میں ایک خالص مشرقی گیت ہے جو انگریزی کی بجائے فارسی سے ترجمہ معلوم ہوتا ہے۔

### حسن اور نغمہ

۱۔ گلستاں میں بلبلِ آشفتہ نے
گل سے اک نغمے میں یہ شکوہ کیا،
گیت میں رس ہے بہت مانا مگر۔
"گیت ہے بیکار سی بیکار شئے،
"گر نہ اس کو ساتھ حاصل ہو ترا!"

۲۔ اس طرح بس اس طرح گیتوں سے ہے
حسنِ نسوانی کی افزوں دلکشی!
اور یوں ہی حسن نسوانی سے ہے
نغمۂ شاعر میں نورِ سرمدی!

۳۔ سن کے شکوہ بلبلِ آشفتہ کا
گل نے پتّی کی زباں سے یوں کہا
پھول میں ہے دلکشی، مانا، مگر
پھول ہے بیکار سی بیکار شئے
"گیت گائے گا تو نہ گر اس حسن کا!"

۴۔ جس طرح انجم کا بکھرا قافلہ،
چرخ پر حرکت میں رہتا ہے سدا
اس طرح جب تک جہاں باقی رہے،
حسن و نغمہ میں ہم آہنگی رہے!

کچھ عرصہ بعد مور امریکہ میں اپنے مقرر کردہ نمایندے کی بے ایمانی کی وجہ سے قرض کے لئے گرفتاری کے خطرے سے بچاؤ کی خاطر پیرس کو فرار ہو گیا۔ اس زمانے میں بھی اس کی خوش طبعی اور ادبی کارگذاریاں جاری رہیں۔ ۱۸۲۲ء میں مور پیرس سے چھپتا چھپاتا انگلستان لوٹا۔ یہاں آکر بھی اس نے کچھ طنزیہ کلام لکھا اور اس کی بنا پر ٹائمز کا مستقل طنز نگار بن گیا۔ لیکن مور ایک اچھا طنز نگار نہ تھا۔ کیونکہ جذبات پرستی اس کا خاصہ تھا۔ وہ ایک بات کو ناپسند کر سکتا تھا، اُس پر ہنس سکتا تھا لیکن مستقل طور پر ناراض نہ رہ سکتا تھا۔

۱۸۱۵ء میں مور نے ایک اور مجموعۂ نظم شائع کیا جس کا عنوان "قومی دھنیں" تھا۔ اس میں یورپ کے مختلف ملکوں کی مقبول دھنوں کے مطابق گیت لکھے گئے تھے۔ اردو میں مور کی نظموں کے جو اچھے ترجمے نادر کاکوروی نے شائع کئے تھے ان میں بھی ایک نظم اسی سلسلے کی تھی۔ یہ روسی دھن پر تھی۔ اس ترجمے کی خوبی مجبور کرتی ہے کہ اسے ذیل میں درج کیا جائے۔

### یادِ ماضی

اکثر شبِ تنہائی میں    کچھ دیر پہلے نیند سے
گذری ہوئی دلچسپیاں    بیتے ہوئے دن عیش کے
بنتے ہیں شمعِ زندگی    اور ڈالتے ہیں روشنی
میرے دلِ صد چاک پر!

وہ بچپن اور وہ سادگی    وہ رونا اور ہنسنا کبھی
پھر وہ جوانی کے مزے    وہ دل لگی وہ قہقہے
وہ عیش وہ مہر و وفا    وہ وعدہ اور وہ شکریہ
وہ لذتِ بزمِ طرب    یاد آتی ہیں ایک ایک سب
دل کا کنول جو روز و شب    رہتا شگفتہ تھا سو اب
اُس کا یہ ابتر حال ہے    اک سبزۂ پامال ہے
اک پھول کملایا ہوا    سوکھا ہوا بکھرا ہوا
روندا پڑا ہے خاک پر!

یوں ہی شبِ تنہائی میں    کچھ دیر پہلے نیند سے
بیتی ہوئی ناکامیاں    گذرے ہوئے دن رنج کے
بنتے ہیں شمعِ زندگی    اور ڈالتے ہیں روشنی
ان حسرتوں کی قبر پر۔

جو آرزوئیں پہلے تھیں    پھر غم سے حسرت بن گئیں
غم دوستوں کے فوت کا    اُن کی جواناموت کا
لے، دیکھ، شیشے میں مرے    اُن حسرتوں کا خون ہے
جو گردشِ ایّام سے    یا قسمتِ ناکام سے
یا عیشِ غم انجام سے    مرگِ بتِ گلفام سے
سینے میں میرے مر گئیں    کس طرح پاؤں میں حزیں
قابو دلِ بے صبر پر؟

جب آہ! اُن احباب کو    میں یاد کر اٹھتا ہوں جو
یوں مجھ سے پہلے چل دیئے    جس طرح طائر باغ کے
یا جیسے پھول اور پتیاں    گر جائیں سب قبل از خزاں
اور خالی رہ جائے شجر!

اس وقت تنہائی مری    بن کر مجسم بے کسی
کر دیتی ہے پیشِ نظر    ہُو حق سا اک ویران گھر
برباد جس کو چھوڑ کر،
سب رہنے والے چل دیئے؟

ٹوٹے کواڑ اور کھڑکیاں    چھت کے ٹپکنے کے نشاں،
پرنالے ہیں روزن نہیں    یہ حال ہے آنگن نہیں،
پردے نہیں چلمن نہیں    اک شمع تک روشن نہیں،
وہ خانۂ خالی ہے دل    میرے سوا جس میں کبھی

جھانکے نہ بھولے سے کوئی    پوچھے نہ جس کو دیو بھی
اجڑا ہوا ویران گھر!
یوں ہی شبِ تنہائی میں    کچھ دیر پہلے نیند سے
بیتی ہوئی ناکامیاں    گذرے ہوئے دن رنج کے
بنتے ہیں شمعِ بے کسی    اور ڈالتے ہیں روشنی
میرے دلِ صد چاک پر! (نادر)

اس سلسلے میں "قومی دھنوں" پر لکھی ہوئی چند اور چیزیں بھی حاضر ہیں۔ ان میں بھی محبت کی شاعری کا وہی تغزل سے لبریز ذاتی لہجہ موجود ہے جو مور کا خاص امتیاز ہے۔

۱۔ ہو گیا قسمت کا میری فیصلہ،
تو نہ اب غمگیں حقیقت کو چھپا!
وعدۂ فردا شکستہ ہو چکا،
دل نے تیرے رنگ بدلا ہے نیا!
تجھ کو اب مجھ سے محبت ہی نہیں،
اب ترے دل میں وہ چاہت ہی نہیں!

۲۔ ملتفت گرچہ نگاہیں ہیں تری،
وہ چمک اب عہدِ رفتہ کی نہیں!
اب بھی حاصل ہے ہم آغوشی وہی
لیکن اس کی کیفیت پہلی نہیں!

۳۔ آج تک میں خواب تھا دیکھا کیا،
جذبِ ماضی کا نہیں باقی ترا!
روزِ روشن کی طرح ظاہر ہوا!
دل نے تیرے رنگ بدلا ہے نیا!

۴۔ پھر وہی لے آ مسرت، رنگ و بو،
جن سے کامِ جاں مرا تازہ ہوا!
اور ملا لے پھر اسی ہستی کو تو،
جس نے ماضی میں مجھے چاہا کیا!

## جب رات آئے

جب رات آئے،
تاروں کی کرنیں    ساتھ اپنے لائے،
اور شادمانی    دنیا پہ چھائے
کٹیا پہ میری
آتی ہے پیاری    خوابوں کی دیوی!
آنکھیں رسیلی
وحشت بھری ہیں!    دلہن کی نگاہیں،
بس ایک پل میں    لوگوں کے دل کو،
اپنا بنائیں!)
لب جیسے پھانکیں    میٹھے پھلوں کی،
چاہت کے لاکھوں    بھیدوں کے راگی
ملبوس اس کے!
کیا جانتے ہو،    ہے کون ہستی؟
بولو، بتاؤ،    نام اُس کا لاؤ۔
اپنی زباں پر!
گر اس کو جانو،    مجھ کو بتاؤ،
بدلے میں اُس کے
بوسے ملیں گے!
جس جس جگہ پر    رکھتی ہے پاؤں،
پھولوں کے جھرمٹ    ملتے ہیں واں پر!
ایسے ہے آتی۔
جیسے گھٹا میں    بجلی چمکتی!
گیتوں کو میرے
شعلے بنا کر،    ہوتی ہے اوجھل،
آنکھوں سے میری!
کیا جانتے ہو    ہے کون ہستی؟
گر اُس کو بوجھو،    مجھ کو بتاؤ،
بدلے میں اُس کے
بوسے ملیں گے!

سب سے اچھی، سب سے میٹھی موہنی!
میری محبوب، اولیں و آخری!
جب یہ دل، بے التفاتی جس پہ ہے،
دور ہو جائے گا اپنی زیست سے،
کیا کوئی اک مہرباں، اچھا خیال۔
آئے گا اُس کا، جسے تیرا خیال
زندگی میں بھی ہمیشہ ہی رہا!
آخری دم بھی اسی کے ساتھ تھا!

یوں اگر ہو خوش نصیبی سے کبھی،

اور ہوں آنکھیں تری نمناک سی ،
ہاں، چھلکنے ہی نہ دینا یہ سبو ،
دل میں لانا مت پشیمانی کو تو !
اک چتا پہ آکے کہہ دینا مری ،
جل گیا وہ دل جو میرا تھا کبھی !

## تواتر

یہ نہ کہنا ، زندگی مُرجھا گئی ،
اور دن شبیں امیدوں کا گیا !
جب تک اس دل میں محبت ہے تری،
یہ چراغِ حُسن جلتا جائے گا !

یہ نہ کہنا حُسن افسانہ ہوا ،
(گرچہ پہلی سی وہ رعنائی نہیں!)
مستقل، دلکش ترا نہ عشق کا ،
تجھ کو رکھے گا یونہی دائم حسیں !

حُسنِ رفتہ کا ترے اک شائبہ،
مجھ کو اوروں سے کہیں محبوب ہے !
ایک سے بڑھ کر اک آئے ساحرہ ،
تو ہمیشہ کو مری مطلوب ہے !

~~~~~~

زندگی کے چند آخری سالوں تک مور کی زندگی جس قدر خوشگوار گذری وہ قابلِ رشک ہے۔ اُسے اپنے بچوں کی موت کا احساس بھی تھا اور اپنی ذہانت کا قدرتی زوال دیکھنے کے باوجود اس کی سیرت ابھی پہلے زندہ دل اوصاف کا مجموعہ رہی۔ گویا اُس نے عمر بھر زندگی کے نور اور اجالے سے خود بھی فائدہ اٹھایا اور دوسروں کو بھی پہنچایا۔ گھریلو مسرتیں اس کے لئے سب سے زیادہ قابلِ قدر تھیں اور بہت عرصے تک اُسے یہ مسرتیں حاصل بھی رہیں اور وہ گھریلو اور سماجی زندگی کی تمام عشرتوں سے پوری طرح لطف اندوز ہوتا رہا۔ اس کی شادی خوشگوار اور اس کی طبیعت کے عین مطابق تھی۔ وہ دوسروں کو خوش رکھنے اور آپ خوش رہنے کے لئے ہی پیدا ہوا تھا۔ جہاں گیا سراہا گیا، جہاں بیٹھا محبوب بنا۔ یہ مانا کہ اقتصادی وجوہ اُسے ہمیشہ مستقل طور پر محنت کرنے پر مجبور کرتے رہے۔ لیکن ہمیشہ اُسے نظم و نثر کا ادبی کام کرنے کو ملتا رہا جس سے اس کا خاطر خواہ گذارہ ہوتا رہا۔

اب ہم اس کی ایک دو اور نظمیں درج کرتے ہیں۔

## تنوّع

نگس پہ قوتِ آوارگی کا غلبہ ہے ،
ہمیشہ ایک گُل تو ہی اُس کا مسکن ہے !
یہ تازگی کا عجب دل پسند نغمہ ہے ،
کہ جس کا بحرِ تنوّع ہی ایک مخزن ہے!
ذرا خیال کرو چشم واکو ساتھ لئے ،
بدلتے رہتے ہیں منظر جہاں میں قدرت کے،
تغیّرات زمانے کے اور موسم کے ،
کبھی ہیں عیش و مسرت کے دن کبھی غم کے !
اک انقلاب ہی سلطان کائنات کا ہے!
غلام بن کے رہے ،کام یہ ثبات کا ہے!
مجھے بھی ، مجھ کو بھی ہر دو جہان کے والی!
یونہی زمانے کی آزادیوں میں رہنے دے !
مجھے تنوّع کے اک موجۂ پریشاں کی
کہانی ، جذبۂ آزاد کو سنانے دے !
گر وہ راحتِ جاں، آہ میری محبوبہ،
جہانِ رنگ و تبسم بھی ہیچ ہے مجھ کو !
اُسی کا بھلا تنوع کا مجھ کو ہے نغمہ،
نہیں ہے بڑھ کے کبھی اس سے کوئی شے مجھ کو!

~~~~~~

اور اب ایک مثنوی یا رومان ملاحظہ کیجئے، اس میں پرتھوی راج چوہان اور سنجوگتا ہماری طرف سے ہیں۔

## ایک گیت کی کہانی

جو کبھی آتی ہیں، ہاں بس ایک بار،
ایسی شب ہائے منوّر میں سے ایک ،
اس فضائے نیلگوں پہ چھائی تھی،

نغمۂ عشرت تھا جس کا ہم کنار!

آتی کانوں میں دریچے سے مرے
اک تھکی سی، نرم، دکھ والی صدا،
ہاں، کوئی پروانہ تھا جو یوں مجھے
تھا خراجِ حسن گا کر دے رہا!
کان دھر کر میں نے جب اُس کو سُنا
اس سے ملتا جلتا سا اک گیت تھا:
دیوتاؤں کی طرح ہے وہ رقیب
"مجھ کو، جس کے اتنے اچھے ہوں نصیب!
دیوتاؤں کی طرح ہے شادماں،
جس کے پہلو میں ہو تو آرامِ جاں!"
پرتھوی نے بھی یہ گایا تھا کبھی،
اور دریچے میں کھڑی سنجوگتا
بھیج کر داسی کے ہاتھوں اک کلی،
ہار بیٹھی تھی دلِ نازک ادا!
میں یونہی چپکی کھڑی سنتی رہی،
مجھ میں ہمت ہی نہ تھی، جا کر وہاں،
جس جگہ گاتا تھا میرا پرتھوی،
مضمحل دل کی بنوں آرامِ جاں!
اور وہ نغمہ بہہ کے آتا ہی رہا!
مجھ کو افسردہ بناتا ہی رہا!

اور اب الوداعی گیت۔

## عبرت

لو، اب کہاں گئے وہ جنہوں نے سنا گئے
(محلوں میں جن کے اب ہیں خرابے بنے ہوئے)
بیتی ہوئی گھڑی کے عجب دل نشیں سے گیت!
اک روز اس جہاں میں تھی مشہور جن کی جیت!
وہ رنگ ہیں مٹے ہوئے، نغمے چھپے ہوئے!
وہ سب چلے گئے، وہ سبھی اب چلے گئے!
وہ دلربا جوان جنہوں نے کہا کئے
افسانۂ دل، کہ جنہیں سب سنا گئے،
اور وہ کنواریاں کہ جو تھیں جانِ داستاں،
ہاں، جن پہ وہ جوان مٹے اور مٹا گئے!
افسوس! اُن کی شکل حسیں اب نہیں یہاں!
وہ سب چلے گئے، وہ سبھی اب چلے گئے!
روزِ ازل سے ہیں یونہی منظر چھپا کئے،
آئیں گے اور جائیں گے، آئے، چلے گئے!
ہاں، ہم بھی ایک دن یونہی دنیا سے جائیں گے،
باقی رہیں گے بس یہی اپنے کہے سُنے!
وہ سب چلے گئے، وہ کبھی کے چلے گئے!

"باقی رہیں گے بس یہی اپنے کہے سنے" — بالکل صحیح ہے کم از کم طامس مور کا کہا سنا تو اب تک "باقی" کا لطف دیئے جا رہا ہے۔

**میراجی**

# انتظار

کبوتر نہ قاصد نہ پیغامبر — کئی دن سے تو مجھ سے ہے بے خبر
نہیں دل کو سینے میں دم بھر قرار — ترے خط کا ازبسکہ ہے انتظار
مرے تن کا ہر ذرہ دل ہو گیا — جدائی کا غم جاں گسل ہو گیا
دمِ صبح ستلج پہ ہوتا ہوں میں — گھٹاؤں کی مانند روتا ہوں میں
خبر کیا تھی قسمت پلٹ جائے گی — یہ برسات رونے میں کٹ جائے گی
کوئی شغل فرقت میں بھاتا نہیں — مجھے رات بھر چین آتا نہیں
کہیں فرطِ غم میں برا کہہ نہ دوں — یہ ڈر ہے تجھے بے وفا کہہ نہ دوں
میں بھولا نہیں ہوں وفائیں تری — ذرا آ کہ لے لوں بلائیں تری
سفر کی صعوبت سے کیوں ہے نفور — نہیں ہے بہت دور فیروزپور
سٹیشن پہ جاتا ہوں میں روز و شب — یہاں تو خدا جانے آ جائے کب
تری چشم کیوں آج پُرخوں نہیں — جدائی میں تو مضطرب کیوں نہیں
یہ غم تجھ کو کب تک نہ تڑپائے گا — خدا جانے کس روز تو آئے گا
جو تجھ کو وہ شام و سحر یاد ہیں — تجھے تیرے پیماں اگر یاد ہیں
اگر تو سمجھتا ہے شیدا ہوں میں — اگر یاد ہے تجھ کو تیرا ہوں میں
تو آ میری جاں ایک دن کے لئے — ترستا ہوں اُس نیک دن کے لئے

اصغر حسین خاں نظیر

# پیت کی کہانی

سکھی پیت کی سُن نہ کہانی ناگن ہے یہ سُندر رانی
بچپن ہی میں روگ لگایا پریتم کو نینوں میں بسایا
نینوں سے پھر نیر بہائے پریم کے سُندر پھُول کھلائے
من مندر پھولوں سے سجایا پیارا سندر روپ بنایا
بھینٹ چڑھا کر پریم بھون میں پالا اُن کو بھولے پن میں
سکھی نہ پھر بھی اُن سے بسائی اُلٹی پریت ہوئی دُکھ دائی
آشاؤں پر پھر گیا پانی سُپنا بن گئی پریم کہانی
پھول ہوا بو باس سے خالی دُکھیا من ہے آس سے خالی

سکھی پیت کی سُن نہ کہانی
ناگن ہے یہ سندر رانی

اندرجیت شرما

# مرزا راجہ جے سِنگھ

عہدِ مغلیہ میں جو راجپوت سورما ہندوستان کے سیاسی اسٹیج پر نمایاں ہوئے ان میں تین نام تاریخ کے صفحات سے کبھی نہیں مٹائے جا سکتے۔ پہلا نام راجہ مان سنگھ کا ہے۔ کون مان سنگھ؛ جس کی زندگی کے کارنامے جلال الدین محمد اکبر کے پورے دورِ سلطنت پر چھائے ہوئے ہیں۔ کون مان سنگھ؛ جس نے اکبر کی وفات کے آٹھ سال بعد بھی نور الدین جہانگیر کے عہد کے ایک ثلث سے زیادہ زمانے تک ہندوستان کی قسمت کے پانسوں کو اپنی مٹھی میں رکھا اور کابل سے اڑیسہ اور پنجاب سے دکن تک اپنے نام کے ڈنکے بجوا دیئے کرنل ٹاڈ تو اپنی تصنیف "راجستان" میں یہ کہہ کر خاموش ہو گیا کہ

"اگر مان سنگھ کے وقائع حیات کو ضبطِ تحریر میں لایا جائے تو وہ ایک ضخیم کتاب ہو جائے گی۔"

مان سنگھ کے سوانح حیات کے لئے جے پور میں بہت کچھ مواد ملے گا۔ لیکن دور کیوں جائیے۔ اکبر نامہ اور تزک جہانگیری کی ورق گردانی کیجئے۔ آپ صرف ان دو مستند ترین تاریخوں سے ایک قیمتی تذکرہ بآسانی مرتب کر سکیں گے۔

مجھے مرزا راجہ جے سنگھ پر کچھ لکھنا ہے لہٰذا ذرا مرزا کو فی الحال نظر انداز کر کے تیسرے نام کی طرف ایک سرسری نظر ڈال لیے۔ یہ کون! یہ سورے جے سنگھ دوسرا جے سنگھ ہے جس نے ۱۷۴۳ء میں وفات پائی۔ سورے جے سنگھ ۱۶۹۹ء میں جے پور کی گدی پر متمکن ہوا۔ یہ مرزا راجہ کا پڑپوتا تھا۔ اور اپنے عہد میں سچ پوچھئے تو اپنے مورث مرزا راجہ سے کم شہرت کا مالک نہ تھا۔ اورنگ زیب کا زمانہ تھا۔ سلطنت مغلیہ کا آفتابِ اقبال نصف النہار پر پہنچ کر رفتہ رفتہ غروب ہونے کے لئے بڑھ رہا تھا۔ مرہٹوں کی طاقت روز افزوں تھی۔ اور اس کے دیکھتے دیکھتے اتنی بڑھ گئی تھی کہ اس نے سلطنت مغلیہ کی بنیادوں کو ہلا دیا تھا۔

مسٹر کرنل ٹاڈ نے اس جے سنگھ کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھا ہے۔

"مدبر، منتقن، اور دور اندیش کی حیثیت سے جے سنگھ کا کیریکٹر ایک مستقل و پُرسکون مطالعہ چاہتا ہے اور ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ راجپوتانہ کے سورما کس قدر عالی ظرف، عالی ہمت اور عالی حوصلہ تھے۔"

فرصت ہو گی تو تو ادبی دنیا کی کسی دوسری اشاعت میں مان سنگھ اور سورے جے سنگھ کی زندگی پر ایک مفصل نظر ڈالی جائے گی۔ اس خط میں مرزا راجہ کا تذکرہ ہمارے قلم کی جولانیوں کے راستہ کو مسدود کئے دیتا ہے۔ اور اتنا بھی موقع نہیں دیتا کہ ہم راجپوتوں کے قومی جوہروں کو پرکھیں اور دنیا کو ان کی قدر و قیمت آگاہ کر دیتا ہیں۔

قصہ مختصر مرزا راجہ جے سنگھ نے انبر (عنبر) کی گدی پر پچاس سال[1] حکمرانی کی۔ آنکھیں کھولیں[2] تو نور الدین جہانگیر کو بابر کے تخت و تاج کا وارث پایا۔ پر پرواز ہوئے تو شاہجہاں کا عہد تھا۔ اس وقت تک تو وہ ایک بہادر سپاہی ایک شیر دل جرنیل اور خوش تدبیر حکمران ہے اب جنگِ[3] برادران شروع ہوتی ہے بس یہاں سے اس کی سیاست دانی و تدبر میں چار چاند لگتے ہیں اور مرتے دم تک اس کی آن بان قایم رہتی ہے۔ مرزا نے مغلوں کے پرچم کے نیچے بلخ (متوسط ایشیا) سے بیجاپور (دکن)، قندھار (سرحد ایران) سے مونگیر (مشرقی بہار) تک اپنی شمشیر آبدار کے جوہر دکھائے بڑے بڑے معرکے سر کئے۔ بڑے نام کئے۔ دشمنوں کے دلوں پر اپنا سکہ جما یا۔ لازوال شہرت حاصل کی۔ مالک کے دل اور آنکھوں میں جگہہ کی ملک میں عزت پائی۔ قوم کی آبرو رکھی۔

مصنف معاصر الامرا مرزا راجہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

"بارہ برس کے سن سے مسلسل یا تو کسی معرکہ میں نبرد آزمائی کی یا سلطنت مغلیہ کے کسی صوبہ کی عنانِ حکومت ہاتھ میں رہی، چار چار پانچ پانچ برس گذر گئے گھر کی صورت نہیں دیکھی۔ شاہجہاں کے طویل عہد سلطنت اور اورنگ زیب کے ابتدائی دور میں شاید ہی کوئی سال ایسا ہو جس میں

---

[1] ۱۶۱۷ء سے ۱۶۶۷ء [2] پیدائش سے مراد نہیں۔ بلکہ مسند نشین ہونے کے زمانے کی طرف اشارہ ہے [3] تخت و تاج کے لئے اورنگ زیب اور اس کے بھائیوں کی جنگ۔

جے سنگھ کسی مہم کے سر کرنے کے لئے نہ بھیجا گیا ہو اور پھر ظفریاب نہ پلٹا ہو، سیاست و تدبر کے میدان میں وہ سب سے گوئے سبقت لے گیا۔ اللہ رے استقلال اللہ رے ثابت قدمی دربارِ مغلیہ کے آداب کوئی اس سے سیکھے، مسلمانوں کی تہذیب و معاشرت کوئی اس سے حاصل کرے اردو اور راجپوت زبانوں کے علاوہ ترکی و فارسی زبانوں کا ماہر، جید عالم، غضب کا شمشیر زن، صف شکن، جے سنگھ ہی کا دل او کلیجہ تھا جو افغان و ترک راجپوتوں اور ہندوستانیوں کی مخلوط سپاہ کی کمان کرتا تھا"

افسوس ہے کہ ہندوستان کی ایسی جلیل القدر ہستی کی زندگی کا کوئی تذکرہ کسی مورخ نے نہیں لکھا۔ جے سنگھ ان گمناموں میں نہیں جن کے نام صفحۂ تاریخ سے محو ہو گئے۔ یہ وہ نام ہے جس کو زمانے کے ہزاروں انقلابات کبھی بھی نہیں مٹا سکتے"۔ مواد موجود ہے سب سے زیادہ گراں بہا چیز اُس کے خطوط کا مجموعہ ہے جو "ہفت انجمن" کے نام سے موسوم ہے۔ "ہفت انجمن" کا جامع و مرتب ادیراج ہے جو اس کا دست راست ہے۔ اس کا ایک نسخہ پیرس[1] میں اور ایک نسخہ سر ڈاکٹر جادو ناتھ سرکار کے پاس محفوظ ہے جے سنگھ کے اکثر خطوط ہفت انجمن میں موجود ہیں لیکن بعض رقعات و خطوط فارسی کے دوسرے تذکروں میں بھی ملتے ہیں ان میں سے چند دربار جے پور کے ریکارڈوں میں بھی ہیں۔ دربار جے پور کے ریکارڈوں میں وہ خطوط بھی ہیں جو شاہانِ مغلیہ نے جے سنگھ کو لکھے ہیں۔ ان میں وہ خطوط جو شہزادہ شجاع کی جنگ سے متعلق ہیں بہت دلچسپ ہیں۔ داراشکوہ کے تعاقب کے متعلق جو خطوط ہیں وہ ہندوستان نہیں بلکہ پیرس میں ملیں گے۔ سر جادو ناتھ نے مختلف مقامات سے شاہانِ مغلیہ اور جے سنگھ کی مراسلت کو فراہم کیا ہے، کیا اچھا ہوتا اگر موصوف ان تمام خطوط کو ایک کتاب کی صورت میں شائع کر دیتے۔

سر جادو ناتھ سرکار نے ایک مضمون کے تحت میں جو موصوف نے انڈین ہسٹاریکل ریکارڈ کمیشن کے اجلاس دوازدہم منعقد جے پور دسمبر ۱۹۲۹ء میں پڑھا تھا بعض دلچسپ خطوط کی طرف اشارہ کیا ہے۔ یہ خطوط بھی "ہفت انجمن" سے منتخب کئے گئے ہیں اور اُس وقت لکھے گئے ہیں جب جے سنگھ اپنی کشتیٔ عمر کو کھے کر جے پور میں گوشہ نشین تھا، خطوط سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ آخری بار آگرہ اس وقت گیا ہے جبکہ سیواجی کا واقعہ پیش آیا۔ سیواجی کو دامِ تزویر میں لانے کا سہرا جے سنگھ ہی کے سر ہے مگر افسوس ہے کہ اورنگ زیب نے اس کے تدبر کی داد دینے کے بجائے اس کو سیواجی کے فرار کے معاملے میں مشکوک نظروں سے دیکھا۔ بیجاپور میں جے سنگھ کی ناکامی اس آخری عمر میں اس کے لئے بہت شاق تھی۔ ذیل کے خطوط جے سنگھ کے متذکرہ بالا احساسات پر گونہ روشنی ڈالتے ہیں۔

پہلا خط کمار رام سنگھ[2] کے نام

مورخہ . . . ۱۶۶۶ء از جے پور

ابتدا میں جے سنگھ لڑکے کو ہدایت کرتا ہے کہ تم شہنشاہ کے حضور میں حاضر ہو کر عرض کرو کہ مجھ کو مہم دکن سے علٰحدہ نہ کریں کیونکہ میں تمام کڑیاں جھیل آیا ہوں۔ راستہ صاف ہو گیا ہے اور اب جو شخص بھی میری جگہ بھیجا جائے گا وہ آسانی سے کامیابی حاصل کرلے گا۔ میری عمر بھر کی خدمات مٹی میں مل جائیں گی اور اس آخری وقت میں کلنک کا ٹیکہ لگ جائے گا۔ دوسری طرف منہ مانگی مراد بر آئے گی اور نااہل کے سر فتح و ظفر کا سہرا بندھ جائے گا۔

اس کے بعد لکھتا ہے۔

"میں اپنی ساری عمر تیر کر چکا ہوں۔ زندگی اب چند روزہ ہے، معلوم نہیں کب موت کا فرشتہ آکھڑا ہو۔ مرتے وقت بھی حضرت ظل سبحانی کا دامن نہ چھوڑوں گا۔ وہی مجھ کو ذلت و رسوائی سے بچائیں گے"

دوسرا خط بھی کمار رام سنگھ کے نام ہے لکھتا ہے۔

"کوئی بھی معاملہ ہو، خواہ اہم خواہ غیر اہم میں تم کو ہمیشہ اپنا واسطہ گردانتا ہوں لیکن افسوس ہے کہ تمہارا طرزِ عمل اب یہ ہو گیا ہے کہ جب مجھے شہنشاہی خدمات کے متعلق کوئی ضروری اور فوری درخواست تمہارے ذریعہ سے شہنشاہ کے حضور میں کرنا ہوتی ہے تو تم جواب تک نہیں دیتے اور سیر و شکار کو نکل جاتے ہو۔ اگر وقت گزرنے کے بعد جواب بھی دیتے ہو تو مفصل نہیں مجمل۔ اگر بالفرض محال تم کو اس کا احساس نہیں کہ میں تمہارا باپ ہوں تو اس کا احساس تو ضرور ہونا چاہیئے کہ تم دربار میں میری عرض رسانی کی خدمت پر مامور ہو۔ اگر حضرت ولی نعمت نے تم سے کبھی پوچھ لیا کہ جے سنگھ کی یہ عرض داشت کب موصول ہوئی تھی اور کب حضور میں پیش کی گئی تو تم ہی اس کے جواب دہ ہو گے۔ اگر تم ان دونوں باتوں میں سے ایک کا بھی لحاظ نہیں کرتے تو تم کو اختیار ہے

[1] Bibliotheque Nationale of Paris [2] جے سنگھ کا بیٹا جو دہلی میں تھا۔

جیسا جی چاہے کرو۔ شری رامجی میرے محافظ ہیں۔

(بربسر ما شری رام جی ست)

تیسرا خط گردھاری لال کے نام ہے۔ گردھاری لال جے سنگھ کا دربار دہلی میں وکیل ہے۔

جے سنگھ لکھتا ہے۔

"میرے مقدر کا لکھا سب پورا ہو گیا۔ دنیا میں ہر شخص اپنی جان صرف اولاد کے لئے کھپاتا ہے لیکن رام سنگھ کے کانوں پر جوں تک نہیں رینگتی اور وہ کبھی مجھ کو کچھ نہیں لکھتا اور اگر کچھ لکھتا بھی ہے تو یہی کہ مجھ کو اس کی کوئی اطلاع نہیں۔ میرے اوپر چار طرف سے تباہی آئی۔ میرا اختم ہو گیا۔ میرے پرگنے غائب ہو گئے۔ دکن کی مہم میں جو ذاتی مصارف ہوئے وہ سب فی النار ہو گئے اور سب سے زیادہ مجھے اپنے فرزند کے متعلق جو توقعات تھیں وہ بھی مفقود ہو گئیں۔ وہ (رام سنگھ) مجھ کو دربار کی کوئی خبر نہیں دیتا کہ کیا ہوا کس نے میرے متعلق کیا کہا؟ شہنشاہ کا کیا ارشاد ہوا؟ میں نے جو ان صوبہ جات میں جاں فشانیاں کی ہیں کبھی ان کا بھی کوئی ذکر ہوا یا نہیں؟ یہ سب تفصیل سے لکھو!"

~~~

یہ ہیں سترھویں صدی عیسوی کے ہندوستان کے ایک عالی اغ مدبر کے پارینہ خطوط کے ٹکڑے ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ جے پور گوشہ نشینی کی زندگی میں بھی مرتے دم تک عاقبت اندیش تھا اور بیوتانہ میں بیٹھے ہوئے اپنے "تدبر" سے اپنی اولاد کو دربار مغلیہ میں عروج ینے کے لئے مضطرب تھا۔

ان خطوط سے یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ سیواجی کے واقعہ نظربندی یدکے بعد میں اس کو پھر آگرہ جانا نصیب نہیں ہوا اور وہ اورنگزیب بدگمانیوں کی کوفت میں مرگیا۔

شہنشاہ حسین رضوی
~~~

# شکست کی آواز

امنگوں نے مرے دل کو عجب الجھن میں ڈالا ہے ‏— سمجھتا ہے کہ جو بھی کام ہے وہ کرنے والا ہے؛
یہ کہتا ہے "نئے رستے دکھاؤں میں سواروں کو" ‏— یہ کہتا ہے کہ لے آؤں فلک سے ماہ پاروں کو
یہ کہتا ہے کہ صحراؤں کی دوری طے کروں پل میں ‏— حقیقت میں، یہ احساسِ شعوری طے کروں پل میں
جہانِ نو کو دیکھ آؤں جو ہے گہرے سمندر میں ‏— بیابانِ سنگ پالوں، منجمد ہے کوہ کے بر میں

یہ کہتا ہے کہ ساری کائنات اک ذرّہ بن جائے
جو ہے لاانتہا وقفہ وہ بس اک لمحہ بن جائے!

مگر اونچے ارادے ہیں تو کیا؟ اونچے ارادوں کو ‏— سمجھنے کا نہیں احساس حاصل سیدھے سادوں کو؛
جہاں میں سیدھے سادے آدمی کثرت سے بستے ہیں ‏— ہے محدود اُن کی ہمت اور محدود اُن کے رستے ہیں
تمدن اور تہذیبوں نے پھندا اُن پہ ڈالا ہے ‏— وہ کہتے ہیں کہ ہونا ہے وہی جو ہونے والا ہے!
بدل کر کیا کریں گے ہم طریقے آج قدرت کے ‏— ہمارے دامنوں پہ ہاتھ کل ہوں گے قیامت کے!
بہت ہی پست ہیں ذہنیتیں ابنائے عالم کی ‏— یہ اک نقطے پہ قائم ہیں، انہیں عادت نہیں رم کی!
انہیں تسکین ہے پہلی لکیروں کی فقیری میں ‏— یہ کھوئے ہیں تمنّا کی ضعیفی اور پیری میں!
میں اِن کو دیکھتا ہوں دل پہ ہوتا ہے اثر اِن کا ‏— میں اک مظلوم ہوں ماحول کے اس جذب ساکن کا!

مگر ہاں، باوجود اِس کے مرے دل میں جو الا ہے،
امنگوں نے مری ہستی کو اک اُلجھن میں ڈالا ہے!

میراجی

# غزل

یہ رازِ اہلِ ہوس کی سمجھ میں آ نہ سکا — جو پاس آ نہ سکا تجھ سے دور جا نہ سکا

جو دل کہ فاش کنِ رازہائے ہستی تھا — حریمِ ناز کا پردا کبھی اُٹھا نہ سکا

ملے تو زہرِ ہلاہل سمجھ دلِ ناداں! — وہی تو آبِ بقا تھا جو ہاتھ آ نہ سکا

کیا تھا عشق نے بھی آج اہتمامِ فریب — پتے کی بات مگر رنگِ رُخ چھپا نہ سکا

سدا جنوں کو سمجھتا رہا کمالِ حیات
کبھی اس عقل کے پھندے میں وجد آ نہ سکا

**سکندر علی وجد**

# "ٹوٹا ہوا دل"

## افرادِ تمثیل

خانم ۔۔۔ گھر کی معمر مالکہ جس نے شادی نہیں کی

نسرین ۔۔۔ خانم کی سہیلی

سوسن ۔۔۔ پچیس سالہ ملازمہ

کرنل آصف سلیمان ۔۔۔ خانم کا دور سے رشتہ دار

**منظر**۔ ایک چھوٹا سا ڈرائنگ روم جس کی آرائش میں حد درجہ نزاکت اور سنجیدگی سے کام لیا گیا ہے۔ کرسیاں نہائت سبک اور معمول سے نیچی ہیں آتشدان پر قدیم چینی کے چھوٹے چھوٹے ظروف اور تپائیوں پر مصری طرز کے نازک نازک گلدان رکھے ہیں۔ چیزیں اس ترتیب سے رکھی ہیں کہ ذرا بے پروائی برتی جائے تو گر کر ٹوٹ سکتی ہیں۔ پردوں کا رنگ سیاہی مائل سبز ہے اور چار کھڑکیوں میں سے صرف ایک کھلی ہے۔

**سوسن**۔ آپ تشریف رکھئے ۔۔۔ مس صاحبہ ابھی ایک منٹ میں آتی ہیں۔

**نسرین**۔ نہیں سوسن ابھی جاؤ اور اُن سے کہو اگر میرے لئے کپڑے بدلنے گئی ہیں تو میں بہت برا مناؤں گی۔

**سوسن**۔ مس نسرین آپ بیٹھئے تو۔ وہ صبح صبح کپڑے بدلے بغیر کسی ملاقاتی سے نہیں ملا کرتیں۔ اول تو یہاں ہمیں ملنے ہی کون آتا ہے۔

**نسرین**۔ میں ملاقاتی نہیں ہوں۔ میرا تو خیال تھا وہ شب خوابی کے لباس میں ہی ہوں گی اور میں جا پہنچوں گی۔ میرے لئے یہ تکلف بھلا . . . .

**سوسن**۔ وہ لباس بدل بھی چکی ہوں گی۔ آپ تشریف تو رکھئے۔ وہ ابھی آئیں کہ آئیں۔

**نسرین**۔ (مجبوری سے بیٹھتے ہوئے) آہ اتنی دیر کے بعد آج اُن سے ملنے کا یہ موقع ملا تھا۔ آج ہی شام مجھے کلکتہ واپس لوٹنا ہے۔

**سوسن**۔ ٹرین میں جائیے گا۔

**نسرین**۔ ہاں اور کب۔

**سوسن**۔ پھر آپ مجھ سے زیادہ دلیر ہیں میں اکیلی سفر نہیں کر سکتی۔

**نسرین**۔ سوسن مجھے یہ بتاؤ اب خانم اچھی تو رہتی ہیں۔

**سوسن**۔ جی ہاں آج کل تو اچھی ہیں مگر پھر صحت بگڑ جائے گی۔ آپ اُن کی طبیعت سے واقف ہی ہیں۔ پچھلے دنوں موتی نے بڑا صدمہ پہنچایا۔

**نسرین**۔ موتی کون؟

**سوسن**۔ موتی بلی کا نام ہے۔ ہم نے اُسے نر سمجھ رکھا تھا مگر اُس نے بچے دے دیئے۔ اس صدمہ سے خانم صاحبہ ایک دن اور رات بستر میں پڑی رہیں۔

**نسرین**۔ اوہو۔ پھر

**سوسن**۔ پھر اب ہم اُسے موتیا کہتے ہیں خانم صاحبہ کے کہنے پر۔ چونکہ وہ موتی کے نام سے ہل چکی تھی اسی لئے نام یکسر تبدیل نہیں کیا خواہ اب کچھ ہو لیکن وہ پہلی سی بات تو نہیں رہی نا۔۔ خانم کہتی ہیں موتیا کمبخت نے انہیں بڑا دھوکا دیا ہے۔

**نسرین**۔ تم اپنی سناؤ؟

**سوسن**۔ آپ کی مہربانی سے اچھی ہوں۔

**نسرین**۔ خوب۔ بالکل اچھی ہو؟

**سوسن**۔ جی ہاں لیکن۔ نسرین صاحبہ آپ ہی ایک ایسی ہیں جن کی بات خانم سنتی ہیں یہاں صرف ایک بات ہے جو مجھے تکلیف دیتی

ہے اور اگر آپ مجھ پر مہربانی کریں تو مجھے یقین ہے۔۔۔۔

**نسرین۔** ہاں ہاں مجھے بتاؤ! کیا بات ہے؟

**سوسن۔** آپ کو یاد ہو گا جب میں آج سے ۱۰ سال پہلے یتیم خانے سے سیدھی یہاں آئی تھی اور مجھے خانم صاحبہ نے ملازم رکھا تھا تو مجھ سے اس وقت انہوں نے کہا تھا۔ "دیکھو سوسن اب تم میرے پاس ہو۔ یہاں قطعاً کوئی آدمی تم سے ملنے نہ آئے" اور میں نے کہا تھا "نہیں جناب یہاں قطعاً کوئی نہیں آئے گا"۔ میں نے اس وقت کم عمری میں سمجھا تھا کہ مجھ یتیم سے کون ملنے آئے گا۔ میرا ہے ہی کون۔ لیکن اب ۔۔۔۔

**نسرین** (خفگی سے) لیکن اب!!! سوسن کیا تم مردوں سے دوستی کرنا چاہتی ہو؟

**سوسن۔** نہیں چھوٹی بی بی جان میرا یہ مطلب نہیں۔ میں مردوں سے دوستی نہیں کرنا چاہتی۔ ایک عورت کا ایک ہی مرد دوست بن سکتا ہے۔ وہ کئی مردوں کو کس طرح دوست بنا سکتی ہے؟

**نسرین۔** معلوم ہوتا ہے کسی کا خیال تیرے دل میں چٹکیاں لے رہا ہے!

**سوسن۔** آپ سے کیا چھپاؤں چھوٹی بی بی۔ آپ یہاں کئی سال رہ چکی ہیں جمالی مجھے بہت تنگ کرتا رہا ہے۔ جب میں شہر جاتی تھی تو مجھے گھورتا رہتا تھا مگر میں آج تک اپنے وعدے پر قائم رہی ہوں۔

**نسرین۔** بہت اچھا کیا۔

**سوسن۔** چونکہ میں اپنی مالکہ سے وعدہ کر چکی تھی اس لئے اپنے قول سے پھرنا بھی نہیں چاہتی تھی۔ میں نے کئی بار اپنی اس کمزوری کا ذکر مس صاحبہ سے کرنا چاہا کہ جمالی کو کبھی کبھی یہاں آجانے کی اجازت دے دی جائے مگر جب بھی جرأت کر کے اُن کے پاس گئی۔ مجھے یوں معلوم ہوا کہ اُن کی آنکھوں میں کوئی ایسی چیز ہے جو مجھ سے زبان بند رکھنے کے لئے کہہ رہی ہے یہ بالکل معلوم نہیں ہوتا کہ جوانی میں اُن کا کوئی دوست رہا ہے۔

**نسرین** (دھمکاتے ہوئے) سوسن!

**سوسن۔** (زیر لب) آپ کیا کرتی ہیں وہ خادمہ جسے دس سال اُن کے ساتھ اس چھوٹے سے ویران قصبے میں رہتے ہو گئے ہوں اور جس کو انہوں نے اتنے پیار سے اپنے پاس رکھا ہو۔ کیا اس کے کانوں میں اُس پرانی کہانی کی بھنک نہیں پڑ سکتی۔؟

**نسرین۔** (لبوں پر انگلی رکھتے ہوئے) چپ سوسن۔

**سوسن۔** میں معافی چاہتی ہوں۔ یوں ہی بات زبان پر آگئی۔ اچھا آپ نے یہ بھی سنا وہ سرحد سے واپس آگئے ہیں میں نے انہیں خود دیکھا ہے

**نسرین۔** کیا آصف سلیمان آگیا ہے؟

**سوسن۔** جی ہاں آگئے ہیں مگر نام آپ نے لیا ہے میں نے نہیں لیا۔

**نسرین۔** کب آیا ہے؟

**سوسن۔** میں صرف اتنا جانتی ہوں کہ میں خانم کے ساتھ کل سودا خریدنے کے لئے دولت بخش کی دکان پر گئی تھی۔ ٹوکری میرے ہاتھ میں تھی۔ مہینہ بھر کے لئے چھوٹی چھوٹی چیزیں خریدنا ہوتی ہیں۔ جب ہم وہاں پہنچیں تو اس دکان پر ایک آدمی سگار جلانے کے لئے دیا سلائی خرید رہا تھا ۔۔۔۔

**نسرین۔** واہ۔ ندی آباد میں سگار؟؟؟

**سوسن۔** سنئے تو۔ اُس نے خانم صاحبہ کو سلام کیا اور خانم صاحبہ گھبرا کر جھٹ میرے بائیں طرف آگئیں۔ انہوں نے میرا بازو زور سے پکڑ لیا اور کہا "مسٹر آصف سلیمان۔ کب آئے ہو"؟ اس طرح حیران ہو کر اور گھبرا کر کہا۔ "مسٹر آصف سلیمان! کب آئے ہو؟" اور پھر اسی طرح خرید و فروخت میں مصروف ہو گئیں جیسے کچھ ہوا ہی نہیں اس میں شک نہیں خانم ہیں مضبوط دل کی۔ ——— آہ ——— اگر وہ اُس سے شادی کر لیتیں تو میں آج جمالی سے کھلے بندوں مل سکتی؟

**نسرین۔** تم دل میلا نہ کرو سوسن۔ اگر آج موقع ملا تو میں ضرور تمہارے لئے کچھ نہ کچھ کہوں گی۔

(خانم داخل ہوتی ہے۔ پینتالیس سال کی عمر۔ سادہ لباس۔ کمزور جسم۔ چہرے پر زردی)

**خانم۔** اخاہ۔ نسرین۔

**نسرین۔** پیاری خانم (دونوں بغلگیر ہوتی ہیں۔ سوسن جاتی ہے) آپ کو اتنی صبح تکلیف دی ہے۔ معاف کرنا۔

**خانم۔** واہ نسرین۔ تم اس سے پہلے بھی آ سکتی تھیں۔ بھلا مجھے کیا تکلیف ہوئی۔ (بیٹھتی ہے)

**نسرین۔** آپ سے ملاقات کا یہی وقت ملا ہے۔ میں کل آئی تھی اور آج واپس جا رہی ہوں۔

خانم۔ (مسکرا کر) میرا خیال ہے تم اب اس گاؤں میں زیادہ نہ آسکو گی؟

نسرین۔ یعنی؟

خانم۔ شریر مجھ سے چھپاتی ہو۔ میں تمہاری منگنی کی خبر سن چکی ہوں۔

نسرین۔ (خفیف قہقہہ) کیا آپ کو یہ خبر سن کر خوشی نہیں ہوئی؟ میں نے اچھا نہیں کیا!

خانم۔ نہیں پیاری نسرین۔ مجھے ہمیشہ تمہاری خوشی سے خوشی رہی ہے میں تمہیں "خوش" دیکھتی ہوں تو میرا دل بھی باغ باغ ہو جاتا ہے۔

نسرین۔ پھر میری خواہش ہے تم آفتاب سے ملو اور اُسے اندر بلا لو۔ وہ میرے ساتھ آیا ہے۔ گو یہ مجھے معلوم ہے کہ اس مکان کے دروازے ایک مدت سے مردوں کے لئے بند ہو چکے ہیں اور یہاں کسی مرد کو آنے کی جرأت نہیں۔ تاہم مجھے تم سے امید ہے کہ کم از کم میرے معاملے میں اس بات کو مستثنےٰ قرار دو گی۔

خانم۔ نسرین کیوں شرمندہ کرتی ہو۔ کیا تم چاہتی ہو کہ تمہارے منگیتر کو میں اس مکان میں بلاؤں جس مکان پر سالہا سال سے مرد کا سایہ تک نہیں پڑا

نسرین۔ اچھا معاف کیجئے۔ میری تو بڑی خواہش تھی کہ آفتاب کو یہ کمرا دکھاؤں جہاں آپ مجھے موزے بُننا اور کشیدہ کاری سکھاتی رہی ہیں۔

خانم۔ اگر ملاقات مکان سے باہر ہو۔ تو مجھے اس سے ملنے میں کوئی عذر نہیں ہو سکتا۔ یہاں میرے ہاں تم جانتی ہو مردوں کی خاطر تواضع کے لئے کوئی مناسب کمرہ بھی موجود نہیں۔ یہی ایک کمرہ ہے اور اگر بدقسمتی سے خدا نہ کرے۔ یہاں کوئی مرد آ بھی جائے تو میرا دل اس چینی کے سامان اِن نازک چیزوں اور یہ دیکھو نا اِن ہلکے پھلکے ظروف کے ٹوٹنے کے خدشہ سے دھڑکتا ہی رہتا ہے۔ میرا دل بہت کمزور ہو گیا ہے نسرین۔ تم نہیں جانتی مونیا کے رکھنے میں مجھے کئی روز پریشان رہنا پڑا۔ جب مجھے اس بات کا یقین ہو گیا کہ بلیاں بہت سبک رفتار ہوتی ہیں اور اُن کے پاؤں بہت نرم ہوتے ہیں تو میں نے اُسے گھر میں رکھنے کی اجازت دے دی۔ لیکن مرد معاف کرنا بہت بدتمیز ہوتے ہیں اُن کا اٹھنا بیٹھنا اُن کی ہر حرکت کرخت ہوتی ہے۔

نسرین۔ مگر آفتاب اُن آدمیوں میں سے نہیں ہے۔

خانم۔ اس میں کوئی شک نہیں مگر کسی گھر میں ایک مرد کی موجودگی ناگوار ہی ہوا کرتی ہے اور اگر وہ اپنے آپ کو اُس جگہ مانوس تصور نہ کرے تو بے چارہ سچا ہے۔

نسرین۔ (مسکرا کر) تو آپ کے خیال میں مردوں کو پھر اصطبل میں رہنا چاہئے۔

خانم۔ مجھے دوسروں کے خیال کا علم نہیں بہر حال میں اسی نتیجہ پر پہنچی ہوں۔

نسرین۔ سوسن بھی تو چوبیس گھنٹے آپ کی ہی صحبت میں رہتی ہے اُس کا تو یہ خیال نہیں۔

خانم۔ سوسن؟ میں تمہارا مطلب نہیں سمجھی۔

نسرین۔ سوسن کی جوانی اب ڈھلنے والی ہے۔ اُس کی طبیعت اب بے کل رہتی ہے۔ آپ جانتی ہیں کیوں؟ اگر وہ اپنے وعدے پر جو اُس نے آپ سے کیا تھا قائم ہے۔

خانم۔ نسرین میں نے اس سے کہہ دیا تھا کہ "دیکھو سوسن تم سے ملنے کے لئے یہاں کوئی مرد نہ آئے۔" اور میں چاہتی بھی کوئی ایسی ہی ملازمہ تھی۔ لیکن اگر سوسن کو کسی سے محبت ہے تو اُسے ہر پندرہ روز کے بعد رخصت ملتی ہے۔ اور میں نے اس سے کبھی نہیں پوچھا کہ وہ کہاں جاتی ہے۔ نسرین! میرا باورچی خانہ سوسن کے ملاقاتیوں کے لئے تو نہیں ہے نا۔ جب ہمارے طبقہ کے مردوں کو اتنی اونچی آواز میں بولنے کی بدعادت ہوتی ہے کہ کمرہ سر پر اٹھا لیتے ہیں تو سوسن کے طبقہ کے لوگوں کا تو سوال ہی چھوڑو۔

نسرین۔ آپ کا مکان آبادی سے کتنا دور ہے۔ بیچاری تنہائی محسوس کرتی ہے۔

خانم۔ اُسے بے انتہا کام ہوتا ہے۔ تنہائی کس طرح محسوس کر سکتی ہے؟

نسرین۔ کیا آپ نے سرما کی تاریک راتوں میں کبھی "تنہائی" محسوس نہیں کی؟

خانم۔ "تنہائی"؟ میری نسرین! میں تنہائی سے ڈرا کرتی تھی اور خاص کر جب یہاں چوریاں ہونی شروع ہو گئی تھیں مجھے رہ رہ کر یہ خیال آتا تھا کہ اگر میں نے شادی کر لی ہوتی تو آج خاوند کی موجودگی میں میں اپنے آپ کو کتنا زیادہ محفوظ خیال کرتی۔ کیا میری زبان سے خاوند کا لفظ سن کر تمہیں صدمہ تو نہیں پہنچا؟

نسرین۔ نہیں نہیں۔ میں نے اپنی گفتگو میں یہ لفظ عمداً استعمال نہیں کیا تھا۔ میرے خیال میں کسی معاملہ کو جانتے ہوئے اس کا ذکر کرنا اچھا

نہیں ہوتا۔

**خانم۔** ہاں وہ معاملہ مجھے اچھی طرح یاد ہے جب مجھے بھی اور لڑکیوں کی طرح شادی کا بڑا چاؤ تھا مگر وہ شخص جس سے میں شادی کرنا چاہتی تھی۔ مجھے چھوڑ کر بہت دور چلا گیا کیونکہ جب اُس نے مجھ سے شادی کا سوال کیا تھا تو میں نے جواب میں "نہیں" کہہ دیا تھا۔ اگرچہ میری مراد یہ نہ تھی لیکن آہ اُس نے خیال کیا کہ میری مراد یہی تھی مجھے یہ آج تک معلوم نہیں ہو سکا کہ میں نے "نہیں" کیوں کہا جبکہ میرا رُواں رُواں "ہاں" کہنے کے لئے بے قرار ہو رہا تھا۔ آہ نسرین ——— نسرین۔ خدا تمہیں آفتاب کے ساتھ ہمیشہ خوش رکھے۔ خدا کا شکر کرو کہ تمہارے مُنہ سے "نہیں" نہیں نکلی۔

**نسرین۔** خانم بہن آپ مجھ سے بہت بڑی ہیں مگر میں آپ کو بتائے دیتی ہوں کہ مجھ میں بھی وہی حیا، وہی نسائیت وہی خودداری موجود ہے جس کے باعث ایسے نازک موقع پر زبان میں لکنت آجایا کرتی ہے۔ میں نے دو بار تو "نہیں" کہا۔ لیکن جب آفتاب نے مجھ سے تیسری بار سوال کیا تو میں نے سوچا کہ مجھے مان جانا چاہئے۔

**خانم۔** آصف سلیمان نے تو مجھ سے بس ایک ہی بار پوچھا تھا۔ اس کے بعد آہ، وہ مایوس ہو کر چلا گیا۔

**نسرین۔** آصف سلیمان!

**خانم۔** ہاں یہ اُس کا نام تھا۔ اِسے بھول جانا نسرین۔ میں بتانا تو نہ چاہتی تھی مگر پرانی باتیں بھی کبھی فراموش ہوتی ہیں۔؟

**نسرین۔** آصف سلیمان ——— لیکن ——— خانم بہن، اب بھی وقت ہے۔ بگڑا ہی کیا ہے۔

**خانم۔** نہیں اب تو بھولی بسری ماضی کے دھندلکے کے سوا اور کچھ نہیں میرے لئے کوئی مستقبل نہیں۔ میں نے صرف اپنے سایوں کے ساتھ اپنا وقت گزارا ہے۔ مجھے اب روشنی میں آنے سے خوف آتا ہے۔

**نسرین۔** اپنے سایوں کے ساتھ؟

**خانم۔** اوہ خدا کرے کہ تمہیں سایوں کی دنیا میں کبھی نہ رہنا پڑے۔ تمہیں تو اپنا خاوند روشنی میں اچھا بھلا نظر آ رہا ہے اور تمہارے بچے تو حقیقت میں تمہارا انتظار کر رہے ہیں۔ اور تم اپنی آنکھوں سے دیکھو گی کہ وہ تمہیں کتنی پیاری آواز میں بلائیں گے۔

**نسرین۔** ایسی باتیں نہ کیجئے مجھے شرم آتی ہے۔

**خانم۔** شرم! کس بات کی؟ زندگی اور اُس کی خوشیوں پر شرم! تم اُن پر فخر کرو نسرین ——— یہ حقیقت ہے۔

**نسرین۔** بیشک۔ میں کافی خوش ہوں اور خوش ہونا چاہتی ہوں مگر میں حیران ہوں کہ "آپ" کیسے اس زندگی پر قانع ہیں۔

**خانم۔** میں! (سرد آہ کھینچ کر) آہ نسرین زندگی کا دوسرا نام جوانی ہے۔ زندگی کی سنہری راتیں اور مسرت سے لبریز دن جوانی کے لئے بنائے گئے ہیں۔ میرے لئے اُس جوانی کا ماتم اور سایوں کی دنیا کافی ہے۔ بیشک ننھی نسرین میں تنہائی سے اکتا جایا کرتی تھی۔ میں بعض اوقات رو دیا کرتی تھی کیونکہ دن گزرنے کا نام نہ لیتے تھے۔ اور راتیں اُن سے بھی لمبی ہوا کرتی تھیں۔

**نسرین۔** اور اب؟

**خانم۔** تم نے کبھی خواب میں بچے دیکھے ہیں؟

**نسرین۔** کئی بار

**خانم۔** بس اب وہی خواب والے بچے میرے پاس ہوتے ہیں۔ وہ بالکل دوسرے لوگوں کے بچوں کی طرح ہیں لیکن پھر بھی میرے بچے میرے ہی ہیں وہ بڑھتے ہیں۔ وہ کبھی جوان نہیں ہوتے۔ اُن کے چہروں پر کیل اور دہاسے کا نام تک نہیں۔ اُن کے چھوٹے چھوٹے چہرے ہمیشہ شگفتہ، نرم، اور دُھلے ہوئے رہتے ہیں۔ وہ بڑے صاف ستھرے اور مودب ہیں وہ میرے پاس اُس وقت آتے ہیں جب میں تنہا ہوتی ہوں اور جب وہ آجائیں تو پھر میں تنہا نہیں ہوتی وہ اُن کرسیوں پر بیٹھ جاتے ہیں جو میں نے آتش دان کے قریب رکھ چھوڑی ہیں تاکہ وہ سردیوں میں آگ تاپ سکیں۔ وہ کرسی فیروزہ کی ہے اور اس چھوٹے مونڈھے پر جس پر مخمل کی گدی رکھی ہوئی ہے جاوید بیٹھتا ہے۔ وہ میری ان چھوٹی چھوٹی چیزوں کو خراب نہیں کرتے۔ اُن کی آواز نہایت دلکش، مدہم اور نرم ہے اور بعض اوقات رات کو جب وہ اپنے ننھے ننھے بازو میرے گلے میں ڈال دیتے ہیں تو میں جاگ اٹھتی ہوں۔ میرے ننھے اپنا منہ بالکل اُس طرح میرے منہ کے ساتھ لگا دیتے ہیں جس طرح اصلی ماؤں کے اصلی بچے اپنے مکھڑے اُن کے لبوں سے لگا دیتے ہیں۔

**نسرین۔** میرے خیال میں ایسے بچے اصلی بچوں سے بہتر ہیں۔

**خانم۔** نہیں نہیں کبھی نہیں۔ نسرین ایسا خیال کبھی نہ کرنا میں نے تم سے آج ایسی باتیں کہہ دی ہیں جنہیں میں کسی سے بھی کہنا نہ چاہتی تھی تم میرے پاس کتنا عرصہ رہی ہو مگر میں نے اپنے دل کی بات تم سے کبھی نہیں کی تھی مگر اب تم سمجھ دار ہو۔ خیر چھوڑو ان باتوں کو مجھے تم اپنی منگنی کی سناؤ۔ تم نے اپنا عروسی جوڑا کیسا بنایا ہے؟ ــــ ہاں گلاب کے بہترین پھول جتنے چاہو تم میرے باغیچے سے لے سکتی ہو ــــ عورت پر یہ دن زندگی میں ایک ہی مرتبہ آیا کرتا ہے۔

(سوسن آتی ہے)

**سوسن۔** (گھبرا کر) خانم صاحبہ

**خانم۔** خیر ہے سوسن؟

**سوسن۔** باہر ایک صاحب آئے ہیں اور وہ "آپ" سے ملنا چاہتے ہیں۔

**خانم۔** ایک صاحب!!!

**سوسن۔** خانم صاحبہ یہ صاحب وہی ہیں جنہیں ہم نے کل دولت بخش کی دکان پر دیکھا تھا۔ وہ آج کل سے بھی زیادہ بنے ٹھنے ہیں۔ میں نے ہرچند اُن سے کہا کہ آپ اُن سے نہیں مل سکتیں مگر اُن سے میرا کہنا ایسا ہی تھا جیسے کسی دیوار سے کہہ دیا جائے۔

**خانم۔** (کچھ ٹھہر کر اور اپنا حوصلہ اور ہمت جمع کر کے) سوسن ــــ انہیں آنے دو ــــ اُن سے ملاقات کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں۔

**سوسن۔** یہاں پر؟؟؟

**خانم۔** ہاں کیا ہرج ہے۔

**سوسن۔** ہیں؟؟؟ خدایا کیا ہونے والا ہے (جاتی ہے)

**خانم۔** نسرین تم میرے پاس کھڑی ہو جاؤ۔ یہ میرے لئے نہایت نازک گھڑی ہے تم ہرگز مجھے تنہا چھوڑ کر نہ جانا۔

**نسرین۔** اگر تم میرا اندر ٹھہرنا معیوب سمجھو تو بھی کھڑی رہوں۔

**خانم۔** میرا دل بہت کمزور ہے۔ نسرین خدا کا شکر ہے کہ تم یہاں ہو ورنہ خدا جانے مجھے کیا ہو جاتا (اپنے اوپر نظر ڈال کر) تمہارے صبح صبح آجانے سے میں نے کپڑے بھی بدل رکھے ہیں۔

**نسرین۔** آپ بہت پیاری معلوم ہو رہی ہیں۔ چہرے پر ایک خاص کشش ہے۔ ونک رہا ہے۔

**خانم۔** میں تو حیرت اور گھبراہٹ کا ایک مجسمہ ہوں۔ میرا پلّو ٹھیک ہے؟

**نسرین۔** آپ بالکل ٹھیک ہیں۔

**خانم۔** نسرین میں اُن کے سامنے پیش کیا کروں؟ کیا مرد صبح چائے پیتے ہیں یا شربت پیتے ہیں؟ مجھے تو اُن کے متعلق کچھ بھی معلوم نہیں!

**نسرین۔** اُسے سوائے آپ کے کسی چیز کی ضرورت نہیں۔

(سوسن اور سلیمان داخل ہوتے ہیں۔ سوسن کے لبوں پہ مسکراہٹ ہے وہ اُسے اندر چھوڑ کر خاموش واپس چلی جاتی ہے۔ سلیمان کی عمر پچاس سال کے قریب ہے۔ سر کے کئی بال سفید ہیں۔ تن و توش اچھا ہے۔ چہرے پہ فوجی وقار کے ساتھ ساتھ ایک حجاب سا بھی موجود ہے۔ لباس بڑا شاندار ہے۔ لب و لہجہ میں کبھی کبھی فوجی تحکم ہے)

**خانم۔** آئیے سلیمان صاحب

**سلیمان۔** (تھوڑا سا جھک کر) کرنل سلیمان۔ برطانیہ کا پنشن یافتہ کرنل۔

**خانم۔** (تعارف کراتے ہوئے) کرنل سلیمان۔ میری بہت عزیز سہیلی مس نسرین (دونوں تھوڑا تھوڑا جھکتے ہیں)

**سلیمان۔** آپ سے مل کر بڑی خوشی ہوئی مس نسرین مجھے اپنا خادم سمجھئے۔

**خانم۔** تشریف رکھئے کرنل صاحب (سلیمان کرسی کی طرف مشکوک نظر سے دیکھتا ہے) اوہو۔ اس کرسی پر بیٹھئے یہ زیادہ مضبوط ہے۔

**سلیمان۔** (بیٹھتے ہوئے) شکریہ خانم صاحبہ (کرسی بہت نیچی ہے اس کی لمبی ٹانگیں اُسے اس امر کا احساس دلاتی ہیں)

**خانم۔** میں آپ کی کیا خاطر کروں سلیمان صاحب نہیں کرنل سلیمان صاحب کیا میں شربت منگواؤں یا آپ . . . .

**سلیمان۔** نہیں مہربانی۔ میں شربت پیا ہی نہیں کرتا (دہ کھانستا ہے اور نسرین کی طرف اس طرح دیکھتا ہے گویا اُس کی موجودگی اُسے شاق گذر رہی ہے۔ وقفہ)

**خانم۔** آپ کو فوج کی ہنگامہ خیز زندگی کے بعد یہ جگہ بڑی بے رونق معلوم ہوتی ہوگی؟

**سلیمان۔** میں اتنی مدت کے بعد ہندوستان واپس آیا ہوں کہ مجھے ہر چیز دیکھ کر خوشی محسوس ہو رہی ہے۔

**خانم۔** یہ صحیح ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں (وقفہ) آپ اتنے سال کہاں کہاں پھرتے رہے؟

**سلیمان۔** (نسرین کی طرف تیز نظروں سے دیکھتے ہوئے) میں یہاں اپنے متعلق باتیں کرنے نہیں آیا۔

**خانم۔** چونکہ آپ نے خطروں سے معمور زندگی بسر کی ہے۔ یقیناً آپ . . .

**سلیمان۔** معاف فرمائیں۔ ایک سپاہی کی آپ بیتی کسی خاتون کو سنانے کے لئے نہیں ہوا کرتی۔ اغلب ہے میری زندگی آپ کے نزدیک اُتنی اہمیت نہ رکھتی ہو جتنی آپ کی زندگی میرے لئے رکھتی ہے۔

**خانم۔** میری زندگی! لیکن میں نے تو . . . .

**سلیمان۔** (کرسی سے اٹھ کر) ہاں ہاں یہی سننے کے لئے تو میں یہاں حاضر ہوا ہوں اور چونکہ مس نسرین آپ کی بہت عزیز سہیلی ہیں اس لئے ضروری ہے کہ وہ آپ کی ہر بات سے واقف ہوں گی اور مجھے اس بات کی فکر ہے کہ آپ کی زبان سے اُن باتوں کا پھر سننا انہیں صدمہ پہنچائے گا۔

**خانم۔** نسرین تم ان کی باتوں میں نہ آنا۔ کرنل صاحب میں آپ کو اس ضمن میں کچھ بھی بتانا نہیں چاہتی۔

**نسرین۔** (اٹھتے ہوئے) ٹھیک ہے کرنل سلیمان صاحب۔ مجھے واقعی آپ دونوں کے پاس بیٹھنا نہیں چاہئے تھا۔

**خانم۔** (گھبرا کر اٹھتی ہے) لیکن نسرین تمہارا وعدہ۔ کرنل صاحب آپ دراصل ہماری باتوں میں مخل ہوئے ہیں۔ نسرین مجھے اپنی منگنی کی باتیں سنا رہی تھی۔

**سلیمان۔** (جھک کر) نسرین صاحبہ میں آپ کو مبارک باد پیش کرتا ہوں۔

**نسرین۔** شکریہ کرنل صاحب۔

**خانم۔** نسرین تم اپنی بات جاری رکھو۔

**نسرین۔** سچ کہتی ہوں اور کوئی سنانے والی بات نہیں ہے۔

**سلیمان۔** ——— اس کا مطلب ہے کہ آپ کو اب!

**نسرین۔** کیا میں جانے سے پہلے سوسن سے ایک بات کرلوں۔

**خانم۔** تمہیں ابھی نہیں جانا ہوگا۔

**نسرین۔** نہیں نہیں مجھے اب جانا چاہئے۔

**خانم۔** لیکن تم نے۔ سنو تو۔

**نسرین۔** اچھا تو جاتی مرتبہ آپ سے مل لوں گی۔ میں ابھی یہیں ہوں۔ آداب عرض کرنل صاحب۔

**سلیمان۔** (دروازہ کھول کر جھکتے ہوئے) آداب عرض مس نسرین (جب پاس سے گزرتی ہے) آپ کی اس عقلمندی کے لئے شکریہ (نسرین جاتی ہے اور سلیمان دروازہ بند کرکے تحکمانہ لہجہ میں کہتا ہے) اب بولو خانم۔

**خانم۔** (جھجک کر) ہوش کرو کرنل

**سلیمان۔** خانم میرا نام آصف سلیمان ہے۔ کرنل کیا ہوا!

**خانم۔** مجھے معلوم ہے۔

**سلیمان۔** مجھے یاد ہے تم نے پچھلی مرتبہ بھی میرا نام نہیں لیا تھا ظالم خانم یہی کمرہ تھا نہ وہ؟ میں نے اپنی زندگی میں کبھی ایسی شکست نہیں کھائی میں یہاں آیا تم اکیلی تھیں۔ میں نے دھڑکتے ہوئے دل سے التجا کی مگر تم نے "نہیں" کہہ کر میری آرزوؤں پر پانی پھیر دیا۔ تمہاری نہیں پر میں اس قدر حیران ہوا کہ مجھے دوبارہ سوال کرنے کی جرأت نہ پڑی بلکہ دوبارہ التجا کرنے کا خیال ہی دماغ سے اڑ گیا میں یہ سمجھتا تھا کہ تم صرف میرے سوال کی منتظر تھیں مگر بعض اوقات آدمی کتنا بے وقوف بن جاتا ہے۔ میرے دل کو جتنا اُس روز صدمہ پہنچا تھا کبھی نہیں پہنچا۔ آج کتنے سال ہوئے؟ پندرہ سال؟

**خانم۔** پندرہ سال تین مہینے دس دن۔ سترہ فروری ۱۹۲۳ء کا دن تھا

**سلیمان۔** آہ تم نہیں بھولیں معلوم ہوتا ہے میری طرح تم نے بھی ایک ایک دن گن گن کر گزارہ ہے۔ اس امر کا صحیح اندازہ کون لگا سکتا ہے کہ ہندوستان پہنچنے کے لئے میں نے کس بے صبری سے اپنا راستہ طے کیا ہے۔ جب جہاز کسی بندرگاہ پر ٹھہرتا تھا تو جہاز کے کپتان کے لئے میرے دل سے بد دعائیں نکلتی تھیں۔ خانم تمہیں کیا علم کہ میں نے اُسی روز سے جس روز میں وہاں پہنچا تھا واپس آنے کی کوشش شروع کردی تھی۔ متواتر پندرہ سال تک میری کوشش جاری رہی۔ مجھے ہمیشہ یہی خیال رہا کہ میں خط کی طرح جلد ہی تمہارے پاس پہنچ جاؤں گا۔ آج کوشش بارور نہیں ہوئی تو کل ضرور ہوگی اس وجہ سے میں تمہیں خط بھی نہیں لکھ سکا اور میں تم سے کچھ خفا بھی تھا۔ پہلے تو مجھے رخصت نہ مل سکی اور اگر مل بھی جاتی تو نصف راستے کے کرائے کے لئے مجھے قرض اٹھانا پڑتا۔ میری بدقسمتی دیکھو جب مجھے رخصت ملی تو مجھے میعادی بخار نے آدبایا۔ جب میں تندرست ہوا تو مجھے ایک چھوٹی سی لڑائی میں جانا پڑا اور جب میرا زخم ٹھیک ہوا تو . . . .

**خانم۔** آپ کو زخم آگیا تھا۔

**سلیمان۔** ہاں اُس وقت تو معمولی تھا مگر بعد میں مجھے کئی مہینے ہسپتال میں رہنا

پڑا۔ ہسپتال سے خلاصی پائی ہی تھی کہ ہماری فوج کو رزمک بھیج دیا گیا۔ وہاں سے شنگھائی اور شنگھائی سے مصر۔ عمر کا بہترین حصہ اسی طرح جگہ جگہ کی خاک چھاننے میں گزر گیا۔ جب میں مصر آیا تو میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا تھا۔ میں نے پنشن کی درخواست کر دی اور وطن کی راہ لی۔ یہ ہے میری مختصر داستان۔ اب تم بتاؤ خانم تم کیا کرتی رہی ہو؟

**خانم**۔ میں! ابا کے مر جانے کے بعد بالکل تنہا رہ گئی۔ بس آج تک اسی چار دیواری میں ہی رہی ہوں۔ میری یہی دنیا تھی۔

**سلیمان**۔ انہیں خدا بخشے۔ مجھے پتہ نہیں کس نے اطلاع دی تھی۔۔۔

**خانم**۔ اُن کے مر جانے کے بعد شہر کی زندگی سے مجھے معلوم نہیں کیوں اتنی نفرت ہو گئی۔ مجھے اپنا وطن سونا سونا معلوم ہوتا تھا۔ حالانکہ میری زندگی کا زیادہ حصہ وہیں بسر ہوا تھا۔ میں نے یہاں رہنا زیادہ پسند کیا۔ بڑی خاموش سی جگہ ہے۔ وطن میں کیا پڑا تھا۔

**سلیمان**۔ تمہیں معلوم ہے مسافرت میں لفظ "وطن" میرے لئے کیا معنی رکھتا تھا۔ جب میں دوسرے لوگوں کو وطن کی باتیں کرتے سنتا تو وہ اکثر اپنی ماؤں، بیویوں، بہنوں اور بچوں کی باتیں کیا کرتے تھے۔ آخر جب ہم اپنے گھر کا ذکر کرتے ہیں تو اُس سے مراد یہی چیزیں ہوا کرتی ہیں نا۔ مگر جب وہ اپنے اپنے گھر کا ذکر کرتے تو میرے تصور میں ندی آباد ہوتا تھا۔ ۔ ۔ ۔

**خانم**۔ آپ ندی آباد میں کب رہے ہیں؟

**سلیمان**۔ خوشتر آں شہرے کہ دروے دلبر است۔ تم جو رہتی ہو یہاں۔

**خانم**۔ آپ کیسی باتیں کرتے ہیں۔

**سلیمان**۔ خدا کے لئے مجھے آپ نہ کہو۔

**خانم**۔ اور کیا کہوں۔

**سلیمان**۔ "تم"

**خانم**۔ ایسا نہیں ہو گا۔

**سلیمان**۔ جانتا ہوں تم بہت ضدی ہو۔ کیا تمہیں معلوم ہے میں واپس کیوں آیا ہوں؟

**خانم**۔ کیا آپ پنشن کی عمر نہیں پا چکے؟

**سلیمان**۔ عمر؟؟؟ خانم میں اتنا ہی جوان ہوں جتنا میں یہاں سے گیا تھا۔ میں تم سے صرف ایک بات پوچھنے آیا ہوں۔ میں یہاں سے روانہ ہوا ہی تھا کہ میرے دل میں ایک وہم سا پیدا ہو گیا اور اُسی وہم نے مجھے آج تک واپس آنے کے لئے بے قرار رکھا۔ فرض کرو میں نے پہلی مرتبہ تمہاری بات نہ سنی ہوتی اور دوبارہ تم سے پوچھا ہوتا۔ کیا تم نے پھر بھی "نہیں" کہی ہوتی۔

**خانم**۔ میں یہ کیونکر بتا سکتی ہوں کہ میں نے کیا جواب دیا ہوتا۔؟

**سلیمان**۔ اس کے بتا دینے میں کیا ہرج ہے آخر کچھ نہ کچھ تو بتا سکتی ہو؟

**خانم**۔ اتنے برسوں کی پرانی بات کو لے بیٹھے ہیں آپ۔

**سلیمان**۔ تمہارا خیال ہے کہ میں گئی گزری بات کو گئی گزری کر دوں گا۔

**خانم**۔ اگر آپ ایسا کریں تو بڑی مہربانی۔

**سلیمان**۔ نہیں خانم میں ایسی مہربانی نہیں کرتا۔ یہ میں مانتا ہوں کہ ماضی ماضی ہے۔ مگر آخر کار مستقبل بھی تو کوئی چیز ہے

**خانم**۔ کیا آپ کا ارادہ اپنی آیندہ رہائش کا انتظام یہاں ندی آباد میں کرنے کا ہے؟

**سلیمان**۔ خیال تو یہی ہے۔ فی الحال نواب نصرت جاہ کے پاس رہوں گا اِدھر اُدھر کوئی اچھا سا مکان دیکھوں گا۔ امید ہے ایک ہفتہ کے اندر اندر مل جائے گا۔

**خانم**۔ بس یہ ٹھیک ہے۔ اس طرح میں آپ سے اپنے مکان پر تو نہ مل سکوں گی۔

**سلیمان**۔ کیا مطلب؟

**خانم**۔ آپ نے مجھے وہ ملاقات یاد دلا دی ہے۔ جب آپ جاتی مرتبہ مجھ سے یہاں ملنے آئے تھے۔ آپ کے جانے کے بعد سوائے آج کے دن کے میرے مکان پر کسی آدمی کا سایہ تک نہیں پڑا۔ زمین کے منشی کو بھی یہاں آنے کی اجازت نہیں۔ آج آپ نے یہاں آ کر میرے تمام قواعد توڑ ڈالے ہیں۔

**سلیمان**۔ خوب۔ میں نے قواعد توڑ ڈالے ہیں۔ کیا اوٹ پٹانگ باتیں کر رہی ہو۔

**خانم**۔ آپ سمجھتے نہیں کہ یہ مکان ایک بوڑھی عورت کا مکان ہے اور۔۔۔

**سلیمان**۔ ہزار لعنت بھیجو بوڑھی عورت پر۔ خانم میں کھری کھری باتیں کیا کرتا ہوں (فرش پر پاؤں مار کر) من سپاہی زادہ ام گفتار باید درشت میں کہتا ہوں خانم میرے لئے تم ویسی کی ویسی ہو جیسی میں تمہیں چھوڑ کر گیا تھا۔ اب بھی تمہارے چہرے پر مجھے وہی جوانی کی سرخی

نظر آ رہی ہے جس سے رخصت کے وقت تمہارا چہرہ تمتا رہا تھا۔ تمہاری نشیلی آنکھوں میں اب تک وہی روشنی موجود ہے جس نے مسافرت میں مجھے زندہ رکھا ہے۔ اس وقت بھی دیکھ رہا ہوں کہ تمہارے لبوں سے وہی مسکراہٹ جھانک رہی ہے۔ آہ تم کیا جانو میری خانم تمہاری مسکراہٹ نے میرے بستر علالت کو کتنا آرام دہ بنا دیا تھا۔ ہلکے ہلکے بخار میں نرم نرم بستر پر لیٹ کر تمہاری مسکراہٹ کو یاد کرنا کیا مزے کی چیز تھی اور ہاں تمہارے سفید ٹخنوں کی یاد نے جو کبھی کبھار تمہاری ساڑھی کے بورڈر یا بیٹی کوٹ کی جھالر کے ہٹنے سے نظر آجایا کرتے تھے میرے تھکے ہوئے دل و دماغ کو اس وقت تسکین دی ہے۔ جب گولیاں شائیں شائیں کرتی میرے پاس سے گزر جایا کرتی تھیں . . .

**خانم**۔ اپنی آنکھیں مل لیجئے۔

**سلیمان**۔ کیوں؟

**خانم**۔ مجھے دیکھنے کے لئے۔ میں "اب" کیا ہوں۔

**سلیمان**۔ آج تو خدا کی قسم مجھے کوئی تبدیلی نظر نہیں آتی کل اگر تھی تو مجھے معلوم نہیں۔

**خانم**۔ آپ مجھے بنا رہے ہیں۔

**سلیمان**۔ مجھ پر یہ گمان خانم!

**خانم**۔ آپ ادب نسائیت کا خیال کر رہے ہیں اور کیا۔ اس کے اظہار کے لئے بھی اب کسی زندہ دل کو تلاش کیجئے جو میری طرح نیم جان نہ ہو جس کے چہرے پر جھریاں نہ ہوں . . .

**سلیمان**۔ یہاں کوئی آئینہ نہیں ہے کیا؟

**خانم**۔ میں روز دیکھتی ہوں۔

**سلیمان**۔ پھر آپ کا آئینہ جھوٹ بکتا ہے۔

**خانم**۔ جانے دو کرنل یہ مذاق ہیں ان باتوں کو سننا پسند نہیں کرتی۔ اپنے یہاں آنے کا مقصد بتائیے؟

**سلیمان**۔ مقصد۔ مقصد، مختصر الفاظ میں . . . .

**خانم**۔ خدا کے لئے مختصر الفاظ میں آپ بہت باتونی بن آئے ہیں۔

**سلیمان**۔ ہاں ہاں مختصر ہی لیجئے۔ ہم فوجیوں کا تو طور طریق ہی مختصر ہے۔ مقصد میرا یہ ہے — مجھے آپ سے شادی کرنا مقصود ہے۔ خانمی اب دوبارہ پوچھ رہا ہوں۔ یہ طویل مدت جس طرح بھی گزری گزر گئی۔ اس پر اب پچھتانا بے فائدہ ہے اور وہ قصور بھی میرا نہیں تھا۔ سنا ہے عورت فوراً اپنی رائے بدل لیتی ہے — کیا تم نہیں بدل سکتیں؟

**خانم**۔ میں بھی بدل چکی ہوں سلیمان

**سلیمان**۔ (آگے بڑھتے ہوئے۔ خوشی سے) خدا کی قسم۔ میری بہت اچھی خانم۔

**خانم**۔ (ہاتھ سے پرے ہٹاتے ہوئے) آپ سمجھے نہیں۔

**سلیمان**۔ میں سمجھ گیا ہوں کہ تم نے اب اپنی رائے بدل لی ہے یعنی اب . . . .

**خانم**۔ سلیمان جب میں نے "نہیں" کہا تھا تو یہ لفظ میرے ہونٹوں سے نکلا تھا جبکہ آج سے پندرہ سال پہلے میرا دل اور دماغ "ہاں" کہنے کے لئے تڑپ رہے تھے۔ مگر آج میں دل اور دماغ سے مشورہ کرنے کے بعد "نہیں" کہہ رہی ہوں۔

**سلیمان**۔ (فرش پر پاؤں مار کر) خانمی اس مرتبہ میں "نہیں" "نہیں" نہیں سنوں گا۔ میں ایک بار نہیں دو بار نہیں بلکہ کئی بار پوچھتا جاؤں گا۔ تاوقتیکہ تم . . . .

**خانم**۔ آخر کب تک سلیمان؟ تاوقتیکہ میں اپنے آپ کو ایک لڑکی سمجھنے لگوں۔ اونہہ۔ آپ کیا بچوں کی سی باتیں کرتے ہیں۔ میں اب بوڑھی ہوں آپ کا بار بار پوچھنا میری جوانی واپس نہیں لا سکے گا نہ آپ کی۔

**سلیمان**۔ میری؟ اگر محبت اور چاہت جوان رہے تو وقت آدمی کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔

**خانم**۔ تو کیا آپ کی محبت ابھی تک جوان ہے؟

**سلیمان**۔ ویسی ہی جوان، تازہ اور مضبوط جیسی یہاں سے جاتے وقت تھی یقین جانو اس میں ذرا کمی بیشی نہیں ہوئی اور یہ ویسی کی ویسی۔

**خانم**۔ (بات کاٹ کر) میں بتاتی ہوں کیوں۔ چونکہ آپ ہندوستان سے باہر چلے گئے اور آپ کو بہت عزت اور شہرت حاصل ہوئی اس لئے آپ نے محبت کو بالائے طاق رکھ کر دل و دماغ کو اور خیالات سے بھر لیا۔

**سلیمان**۔ نہیں بھر نہیں لیا . . . .

خانم۔ تو پھر آپ نے میرے خیال کو اپنے دل کے ایک محفوظ گوشے میں چھپا رکھا ہوگا جیسے جواہرات کو چھپا کر محفوظ رکھا جاتا ہے اور کبھی کبھی آپ میرے خیال کو اپنے نہاں خانۂ دل سے نکال کر میری یاد تازہ کرنے کے بعد اُسے پھر اُسی محفوظ جگہ پر رکھ دیتے ہوں گے اور کہیں اگلی لڑائی کے ختم ہونے پر آپ کو اُسے دوبارہ دیکھنے کا موقع ملتا ہوگا لیکن میرا دماغ ان لڑائیوں کے تخصصوں سے آزاد تھا جس طرح پھلوں کو تازہ رکھنے کے لئے ڈبوں میں بند کرکے اوپر مہر لگا دی جاتی ہے۔ میں نے اُس طرح اپنی محبت کو تازہ رکھنے کے لئے اسے دل میں بند کرکے مہر نہیں لگائی تھی بلکہ میں نے اس ناسور کو کھلا چھوڑ رکھا تھا اور اس کا درد ہر لحظہ بڑھتا رہا۔ مگر آخر کار یہ زخم وقت کے ہاتھوں مندمل ہوگیا۔ آہ وقت دنیا میں ہر شخص سے ایک جیسا سلوک نہیں کرتا۔ اُس محبت کے گرد جو آپ کے دل میں میرے لئے تھی۔ وقت ایک پُرنور ہالہ بناتا رہا مگر اُس محبت کو جو میرے دل میں آپ کے لئے تھی وقت نے ختم کر دیا۔ مار ڈالا ذبح کر ڈالا۔

سلیمان۔ میری پیاری خانم۔ اب بھی وقت ہے۔ تیر کماں سے نہیں نکلا محبت کبھی نہیں مرتی۔ وہ سو جاتی ہے۔ میں تمہارے دل میں سوئی ہوئی محبت کو بیدار کر دوں گا اُس میں زندگی ڈال دوں گا۔

خانم۔ بہت سال گزر چکے سلیمان۔ ایک طویل عرصہ۔ سوچو تو آخر انسان کا دل . . . . میں چاہتی ہوں کہ آپ میری بات سمجھ جائیں ـــــ میں خوشی نہیں چاہتی۔ مجھے زندگی نے فارغ رہنے کا سبق دیا ہے۔ میرا وقت اب اچھا کٹ رہا ہے۔

سلیمان۔ میرا وقت کس طرح گزرے گا ؟

خانم۔ آپ کا وقت۔ آپ نے بڑا اچھا وقت گزارا ہے جس طرح ایک مرد کو گزارنا چاہیئے۔ عزت پائی دولت حاصل کی۔ دنیا دیکھی سفر پر سفر کیا گویا کہ ایک مکمل زندگی بسر کی۔

سلیمان۔ میں امیدوں پر زندہ رہا ہوں۔ اب غم کھا کر نہیں جی سکتا۔

خانم۔ اُسے ایک بھولا بسرا خواب سمجھو۔

سلیمان۔ کس چیز کا ؟

خانم۔ کس چیز کا! یہ طویل عرصہ آپ کے لئے بہترین دورِ حیات لایا۔ مگر میرے لئے ایک دائمی مصیبت۔

سلیمان۔ تب ـــــ تب میرے لئے کوئی امید نہیں ـــــ خانم!

خانم۔ کوئی نہیں۔

سلیمان۔ (دروازے کی طرف جاتے ہوئے) اـــــ وـــــ ہ۔ آج میرا افسانہ زندگی ختم ہو چکا۔ مجھے لڑائی پر فوج کے ساتھ کہاں کہاں نہیں جانا پڑا۔ رزنک۔ مصر۔ برما۔ سنگھائی مگر میں نے کبھی شکست کا منہ نہیں دیکھا تھا . . . .

خانم۔ کرنل صاحب اب آپ ہندوستان میں واپس آگئے ہیں۔

سلیمان۔ (استہزا سے) کرنل۔

خانم۔ لو خدا حافظ مسٹر سلیمان۔

سلیمان۔ خانم۔ میں خانماں برباد ہی رہوں گا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ آخر تم کیوں انکار کر رہی ہو۔

خانم۔ لو خدا حافظ۔

سلیمان۔ آہ خانم . . . . خدا حافظ (زیرِ لب) تم نے میرا دل توڑ دیا ہے۔ (جاتا ہے)

خانم۔ میرا دل تو کبھی کا ٹوٹ چکا ہے۔ (بیٹھتی ہے ـــــ غمگین اور افسردہ آواز میں) ہ زندگی اپنی جو اس رنگ میں گزری غالبؔ
ہم بھی کیا یاد کریں گے کہ خدا رکھتے تھے

نسرین۔ اندر آسکتی ہوں؟

خانم۔ نسرین۔ میرے کہنے پر کہ میں آفتاب سے نہیں مل سکتی۔ تمہارے دل کو صدمہ تو ضرور پہنچا ہوگا۔

نسرین۔ ہم دونوں کا یہی خیال تھا کہ آپ انکار نہیں کریں گی۔ خیر کوئی بات نہیں

خانم۔ نہیں نسرین تم اُس سے میری طرف سے کہہ دو کہ وہ یہاں صرف ایک مرتبہ آسکتا ہے مگر اپنے جوتوں کو اچھی طرح صاف کرنے کے بعد اور یہاں خاموشی سے بیٹھا رہے۔

نسرین۔ بہت بہت شکریہ۔ آپ اندازہ نہیں لگا سکتیں کہ ہم دونوں کس قدر خوش ہوں گے۔

(جاتی ہے۔ خانم دو چار کرسیاں سیدھی کرتی ہے۔ سوسن دروازہ کھٹکھٹاتی ہے)

خانم۔ آجاؤ۔

سوسن۔ (حیرانی سے) خانم صاحبہ ؟؟؟

خانم۔ کیا ہوا سوسن ؟

سوسن۔ وہ صاحب جو ابھی یہاں سے گئے ہیں . . .

خانم۔ کیا ہوا انہیں ؟

سوسن۔ انہوں نے مجھے یہ دس روپے کا نوٹ (دکھاتی ہے) دیا ہے۔ کیا میں اِسے رکھ سکتی ہوں ؟

خانم۔ ضرور۔

سوسن۔ انہوں نے کہا تھا کپڑے سلوا لینا یا کسی کو تحفہ کے طور پر اعلیٰ درجہ کے سگرٹ لے دینا۔ میں نئے کپڑے نہیں سلواؤں گی۔ میرے پاس بہت سے ہیں۔ میں دس روپے کے سگرٹ خرید دوں گی۔

خانم۔ سگرٹ ؟ اتنے۔

سوسن۔ جمالی کے لئے

خانم۔ جمالی کے لئے ؟ جمالی کون ہے ؟

سوسن۔ دولت بخش کا لڑکا۔ پڑھا لکھا ہے۔ کیا اُسے سگرٹ کیس خرید دوں۔ بڑے سگرٹ پیتا ہے۔ کہتا ہے مجھ سے شادی کرلو . . .

خانم۔ چپ سوسن۔ تمہیں یاد نہیں میں نے کہا تھا۔ یہاں کوئی مرد نہ آئے۔ اُس کا ذکر تک نہ ہو۔

سوسن۔ جی۔ مجھے یاد ہے۔ اچھی طرح یاد ہے۔

خانم۔ تم اب جوان ہو سوسن . . .

سوسن۔ ہیں ؟ ؟ ؟ اس نومبر میں پورے پچیس سال کی ہو جاؤں گی۔

خانم۔ نہیں تم جوان ہو . . .

سوسن۔ نہیں جی اب کہاں ؟

خانم۔ نہیں سوسن تم جوان ہو۔ میں مانتی ہوں میں نے کہا تھا یہاں کوئی مرد نہ آئے اُس کا ذکر تک نہ ہو لیکن اگر تم کسی مرد سے ملنا چاہتی ہو۔ اُس سے شادی کرنا چاہتی ہو تو مجھے بتاؤ۔ میں اُس کے متعلق تحقیقات کراؤں گی۔ اگر وہ اچھے گھرانے کا ہوا تو اُسے ہفتہ میں ایک مرتبہ یہاں آنے کی اجازت ہے مگر اس شرط پر کہ وہ نہایت احتیاط سے چلے اور باورچی خانے میں شور نہ مچائے اور زیادہ اونچی آواز میں نہ بولے۔

سوسن۔ (اپنے گھٹنوں پر بیٹھ کر خانم کے گھٹنوں کو پکڑ کر) آہ میری بہت ہی اچھی مالکہ خدا آپ کو خوش رکھے۔

خانم۔ جاؤ سوسن —— خدا کرے کہیں کسی نوجوان کا دل نہ دُکھاؤں

(سوسن جاتی ہے دروازہ بند ہوتا ہے) (آہستہ آہستہ رُک رُک کر)

آہ میرے خدا میری زندگی بھی کیا ہے۔ اونہہ میں اپنی زندگی کو زندگی کب کہہ سکتی ہوں —— ہرگز نہیں۔ ایک بے نام سی خلش۔ اداسی۔ تنہائی۔ پھر وہی بہت لمبی راتیں۔ ختم نہ ہونے والے دن۔ (غمگین لہجہ میں)

بنے ہیں ہونٹ مرے نالہ و فغاں کے لئے

ہے سینہ وقف مرا سوزشِ نہاں کے لئے

(پردہ آہستہ آہستہ گرتا ہے۔ پردہ گرنے کے بعد سسکیاں بھرنے کی آواز آتی ہے)

(میرلڈ برگ ہاؤس)

**آغا بابر بٹالوی**

# کیفِ امروز

وہ مستِ ناز پھر مرا مہماں ہے آج کل ۔۔۔ دل پھر اسیرِ کاکلِ پیچاں ہے آج کل
گھر میرا رشکِ گنبدِ گرداں ہے آج کل ۔۔۔ زینت طراز وہ مہِ تاباں ہے آج کل
دن عید ہے تو رات شبِ قدر ہے مری ۔۔۔ پہلو میں میرے وہ شہِ خوباں ہے آج کل
مینا بدوشِ ساقیِ جلوہ طراز ہے ۔۔۔ پھر انبساط و کیف کا ساماں ہے آج کل
گم ہو گیا ہے دل مرا راہوں میں حُسن کی ۔۔۔ بازو پہ میرے زلفِ پریشاں ہے آج کل
طاری ہے ایک کیف سا کل کائنات پر ۔۔۔ لاہور میں وہ شوخ غزل خواں ہے آج کل
کعبے سے اُٹھ رہی ہے گھٹا جھوم جھوم کر ۔۔۔ آتش بجام ساقیِ دوراں ہے آج کل

بزمیؔ نہ کیوں لکھے مے و مینا کی شوخیاں
وہ شوخ صدرِ مجلسِ رنداں ہے آج کل

بزمیؔ انصاری بی۔اے

ریڈیو اور فلم

# اداکار کی جسمانی صلاحیتیں

اعلان کے مطابق ہم اس شمارے سے "ریڈیو اور فلم" کا حصہ شروع کر رہے ہیں۔ اس دفعہ فلم کے متعلق ایک مضمون پیش نظر ہے۔ آئندہ ریڈیو کا ذکر ہوگا۔ ہمیں اس سلسلے میں اپنے قلمی معاونین اور قارئین سے بھی مدد کی توقع ہے۔

ادارہ

آرٹ کی تکمیل کے لئے خواہ وہ کسی نوعیت کا کیوں نہ ہو۔ جسمانی ضرورتوں سے مفر نہیں بعض مواقع پر تو دماغی صلاحیتیں کتنی ہی اعلیٰ اور موزوں کیوں نہ ہوں لیکن جسمانی نقص اور کمزوری آرٹ تکمیل سے محرومی کا باعث ہوتی ہے۔ مثلاً آنکھوں کی معذوری مصوری کی راہ میں سنگ گراں ہے مصور خواہ کتنی ہی فطری صلاحیتیں رکھے لیکن اندھے پن کے سبب یہ ناممکن ہے کہ وہ مصوری میں نام پیدا کرے۔ بہت چھوٹی اور ٹھیلی انگلیوں والا شخص ساز عمدگی سے بجا نہیں سکتا۔ تُتلا شخص گانے میں شہرت نہیں پیدا کر سکتا۔ اسی طرح اداکار کی جسمانی کمزوریاں اور نقائص اس کو اچھا اداکار بننے سے روکتے ہیں۔

گو یہ صحیح ہے کہ بعض فنون لطیفہ کے ماہروں نے اپنی جسمانی کمزوریوں کے باوجود بھی نام اور کمال کچھ اس طرح پیدا کیا کہ رہتی دنیا تک ان کی شہرت باقی رہے گی مثلاً بتھوون BEETHOVEN نے موسیقی میں اس وقت نام پیدا کیا۔ جب کہ وہ بہت۔ بہرا ہو گیا تھا۔ لیونارڈو ڈاونس LEONARDO DAVINCI نے اپنی آخر عمر میں بائیں ہاتھ سے مصوری سیکھی۔ جب کہ اس کا سیدھا ہات فالج کے اثر سے کام کرنے کے قابل نہ رہا تھا۔ ایک ایسا مصور بھی گزرا ہے۔ جس نے دونوں ہات گنوانے کے بعد۔ پاؤں کی انگلیوں سے مصوری کی اور اپنے کمال کو برابر باقی رکھا۔ جنگ عظیم میں آسٹریا کے ایک ماہر موسیقی نے اپنا سیدھا ہات ضائع کیا۔ لیکن بعد میں بائیں ہات سے پیانو بجانا اس طرح سیکھا کہ لوگوں نے اس کے کمال میں کوئی کمی محسوس نہیں کی لیکن ہمیں یہ غور کرنا چاہئیے کہ اس قسم کے واقعات کتنے ہیں؟ آیا یہ مستثنیات میں سے ہیں۔ یا یہ کہ ہر شخص کے ایسا کرنے کا امکان ہے۔ تجربات شاہد ہیں اور تاریخ گواہ ہے کہ ہر شخص نہ بتھوون ہو سکتا ہے۔ نہ لیونارڈو۔ لیونارڈو نے بائیں ہاتھ سے جو تصویریں بنائی ہیں ویسی تصویریں بڑے بڑے مصور سیدھے ہات سے نہیں بنا سکے اس سے صاف ظاہر ہے کہ ان کی طبیعتوں کی جولانی عام طبیعتوں سے جدا گانہ ہوتی ہے۔ اس لئے ان کے واقعات مستثنیات میں سے ہیں اور ان کے حالات زندگی کو سامنے رکھ کر یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ہر شخص ایسے ہی حالات میں اسی حیثیت سے ممتاز ہو سکتا ہے۔

عام طور پر اداکار کے لئے اگر وہ نام دنمود پیدا کرنا چاہتا ہے۔ تو اس میں جسمانی خوبیاں بھی علاوہ فطری صلاحیت اور اعلیٰ دماغی قابلیت کے ہونی چاہئیں۔ اندھے۔ کانے۔ بہرے۔ لنگڑے لولے وغیرہ تو خارج از بحث ہیں معمولی نقائص بھی اسٹیج پر نمایاں ہوتے ہیں۔ اس لئے ان کا لحاظ ضروری ہوتا ہے۔ مثلاً سر کا جسم کی مناسبت کے لحاظ سے بہت بڑا ہونا پشت یا کمر خمیدہ ہونا۔ ایک پاؤں بڑا اور ایک چھوٹا ہونا اور اوپر کا جسم بہت بڑا ہونا۔ یا اس کے برخلاف پاؤں لمبے تڑنگے اور اوپر کا جسم بہت ہی چھوٹا ہونا وغیرہ۔

مشہور نقاد ایمی بھیانکی لکھتی ہیں: "مجھے وہ گفتگو ابھی تک یاد ہے، کیونکہ میں اس سے کافی متاثر ہوئی تھی۔ میں بہت کم سن تھی اور ہمارے ہاں ایک شام ای۔ ڈبلو گاڈون، آسکر وائلڈ۔ ولیم آرچر، ہرمن ویزان پروفیسر سر ہیوبرٹ وان۔ ہرکومر جیسی ممتاز ہستیاں جمع تھیں۔ باتوں باتوں میں یہ سوال چھڑا کہ آیا ایسی جسمانی خصوصیات کی تعریف ممکن ہے کہ جس سے عمدہ آواز پیدا ہوتی ہے۔

"میرے خیال میں تناسب کی ضرورت ہے" میرے والد نے کہا۔

"ہا" گاڈون چلایا "خوب کہا بھیانکی تم نے ——— تناسب حقیقت میں تناسب ہی کی ضرورت ہے"

واقعہ یہ ہے کہ جسمانی تناسب کا اثر آواز پر پڑتا ہے۔ مشاہدہ اور

تجربہ اس کے گواہ ہیں کہ جسمانی کمزوریاں آواز پر اثر کرتی ہیں اور جسمانی تناسب کی خوبیاں خوش الحانی اور موزوں آواز کا باعث ہوتی ہیں۔ لمبا نکیلا اور پتلا چہرہ بہت کم عمدہ آواز پیدا کرتا ہے۔ یا جہاں سینہ اور بازو وغیرہ معمولی طور پر پتلے ہوں وہاں بھی عمدہ آواز کا گمان نہیں ہو سکتا اِلّا یہ کہ چہرے سے ان کو خاص مناسبت ہو۔ چوڑائی اس سلسلہ میں کافی اہمیت رکھتی ہے۔ سینہ کی چوڑائی۔ چہرے کی چوڑائی اور ناک کی چوڑائی۔ آپ اچھی اور موزوں آواز رکھنے والے اداکاروں کا تصور کیجیے اور ان کے جسم پر اپنی تنقیدی نظر ڈالیے تو معلوم ہوگا کہ ان سب کے اجسام میں چوڑائی کا تناسب قائم تھا۔ میں یہاں دو اداکاروں کی مثال پیش کروں گا۔ ایک عمدہ آواز کی اور ایک نحیف اور خراب آواز کی اور ان دونوں کی جسمانی حالتوں پر تبصرہ کروں گا۔ ایک ہنری ارونگ اور دوسرے ویزن۔ ارونگ کا چہرہ لمبا، پتلا تھا اور ناک اونچی اور لمبی۔ کندھے بھی اونچے تھے اور سینہ تنگ تھا۔ اس لئے ان کی آواز نحیف و نزار تھی اور جب وہ اپنی آواز اونچی کرتے تھے تو ایک قسم کی باریک تیزی پیدا ہوتی جو بسا اوقات تماشائیوں کے کانوں پر گراں گذرتی تھی۔ اس کے خلاف ویزن کا چہرہ چوڑا تھا۔ اور ناک بھی اسی مناسبت سے کشادہ تھی۔ چوڑا اور مضبوط سینہ اور بھرے ہوئے بازو سب مل جل کر ایک عجیب و غریب قسم کی موزونیت پیدا کرتے تھے جس کے سبب ان کی آواز صاف اور بلند تھی۔

لیکن اس سے یہ نتیجہ نہ نکالا جائے کہ جسمانی موزونیت کی موجودگی میں آواز کی تربیت کی ضرورت نہیں ہوتی۔ جس طرح ایک شاعر، ماہر موسیقی، مصور یا فن کار کے لئے موزونیت اور فطری صلاحیتوں کے علاوہ تعلیم و تربیت خصوصاً اپنے فن سے واقفیت ضروری ہے۔ اسی طرح اداکار کے لئے فطری آواز کے ساتھ ساتھ اس کے طریقۂ استعمال سے آگاہی لازمی ہے۔ خوش گلو شخص بغیر فن سے واقف ہوئے ماہر موسیقی نہیں ہو سکتا جب تک اسے یہ نہ معلوم ہو کہ کونسی گت کس طرح گائی جاتی ہے۔ آواز کے اتار چڑھاؤ سے کیا کام لیا جاتا ہے۔ اور سُر تان کی پابندی کتنی ضروری ہے ظاہر ہے کہ وہ اپنی بہترین خداداد آواز سے کوئی اثر نہیں پیدا کر سکتا۔ یہی حال اداکار کا ہے۔ اس کے لئے نہ صرف موزوں آواز کا مالک ہونا ضروری ہے۔ بلکہ تربیت یافتہ ہونا بھی لازمی ہے۔ چنانچہ ویزن نے اپنی خداداد تعلیم و تربیت سے بے پروائی نہیں کی جس کا نتیجہ تھا کہ وہ اپنے فن کو خوب چمکا سکا۔

اداکاری کے سارے نقاد اس پر متفق ہیں کہ اداکار کے لئے موزوں جسامت اور عمدہ آواز جزو لاینفک ہیں۔ اگر کسی اداکار سے یہ خصوصیات نکال لی جائیں تو اکثروں کی رائے ہے کہ وہ اداکار نہیں رہتا۔ انگلستان کے پرانے اداکاروں کی فہرست پر ایک نظر ڈالئے۔ اور تھامس بٹرٹن۔ ڈیوڈ گیرک۔ جان ہنڈرسن۔ کولی سبر۔ مالٹربٹی۔ منڈن میکریڈی۔ میاکلن بکسٹن۔ ولیم فیرن۔ مسز سبر۔ مسز پریچرڈ وغیرہ کی تصویروں کو دیکھیے تو معلوم ہوگا کہ ان سب کے چہرے چوڑے۔ اور ناکیں کشادہ تھیں۔ نتھنے پھیلے ہوئے اور سانس کی آمد و شد کی راہیں کھلی ہوئی تھیں۔ بٹرٹن۔ گیرک۔ ہنڈرسن میں یہ خصوصیات زیادہ نمایاں ملیں گی۔ اس لئے ان کے حالات میں آپ کو ہر جگہ آواز کی خوبی کی تعریف ملے گی۔

متذکرہ بالا اداکاروں کی تصویروں سے کیمبل اور ارونگ کی تصاویر کا مقابلہ کیجیے۔ کیمبل کی صورت میں وہی خصوصیات نظر آئیں گی جو ارونگ کی شکل میں نمایاں ہیں یعنی لمبا چہرہ۔ اونچی پتلی ناک اور تنگ دہانہ جس کا نتیجہ یہ تھا کہ دونوں کی آواز قابل اعتراض حد تک پست اور غیر موزوں تھی کیمبل کو دمہ کی شکایت تھی اور ارونگ کو سل کے آثار تکلیف کا باعث ہوا کرتے تھے۔

ایسے جسمانی نقائص جیسے کہ سر کا جسم کی موزونیت کے لحاظ سے بہت بڑا ہونا۔ یا اوپر اور نیچے کے جسم میں توازن کا نہ رہنا اور ایک کا دوسرے سے بدنما حد تک بڑا ہونا۔ پشت یا کمر کا خمیدہ ہونا وغیرہ ہیں یقیناً ناقابل درستی ہیں لیکن آواز کی خرابی بڑی حد تک دور ہو سکتی ہے۔ سانس لینے کے مختلف طریقوں اور اس کی مقررہ ورزش سے آواز کھلتی ہے۔ اور حلق صاف ہو سکتا ہے۔ اور نتھنے ہوا کو اچھی طرح داخل اور خارج کر سکتے ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ جب آواز سے تعلق رکھنے والے اعضا درست ہوں گے تو آواز بھی موزوں ہو جائے گی۔

یہاں یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ آواز کا جسم کی موزونیت اور غیر موزونیت سے کیا تعلق ہے جسم کی خوبی علیحدہ خصوصیت ہے اور آواز کی اچھائی علیحدہ خصوصیت۔ یاد رہے کہ آواز کا تعلق جسم سے ہے اور جب تک وہ اعضا جو کہ آواز کی تخلیق کا باعث ہوتے ہیں اچھے نہ ہوں آواز کا بھی اچھا ہونا ناممکن ہے مشہور اطالوی مقولہ ہے کہ مقرر اور گویا اپنے جسم سے بولتا اور گاتا ہے۔ اگر یہ صحیح ہے اور ایک حد تک وسیع معنوں میں صحیح ہے تو

یہ کہنا پڑے گا کہ اداکار بھی اپنے جسم سے بولتا ہے۔

جب یہ صحیح ہے کہ اداکار کا جسم بولتا ہے تو اس کا خیال ضروری ہے کہ اگر آواز موزوں پیدا کرنا ہو تو جسم کی صحت کا لحاظ رکھا جائے۔ کیونکہ نقص سے بھرے ہوئے اور غیر متوازن جسم سے موزوں اور عمدہ آواز نہیں پیدا ہو سکتی۔ اس لئے آواز کی بہتری کے لئے جسم کو بہتر بنانا چاہئے۔ مگر ہمارے اداکار اس کی اہمیت کو نہیں سمجھتے۔ اگر وہ جسم کی پرداخت کرتے بھی ہیں تو ظاہری حسن کی خاطر اور اس کے اندرونی اثرات سے وہ بالکل ہی ناواقف ہیں۔ عورتیں سو فی صد جسم کی نگہداشت حسن کی خاطر کرتی ہیں مگر ان کی نگہداشت چہرہ ہی کی حد تک محدود رہتی ہے۔ کیونکہ عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ اگر چہرہ حسین ہو تو کافی ہے۔ حالانکہ یہ معلوم ہونا چاہئے کہ جب تک تمام اعضاء میں تناسب اور موزونیت باقی نہ ہو۔ اور وہ بھی حسین نہ ہوں چہرہ حسین نہیں رہ سکتا۔ انسانی اعضاء ایک دوسرے سے کچھ نہ کچھ تعلق رکھتے ہیں اور وہ اپنے اثرات برابر ڈالتے رہتے ہیں۔ ایک عضو کی خرابی رفتہ رفتہ دوسرے اعضاء کو خراب کرتی ہے۔ اگر اس خرابی کو بر وقت روک دیا گیا تو وہ پھیلنے نہیں پاتی۔

آپ نے گانے والوں کو دیکھا ہوگا کہ موسیقی میں کمال تو بڑی چیز ہے۔ اچھا ذخل بھی پیدا کرنے کے لئے انھیں کافی ریاضت کرنی پڑتی ہے اور پھر اس کے حصول کے بعد وہ مسلسل مشق کرتے رہتے ہیں تاکہ انھیں لگاؤ باقی رہے۔ تھوڑے دنوں تک بھی اگر وہ بغیر مشق کے رہیں تو پرانا تجربہ خداداد آواز اور فطری صلاحیت سب بالائے طاق رہ جاتی ہیں۔

بالکل اسی طرح اداکار کو یہ احساس ہونا چاہئے کہ اس کو اپنے فن کی ضروری تکمیل کے لئے بھی کافی ریاضت کرنی چاہئے اور جب اس کو لگاؤ پیدا ہو جائے تو یہ تعلق باقی رکھنے کے لئے مسلسل مشق کا سلسلہ جاری رکھے۔ دور جدید میں اداکاری محض بھونڈی نقالی نہیں رہی ہے بلکہ ایک مستقل فن کی حیثیت اختیار کر چکی ہے۔ اور اگر اداکار اس جدید نظریہ اور تنقید پر پورا اترنا چاہتا ہے تو اس پر لازم ہے کہ اس فن لطیف کے اصول و قوانین کی سختی کے ساتھ پابندی کرے۔ ورنہ ظاہر ہے کہ کوئی درجہ حاصل نہیں ہوگا۔

"آواز، دکھاؤ اور جذبات کا اظہار ———— یہی تین خصوصیتیں ہیں جن کی وجہ سے اداکار اپنے فن کے کمال کا مظاہرہ کر سکتا ہے"۔ جی۔ ایچ لوی کہتا ہے "کوئی فطری صلاحیتیں بغیر ان خصوصیات کے اظہار کے کام نہیں آ سکتیں۔ اداکار کے لئے صرف یہی ضروری نہیں ہے کہ وہ محسوس کرے بلکہ یہ بھی لازمی ہے کہ وہ ان احساسات کی ترجمانی بھی کرے اور پھر ترجمانی بھی ایسی کہ ہو بہو، سچی اور موثر۔ کرخت آواز بھدا اور تاثرات سے خالی چہرہ۔ غیر موزوں حرکات نہ صرف اداکاری پر بدنما داغ لگاتے ہیں بلکہ ڈراما کا بھی خون کرتے ہیں۔ الفاظ کتنے ہی پرمعنی ہوں جملے کتنے ہی پُر درد ہوں۔ بندشیں کتنی ہی چست ہوں اور فقرے کتنے ہی برمحل ہوں لیکن خراب اداکاری سب پر پانی پھیر دیتی ہے۔

سارا برن ہارٹ جن کی خوش الحانی مشہور رہے۔ ایک جگہ اس بات پر زور دیتی ہیں کہ اسٹیج پر صرف خوش الحانی سے کام نہیں چلتا۔ رسیلی تانیں اور مدھری آواز ضرور اثر پیدا کرتی ہیں۔ مگر ان کے ساتھ ساتھ اداکار کی حرکات و سکنات بھی موزوں ہونی چاہئیں۔ ورنہ آواز کا اچھا اثر نہ ہوگا۔

"ایک چیز" وہ کہتی ہیں "جس کی طرف سے عام طور پر بے پروائی برتی جاتی ہے۔ وہ آواز کے ساتھ حرکت کی موزونیت ہے۔ حرکت ہی سے جذبات کا اظہار ہوتا ہے۔ غم و غصہ کے علامات ظاہر ہوتے ہیں۔ خوشی اور بحالی کا رنگ جھلکتا ہے۔ درد و پریشانی کے آثار نمایاں ہوتے ہیں۔ یہ صحیح ہے کہ آواز بھی اہمیت رکھتی ہے۔ اور حرکت اور آواز کا اشتراک عمل سونے پہ سہاگہ ہوتا ہے لیکن اداکار کو یہ معلوم کرنا چاہئے کہ حرکت کو آواز پر فوقیت ہے۔ اور اس کے غیر موزوں ہونے پر اداکاری کا ناس ہونا یقینی ہے۔ تماشائی اور نقاد دونوں ہی آواز کی خرابیوں کے ساتھ ایک حد تک رعایت کر سکتے ہیں لیکن حرکت کی غیر موزونی کو قطعاً ایک لمحہ کے لئے بھی برداشت نہیں کر سکتے"۔

۱۳ رجون ۱۹۲۶ء کے "سنڈے ٹائمز" میں اس زمانہ کی ایک مشہور ایکٹرس مس جون کول کی فن کاری پر تبصرہ کرتے ہوئے کسی نقاد نے بتلایا کہ کس طرح اس کی کامیابی کا راز حرکات میں مضمر ہے۔ وہ خوبصورت نہ تھی۔ بلکہ اس نقطۂ نظر سے اگر دیکھا جائے تو اس کے اعضاء میں بہت سے نقائص تھے۔ لیکن اداکار کی جسمانی موزونیت کا معیار اگر پیش نظر رکھا جائے تو کہنا پڑے گا کہ اس میں تناسب موجود تھا اور اپنی حرکات و سکنات میں ان سے بڑی مدد لیتی تھی۔ بلکہ اس کی اداکاری کا سارا دار و مدار ان ہی پر موقوف تھا۔ وہ اپنے پورے جسم سے اداکاری کرتی تھی اور جس عضو سے جو کام لینا چاہئے وہ برابر لیتی تھی اور ان میں افراط و تفریط کا جو کہ شائبہ

نہ تھا۔ اس لئے مناسبت اور موزونیت نمایاں تھی۔ اس کی حرکات جذبات و احساسات کی سچی ترجمانی کرتی تھیں۔ تماشائی اس کے الفاظ سے زیادہ حرکات پر نظریں جماتے تھے اور کہا یہ جاتا ہے کہ زبان نہ جاننے والا بھی اس کی حرکات و سکنات سے مطالب و معانی کی تہ تک پہنچ سکتا تھا۔

یہ طے ہے کہ مس کول کوئی آسمان کی پری تو ہیں نہیں کہ انھیں اداکاری میں جو کمال حاصل ہوا وہ فوق البشری ہے۔ بلکہ ان کی ساری خوبیاں تعلیم و تربیت کی باقاعدگی میں پوشیدہ ہیں۔ چہرے پر تاثرات پیدا کرنے اور اعضاء کو حرکت دینے میں انھوں نے جو کمال پیدا کیا تھا وہ سب کا سب اکتسابی تھا یعنی۔ دلجمعی مسلسل محنت اور توجہ کی مدد سے انھوں نے شہرت حاصل کی اور اسی بناء پر یقینی طور پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ ہر وہ اداکار جو صحیح القویٰ ہو اور موصوفہ کی طرح محنت شاقہ کرے۔ ان کی سی خوبیاں پیدا کر سکتا ہے تعلیم اور تربیت کے لئے اس کا خیال رہنا چاہئے کہ اسکی ابتدا کم سنی ہی کے زمانے سے ہونی چاہئے۔ جب کہ چہرہ اور اعضاء کی ساخت نشوونما اور تبدیلی کے قابل ہوتی ہے پختگی کے آثار پیدا ہونے کے بعد گو کہ قطعی ناکامی نہیں ہوتی لیکن نسبتاً مشکل زیادہ ہوتی ہے۔ اسکے ساتھ ہی ساتھ جیسا کہ کہیں اوپر بیان کیا جا چکا ہے۔ خاص توجہ اور اصول صحیحہ کی پیروی کے علاوہ مسلسل مشق کی ضرورت ہے۔

مسٹر برنارڈ شا جن کی ڈراما اور اداکاری سے متعلق تنقیدیں اپنی وضع قطع میں ایک خاص چیز ہوتی ہیں ایک ایسی ایکٹرس کا ذکر کرتے ہوئے بیان کرتے ہیں جس کو اظہار جذبات و احساسات پر اتنا قابو تھا کہ ان کی جلد سے جلد تبدیلیوں کو بغیر کسی وقفہ کے کچھ اس طرح نمایاں کرتی تھی کہ ماہرین نفسیات عش عش کرتے رہ جاتے تھے۔

"جسمانی پھرتی اور اعضاء پر قابو ایسی اہم خصوصیتیں ہیں کہ جن کی وجہ سے اداکار اس فن میں مہارت پیدا کر سکتا ہے بشرطیکہ جسم کے ساتھ ساتھ اس کا دماغ بھی تیزی سے کام کرے۔ مشاہدہ سے بروقت کام لے اور اداکاری کی صلاحیت اس کا ساتھ دے۔"

یہ خیال کرنا کہ زندگی کے روزمرّہ کام کاج جسمانی تربیت کے لئے کافی ہیں اور اداکاری کے لئے مزید کسی قسم کی ورزش کی ضرورت نہیں اداکاری کے فن سے ناواقفیت کی دلیل ہے۔ زندگی کی کشمکش میں جو ورزش ہوتی ہے وہ برائے نام معمولی قسم کی صحت کے لئے کافی ہوتی ہے لیکن جسم کو سبک اور لوچ دار بنانے میں کسی طرح مفید نہیں ہو سکتی۔ اداکار کو کم از کم اتنا تو روزانہ کرنا چاہئے کہ وہ اپنے اعضاء کو پوری طرح حرکت کا موقع دے۔ اس طرح کہ ان کے جوڑوں میں ایک قسم کی لچک پیدا ہو جو آگے چل کر مسلسل مشق کی وجہ سے جسم کے مختلف حصوں پر قابو حاصل کرنے کے مواقع پیدا کرے گی جس طرح کہ ناچنے والے کے لئے ضروری ہے کہ جسم کے ہر ہر عضو اور ہر ہر حصہ کو اپنے قابو میں رکھے بعینہ اسی طرح اداکار کیلئے بھی لازمی ہے کہ وہ بھی اپنے جسم پر اتنا ہی کامل اختیار رکھے ورنہ وہ اپنے جسم کو جذبات کے اظہار کا آلہ نہ بنا سکے گا۔

اداکار کو بسا اوقات ایک ہی رات میں اور ایک ہی تماشے میں زندگی کے مختلف دور اور جذبات کی مختلف کیفیتوں کا اظہار کرنا پڑتا ہے ابھی وہ جوانی کی ساری رنگینیاں سمیٹ کر اپنے تبتر سے ظاہر کر رہا ہے اور ابھی چہرے کو سکیڑ کر اور شکنوں کو طاری کر کے جوانی کا انحطاط اور ضعیفی کا اضمحلال نمایاں کرتا ہے۔ کچھ دیر پہلے خوشی سے اس کی باچھیں کھلی نظر آتی ہیں۔ اور کچھ دیر بعد اُداسی اور مایوسی کی گھٹائیں اس کی پیشانی پر چھا جاتی ہیں۔ کبھی دہشت و خوف کے مارے آنکھیں پھٹی جاتی ہیں اور کبھی ان سے سکون و طمانیت جھلکتی ہے۔ یہی آنکھیں کبھی شوخی سے چمکتی ہیں۔ اور کبھی شرم و حیا سے جھکی پڑتی ہیں۔ ان ہی سے کبھی خوشی کے آنسو اُبل پڑتے ہیں اور کبھی دل خون ہو کر ٹپک پڑتا ہے۔ غرض یہ کہ بہت تھوڑے وقت میں اداکار کو اکثر مرتبہ ایسے اضداد کا جمع کرنا ضروری ہو جاتا ہے کہ جس کے لئے جب تک دماغی صلاحیتوں کا ساتھ جسمانی پھرتی نہ دے اداکار کو کامیابی نہیں ہو سکتی۔

یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ اداکار کو نہ صرف بات کرتے وقت جسمانی حرکات سے کام لینا پڑتا ہے۔ بلکہ دوسروں کی گفتگو سنتے وقت بھی اپنے اعضاء سے مدد لینی ضروری ہے۔ مثلاً تماشائیوں پر یہ واضح کرنا اداکار کے لئے لازمی ہے کہ دوسروں کے الفاظ اور فقروں کا اس پر کیا اثر پڑ رہا ہے بعض فقرے اشتعال انگیز ہوتے ہیں بعض غمگین و افسردہ کرنے والے ہوتے ہیں کسی سے دل کی کلی کھل جاتی ہے اور کسی فقرے پر بے ساختہ قہقہہ منہ سے نکل جاتا ہے۔ غرض یہ کہ ہر ہر لفظ اور ہر ہر فقرہ جس طرح مختلف طریقوں سے ادا کیا جاتا ہے اسی طرح مختلف اثرات پیدا کرتا ہے۔ اس لئے ظاہر ہے کہ نہ صرف بولنے میں اداکاری کی ضرورت ہوتی ہے بلکہ سننے میں بھی۔ یہ پہلو اداکار ہمیشہ نظرانداز کر جاتے ہیں۔ اور بولتے وقت تو متاثر ہوتے ہیں لیکن سنتے وقت بالکل ہی بے پروا نظر آتے ہیں۔ ناتجربہ کا

دوسروں کی گفتگو کے وقت اپنا آئندہ پارٹ سوچتے اور یاد کرتے رہ جاتے ہیں۔ اسٹیج پر اداکار کا بت کی طرح غیر متاثر رہنا بے انتہا بدنما نظر آتا ہے۔

مگر یہ خاموش اداکاری زبان کو حرکت دئیے بغیر ایسی آسان نہیں کہ بغیر محنت و مشق کے حاصل ہو سکے۔ اس موقع پر اتنی لطیف اداکاری کرنی پڑتی ہے کہ اس میں تصنع کا شائبہ تک نہ ہو۔ ذرا سی بے احتیاطی اور جسم کو ضرورت سے زیادہ حرکت دینا۔ یا خواہ مخواہ منہ بنانا بہت ہی کریہہ منظر پیش کرتا ہے۔ حرکات و سکنات میں بھی نفسیاتی اشارے اور کنائے۔ ایسے موقع پر استعمال کئے جانے چاہئیں اور دراصل خفیف سی جنبشوں کے ذریعہ جذبات کے امنڈتے ہوئے طوفان کا سماں باندھا جا سکتا ہے۔

اداکاری کا یہ انتہائی کمال اطالوی ایکٹرس "ڈیوس" میں بدرجہ اتم پایا جاتا تھا۔ اس کی چشم و ابرو کے اشاروں میں معانی و مطالب کے دفاتر پوشیدہ ہوتے تھے۔ ایک نگاہ غلط انداز سے وہ جذبات کو تہ و بالا کرتی تھی اور پیشانی کی ایک شکن سے احساسات کے سمندر میں جزر و مد پیدا کرتی تھی۔ ایسے تماشائی جو اطالوی زبان سے بے بہرہ ہوتے تھے۔ وہ بھی اسکی جسمانی نقل و حرکت اور چہرہ کے اتار چڑھاؤ میں ڈراما کی حقیقت کو پہنچ جاتے تھے۔

جس طرح روما ایک ہی دن میں نہیں بن گیا تھا۔ اسی طرح "ڈیوس" بھی اپنا کمال ایک ہی دن میں نہیں پیدا کر لیا۔ چار سال کی عمر سے وہ اسٹیج پر آتی اور جاتی رہی۔ مختلف بہروپ اس نے بدلے مختلف پارٹ اس نے ادا کئے۔ متعدد اداآموزوں سے اس نے تلمذ حاصل کیا اور ان سب سے زیادہ اپنے مشاہدہ اور تجربہ سے پورا فائدہ اٹھایا۔ اس میں اداکاری کی صلاحیتیں موجود تھیں۔ ضرورت تھی تو صحیح طریقہ کار اور مشق پیہم کی۔ اور اس نے عقل سلیم سے کام لے کر سر اونچا کرنے کی بجائے سر نہوڑا کر دنیا کے نشیب و فراز کو دیکھا اور نتائج خود اخذ کئے۔ اور فن کی تکمیل کے لئے کوئی ریاضت ایسی نہیں چھوڑی جو کہ اس کے دسترس میں تھی۔ وہ گھنٹوں مجسموں کے آگے بیٹھی ان کے تیور دیکھا کرتی تھی۔ بڑے بڑے مصوروں کی تصاویر پر وہ نظریں گاڑتی۔ اور ان سے فرصت ملتی تو جیتی جاگتی۔ چلتی پھرتی اور ہنستی بولتی۔ گوشت و پوست والی تصاویر کی حرکتوں پر غور کرتی۔ ـــــ تب کہیں جا کر وہ اس قابل ہوئی کہ برنارڈ شا جیسا ناقد کہے کہ ڈیوس کی نقل و حرکت اور نشست و برخاست میں اتنا تنوع ہے کہ جس کا تعین بھی نہیں کیا جا سکتا اور ان سب میں ایک خاص نزاکت۔ لطافت اور خوب صورتی ہے۔ ہر جذبہ اور ہر احساس کا ذرا ذرا سا فرق بھی وہ تماشائیوں کو محسوس کراتی ہے اور پھر لطف یہ کہ ان لاتعداد حرکتوں میں ایک حرکت بھی غیر موزوں اور غیر حسین ہونا تو کجا بار خاطر بھی نہیں ہوتی۔

ڈیوس کی مثال سے یہ ظاہر کرنا مقصد تھا کہ اداکار کو محض فطری صلاحیتوں اور ذہانت و فراست پر تکیہ نہ کرنا چاہئے۔ بلکہ فنی تعلیم و تربیت سے کسی حال میں بے توجہی نہ کرنی چاہئے۔ ورنہ یہ یاد رہے کہ کمال حاصل کرنا ناممکن ہے۔ عام طور پر نہ صرف اداکار ہی اس غلط فہمی میں مبتلا ہیں بلکہ اداکاروں کا انتخاب کرنے والے اور بعض متعصب ناقد جنہیں نہ تجربہ کا حق حاصل ہے۔ نہ مشاہدہ۔ اسی غلطی کا شکار رہیں۔ اور بڑی مشکل تو یہ ہے کہ ان واقعات کی موجودگی میں بیچارے اداکار کو محنت و مشق کرنے کے مواقع حاصل نہیں ہوتے۔ اور بسا اوقات وہ یہ سمجھ کر کہ ان کا کوئی وزن نہیں ہے۔ وہ مشق سے جی چراتا ہے جس کا لازمی نتیجہ اداکاری کی فنی خوبیوں کی معدومی ہے۔

ہونہار اداکار ایک تو عوام کی نافہمی کی وجہ سے فنی تعلیم و تربیت حاصل نہیں کرتے اور دوسرے اس وجہ سے کہ ان کے آگے فن اداکاری پر عمدہ ادب موجود نہیں ہے۔ عہد گزشتہ کے اداکار کن اصولوں کی پیروی کرتے تھے اور کن طریقوں پر کاربند ہو کر مہارت پیدا کرتے تھے؟ اپنی کتاب "اداکاری کے مسائل" میں لوئی کالورٹ لکھتے ہیں کہ "اداکار کے لئے سب سے بڑی مشکل یہ درپیش ہوتی ہے کہ اسے اپنا راستہ آپ بنانا پڑتا ہے۔ اور اپنا معیار آپ قائم کرنا پڑتا ہے۔ گزشتہ دور تاریکی میں ہوتا ہے۔ اور آئندہ کی اسے خبر نہیں ہوتی اور حال کے متعلق وہ مختلف الخیال نقادوں کے آئینہ میں اپنے کمال کا عکس دیکھتا ہے۔ فنی کتابوں کا فقدان اس کو کمال سے واقف نہیں کراتا۔ ایسی کتابیں تو البتہ مل جاتی ہیں۔ جن میں اداکاروں کی نسبت سطحی نقطۂ نظر سے بحث کی گئی ہو اور ایسا ادب بھی کم نہیں جس میں چیخنے چلانے۔ ہاتھ ہلانے اور پاؤں پٹکنے کی ترکیبیں موجود ہوتی ہیں لیکن ایسی کتاب مشکل ہی سے ملتی ہے جس میں اداکاروں کے تجربات اور مشاہدات بیان کئے گئے ہوں۔ ان کی دشواریاں اور ان پر قابو پانے کی تدبیریں لکھی گئی ہوں اور اداکاری کے فن سے متعلق تمام ضروری مواد جمع کر دیا گیا ہو۔ اداکار کی پیشہ ورانہ زندگیاں مفید نہیں ہوتیں، بلکہ ان کی فنی زندگیاں دراصل نئے اداکار کو شمع ہدایت دکھاتی ہیں"

سٹینس لوسکی وغیرہ نے بھی اسی قسم کی شکایتیں کی ہیں۔ اداکاری پیشہ ورانہ نقطۂ نظر سے تو ترقی کر رہی ہے لیکن اتنی ہی توجہ فنی پہلو پر نہیں کی جاتی۔ اس خرابی کی ذمہ دار صرف اداکار ہی نہیں بلکہ نقاد اور انشا پرداز بھی ہیں جو اس موضوع پر عمدہ اور معیاری ادب پیش نہیں کرتے۔

سید بادشاہ حسین

# غزل

محبت میں سکونِ دل کہاں ہے
ترا ہوشیارِ غم غافل کہاں ہے

کہاں ہے آرزو اے دوست تیری
وہ میری محنتِ حاصل کہاں ہے

ہے خود الفت بھی گم اِس جستجو میں
دلِ آوارہ کی منزل کہاں ہے

حقیقت جس کو سمجھا تھا زمانہ
مرا وہ قصۂ باطل کہاں ہے

محبت میں خودی کے جور رنگیں
میں سہتا تھا مری مشکل کہاں ہے

مری بربادِ الفت کی نہ پوچھو
یہ غم اب درد کے قابل کہاں ہے

جنوں نے مجھ کو پھر صحرا میں گھیرا
وہ میری راہ بے منزل کہاں ہے

کہاں ہے وہ قرارِ دردِ ہستی
وہ جانِ اضطرابِ دل کہاں ہے

نہیں ملتا کوئی بے تابِ الفت
جنوں اب گرمیٔ محفل کہاں ہے

ہے تیری وحشتوں کا پردہ اے قیس
یہ پردہ پردۂ محمل کہاں ہے

تلاطم برق و باراں سیل گرداب
ہماری ناؤ کا ساحل کہاں ہے

یہ بزمِ حسن یہ مے خانہ تیرا
کہاں ہے اے دلِ غافل کہاں ہے

ہے پاداشِ ستم کا نالہ صیاد
یہ شورِ طائرِ بسمل کہاں ہے

محبت کیا ہے اپنا عشق تائب
ہمارا مدعا جز دل کہاں ہے

(ملک) مراتب علی تائب

# تیرے بغیر

بے مزہ ہے زندگی کی داستاں تیرے بغیر
بلکہ ہے خود زندگی بارِ گراں تیرے بغیر!

وہ کلی دل کی خزاں میں بھی جو مرجھائی نہ تھی
فصلِ گُل میں ہو گئی نذرِ خزاں تیرے بغیر!

بجھ گیا دل جس میں پنہاں تھا ہجومِ آرزو
کیا کروں نظارۂ ابرِ رواں تیرے بغیر!

ہو چکا مفقود ہمدم! چاندنی راتوں کا کیف
چاندنی راتیں ہوئیں آزارِ جاں تیرے بغیر!

کھو چکے رعنائیاں، زیبائیاں مدت ہوئی
سبزہ زار و منظرِ آبِ رواں تیرے بغیر!

مٹ گیا وہ حسنِ ہنگامِ طلوعِ آفتاب
دلنشیں ہے صبح کا منظر کہاں تیرے بغیر!

سر بسر بے کیف ہیں بے لطف ہیں حسن ہیں
آبشار و جوئبار و گلستاں تیرے بغیر!

جگن ناتھ آزاد، بی اے

# رُت آگئی

ساقیا! وہ دیکھ اٹھی ہے گھٹا رت آگئی
اپنی چشمِ مست کا ساغر بڑھا رُت آگئی

چھا رہی ہے تیرے متوالوں پہ گونہ بے خودی
چاندنی راتوں کی وہ "بہتی" سنا رُت آگئی

آ گئے پینے پلانے اور چھلکانے کے دن
مستیاں آنکھوں کی صہبا میں ملا رُت آگئی

جھانکتی ہے پھر افق سے نکھری نکھری سی بہار
خرمنِ غم پر ذرا بجلی گرا رُت آگئی

پھر کوئی بے تاب نغمہ مُطرب رنگیں نوا
وجد میں پھر روحِ موسیقی کو لا۔ رُت آگئی

جعفر شیرازی



## آپ کے سنگار کا نکھار

# آٹو دل بہار

کے چند قطروں پر منحصر ہے جو آپ اپنے رومال یا لباس پر لگائیں گے آٹو دل بہار ایک غیر معمولی دلفریب خوشبو ہے جو بالکل سے سبز ہے قیمت ایک روپیہ چار آنے۔ چھوٹی شیشی ایک ڈرام ۱۲/ر

خوشبو دار کارڈ ار مفت نمونوں کے لئے ۲ر کے ٹکٹ بھیجیں۔

**آٹو ممی بلوم** شب ملے بہار کے پھولوں کی خوشبو قیمت عہ فی اونس مفت نمونہ کے لئے ۲ر کے ٹکٹ۔

**آٹو مشک بہار** رومال کے لئے مشک اذفر کی بہترین خوشبو ہے نمونہ کے لئے ۲ر کے ٹکٹ

سول ایجنٹ:۔

**اینگلو انڈین ڈرگ اینڈ کیمیکل کمپنی بمبئی نمبر ۲ ار ے ڈی،**



## دن کو بہتر طور پر شروع کریں

# لسٹرین کلائیکو تھامو

کا روزانہ استعمال ناک اور دانتوں کی صفائی کے لئے اور دانتوں کو گرنے سے بچانے کے لئے بہترین عمل ہے سائنس کے جدید اصولوں پر بنا ہوا یہ سیال نہایت خوشگوار مزہ رکھتا ہے اور منہ کو خوشبودار اور صاف کر دیتا ہے اور جراثیم کو بالکل تباہ کر دیتا ہے۔ ہر معزز دوا فروش سے مل سکتا ہے۔

تیار کردہ:۔ **گرائس اینڈ اوون کمپنی نیویارک امریکہ**

ہندوستان کے باضابطہ اور مختار ایجنٹ برائے ہندوستان۔ برما و سیلون

**ایم اے جے نوبل نمبر ۱۹ پارسی بازار سٹریٹ فوٹ بمبئی**

# ہندوستان سنو

HINDOSTAN SNOW



اگر آپ ہمیشہ ہندوستان سنو استعمال کریں گے تو یقیناً آپ کے چہرے کی جلد کبھی خراب نہ ہو گی بلکہ تازہ نرم اور گلاب جیسی ملائم رہے گی۔ ہندوستان سنو کے استعمال سے جلد کی کوئی مرض نزدیک نہیں آتی۔ گرمی کے موسم میں چہرے پر لگانے سے ٹھنڈک محسوس ہوتی ہے مچھر کے کاٹنے کے بعد ہندوستان سنو لگانے سے جلن دور ہو جاتی ہے گھر سے باہر نکلنے سے پہلے استعمال کیا کریں سورج کی تپش اثر نہ کرے گی غرض ہندوستان سنو گالوں کو ملائم کرنے چہرے سے مہاسے اور جھریاں دور کرنے کے لئے بہترین سنو ہے ہندوستان کے بڑے بڑے شہروں میں ایجنٹ درکار ہیں مندرجہ ذیل پتہ پر خط و کتابت کریں۔

**یونیورسل پرفیومری ورکس نمبر ۹۵ کالبیکر سٹریٹ بمبئی نمبر ۳**



## طاقت اور تندرستی کے لئے

### بچوں کو

# ڈونگرے کا بال امرت

### پلانا چاہیئے

اس کے استعمال سے بچوں کی کھانسی بخار رفع ہوتے ہیں۔

# دنیائے ادب

# اقبال کی نگاہ میں عورت کی حیثیت

جس وقت ہندوستان کے نشاۃ الثانیہ کی تاریخ لکھی جائے گی، اس وقت اقبال کی اہمیت کا لوگوں کو صحیح اندازہ ہوگا۔ محض اردو شاعری ہی نہیں بلکہ ہندوستان کے حرکت و عمل کے مظاہرے بھی اس شاعر اعظم کے مرہون منت ہیں۔ اس نے محض شاعری نہیں کی، قوم کو حرکت و عمل جدوجہد اور تگ و دو کے جو روح پرور نغمے سنائے اور زندگی اور زندہ دلی کا جو پیغام دیا وہ بہت حد تک ہماری بے حسی کو دفع کرنے میں ممد و معاون ثابت ہوا۔

اس نے زندگی کے مسائل حل کرنے میں اکثر ٹھوکریں کھائیں لیکن اس نے کبھی زندگی سے گریز نہیں کیا اور تمام سیاسی و معاشرتی مسائل پر گہری نگاہ ڈالی۔ اردو شاعری میں یہ گہرائی اور بلندی ایک نئے دور کی بنیاد ڈالتی ہے۔ مثلاً چند اشعار پیش ہیں ؎

خدا تجھے کسی طوفاں سے آشنا کر دے ۔۔۔ کہ تیرے بحر کی موجوں میں اضطراب نہیں

مرد بے حوصلہ کرتا ہے زمانہ کا گلا ۔۔۔ بندۂ حُر کے لئے نشتر تقدیر ہے نوش

دے ولولۂ شوق جسے لذت پرواز ۔۔۔ کر سکتا ہے وہ ذرہ مہ و مہر کو تاراج

صرف یہی نہیں بلکہ الفاظ کی جدت اور بیان کی ندرت کے لحاظ سے بھی اردو کا کوئی شاعر ان کا مد مقابل نہیں ہو سکتا۔ کہا گیا ہے کہ اعلیٰ ترین شاعر نہ صرف اپنے تجربات سے محظوظ ہوتا ہے بلکہ ان پر غور و خوض بھی کرتا ہے نیز اپنے ذہن میں ہم آہنگی کا ایک احساس پیدا کر لیتا ہے جس کی روشنی میں وہ اپنے سارے تجربات کی جانچ کر کے ایک انتہائی کوشش میں اس کو عالمگیر اور مثالی قالب عطا کرتا ہے۔ اقبال اس معیار پر پورا اترتا ہے اور اس لحاظ سے اردو شاعری میں منفرد اہمیت کا مالک ہے۔

اقبال کی موت ایسا سانحۂ عظیم ہے اور اس سے ہمارے دلوں پر ایسی شدید ضرب کاری لگی ہے کہ اس کے کلام کا تشریحی تجزیہ ابھی ممکن نہیں معلوم ہوتا۔ لیکن ان کے سامنے سب سے بڑی نیاز عقیدت جو پیش کی جا سکتی ہے وہ یہی ہے کہ ہم ان کے کلام و پیام کو تحقیق کی روشنی میں جانچنے کی کوشش کریں اور دیکھیں کہ کہاں تک وہ ہم کو ہمارے مسائل کے حل کرنے میں مدد دیتے ہیں۔ اقبال ایک خاص دور اور ایک خاص ذہنیت کی پیداوار تھے اور باوجود وسعت علم اور فلسفہ پر کامل عبور کے انہوں نے جو لائحہ عمل ہمارے سامنے پیش کیا وہ ایک رجعت پسندانہ ذہنیت کا حامل ہے۔ اقبال کے پیام کے مداح ممکن ہے اس بیان پر چیں بر جبیں ہوں لیکن یہ ان کی زیادتی ہے۔ جب تک شخصیت پرستی کی یہ رکیک ذہنیت ہم سے دور نہیں ہوگی ہماری عقل پر پردہ پڑا رہے گا اور ہم عمل کے لئے بے کار رہیں گے اقبال کے پیام کے ارتقا اور نصب العین پر کبھی فرصت کے وقت بحث کی جائے گی اس وقت موضوع زیر بحث ان کے پیام کا صرف ایک پہلو ہے۔

سوسائٹی میں عورت کی حیثیت ہی وہ محور ہے جس کے گرد ہمارے سارے معاشرتی مسائل چکر لگاتے ہیں اور یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ ہم ہندوستانیوں نے نہ تو وہ لائحہ عمل تجویز کیا ہے جس پر ہماری سوسائٹی کے نصف مظلوم حصہ کو گامزن ہونا ہے اور نہ اس بات کا تصفیہ کیا ہے۔ کہ ہم جدھر جا رہے ہیں وہ راہ ہم کو کدھر لے جا رہی ہے۔ ناممکن تھا کہ ایسا بنیادی مسئلہ اقبال کی وسعت بیں نگاہوں سے محفوظ رہ جاتا۔ چنانچہ "بانگ درا" ہی میں اس نے اکبر کے طنز یہ انداز میں اس مسئلہ پر روشنی ڈالی۔ اس کے بعد "ضرب کلیم" میں جس میں اس نے اکثر مسائل حاضرہ پر

تصور کیا ہے۔ ایک پورا باب اس کے لئے وقف ہے اور پھر اپنی معرکتہ الآرا اور عہد آفریں کتاب تشکیل جدید الٰہیات اسلامیہ (بزبان انگریزی) میں بھی اس پر ایک سرسری نظر ڈالی ہے۔ مثنوی رموز بے خودی میں بھی اس موضوع سے متعلق چند اشعار ہیں۔

لڑکیاں پڑھ رہی ہیں انگریزی ڈھونڈ لی قوم نے فلاح کی راہ
روشِ مغربی ہے مدِ نظر وضع مشرق کو جانتے ہیں گناہ
یہ ڈرامہ دکھائے گا کیا سین پردہ اُٹھنے کی منتظر ہے نگاہ

(بانگ درا)

اسی سلسلہ میں ایک اور جگہ فرمایا ہے ؎

یہ کوئی دن کی بات ہے اے مرد ہوشمند غیرت نہ تجھ میں ہوگی نہ زن اوٹ چاہے گی
آتا ہے اب وہ دور کہ اولاد کے عوض کونسل کی ممبری کے لئے ووٹ چاہے گی

کون کہہ سکتا ہے کہ ان اشعار میں اکبر کی شاعری کی روح حلول نہیں کر گئی ہے۔ وہی رجعت پسندی، وہی قدامت پرستی، وہی جدید تمدن کے خلاف احتجاج! لیکن افسوس ہے کہ ان بزرگان قوم کے سامنے تاریخ کا یہ مسئلہ نہیں تھا کہ معاشرتی اور اقتصادی تحریکیں، بنیادی مسائل کا پرتو ہوتی ہیں اور فرسودہ نظام کے نام لیوا طنز کے ذریعے سے پانی کے دھارے کو نہیں روک سکتے۔ اکبر کی شاعری میں وہ تنازع منعکس ہے جو پرانی اور نئی روشنی کے ملاپ سے، متوسط طبقہ کے مسلمانوں کو درپیش ہے اقبال کی شاعری بھی اس جذباتی ردِ عمل کا آئینہ ہے۔ مگر چونکہ وہ محقق بھی ہیں اور مفکر بھی اس لئے انہوں نے اپنے جذبات پر فلسفیانہ رنگ چڑھا دیا ہے۔

اقبال کے فلسفیانہ کردار کی ترتیب اور ذہنی نشو ونما میں جو اثر سب سے زیادہ فیصلہ کن ثابت ہوا وہ ان کا یورپ کا سفر تھا۔ مشرقی فلسفہ کی تحقیق کے سلسلہ میں ان کو اکثر جرمن اکابر کے خیالات کے مطالعہ کا اتفاق ہوا۔ ان کے ذہنی افق کی تشکیل میں اس تعلق نے زبردست کام کیا اور اگرچہ یہ تو قطعی غلط ہے، جیسا بعض لوگ ان پر اعتراض کرتے ہیں کہ اصولاً و فروعاً ان کا فلسفہ نطشے اور برگساں کے فلسفہ کا چربہ ہے کیونکہ ایک ایسے طباع شخص پر اندھی تقلید کا الزام صداقت پسندی کے منافی ہے، لیکن یہ ضرور صحیح ہے کہ اقبال کے فلسفہ میں اور ان دو حضرات کے فلسفہ میں واضح اور بین مماثلت ہے۔ اس وقت گنجائش نہیں کہ نطشے اور برگساں کے فلسفہ پر گہری روشنی ڈالی جائے لیکن موضوع زیر بحث کو سمجھنے کے لئے ان حضرات کے فلسفہ کا موجودہ سیاسی تحریکوں سے تعلق کا ذکر کرنا ازبس لازمی ہے۔

شوپنہار کا فلسفہ قدیم ہندو فلسفہ اُپنشد کے فیضان کا منت کش ہے لیکن اسی کے ساتھ ساتھ موجودہ رجعت پرست فسطائی تحریک کا مورث اعلیٰ بھی شوپنہار ہی ہے۔ فسطائی فلسفہ کا قریبی تعلق نطشے سے ہے جو شوپنہار کا "شاگرد" تھا۔ فلسفیانہ بحث اس موقع پر ہمارے موضوع سے خارج ہے ورنہ میں یہ دکھاتا کہ وہ حضرات جو شوپنہار اور نطشے کے فلسفے میں بنیادی فرق جتاتے ہیں کس حد تک غلط ہیں یہ غلط فہمی بہت حد تک شوپنہار کے فلسفہ کے متناقض براہین کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے۔ اسی سلسلہ کا تیسرا شخص فرانسیسی فلسفی برگساں ہے یہاں پر صرف اتنا بتانا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اگر "صوفی" شوپنہار فسطائیت کا مورث اعلیٰ تھا اور رجعت پسند کلبی نطشے "اس تحریک کا طبمانہ نقیب"، تو فسطائیت کے فلسفہ کی بنیادی تمدین کا سہرا۔ مادیت اور روحانیت کے امتزاج کی کوشش کرنے والے فلاسفر برگساں کے سر ہے۔ اقبال کے فلسفہ کا ان ہر سہ حضرات کے بنیادی فلسفہ سے جو تعلق ہے وہ بحث کا محتاج نہیں۔ "فلسفۂ شاہین" "نظریۂ فوق البشر" "نقطۂ ستی کردار" اور بے شمار جزوی اور اساسی نکتے ہیں جو اس دعوے کو ثابت کرتے ہیں۔

پھر قبل اس کے کہ ہم اقبال کے فلسفہ میں عورت کی حیثیت پر روشنی ڈالیں لگے ہاتھوں ذرا شوپنہار کے نظریہ پر بھی غور کر لیجئے اور اس فلسفہ کا جو عملی مظاہرہ فسطائی جرمنی میں پیش ہو رہا ہے اس کو بھی بھول نہ جائیے۔ شوپنہار عورت کی شہری حیثیت کو کبھی تسلیم نہیں کرتا تھا۔ وہ عورت کو قطعی نکما خیال کرتا تھا اور ان کا کام محض افزائش نسل تجویز کرتا تھا شوپنہار کے رویہ میں اور قدیم ہندو فلسفہ کے معماروں میں بہت یکسانیت پائی جاتی ہے۔ شوپنہار کا یہ نظریہ جو قرون وسطیٰ کی خصوصیت تھی آج اس بیسویں صدی میں فسطائی تحریک کے علم برداروں کا الہام ثابت ہوا ہے اور فسطائیت کا جو رویہ نسوانی تحریک کے خلاف ہے۔ وہ نتیجہ ہے اس قریبی تعلق کا جو شوپنہار کے فلسفہ کو فسطائیت سے ہے۔ آج جرمنی کی عورتوں کے سامنے جو لائحہ عمل پیش کیا جا رہا ہے وہ "بندگی، بچے، اور باورچی خانہ" کے تین عنوانوں سے پیش کیا جا سکتا ہے۔ "بندگی" یا مذہب پرستی، اس لئے کہ اس کے بغیر عورتیں اپنی آزادی کو بیچنے کے لئے آسانی سے تیار نہ ہوتیں۔ "بچے" اس لئے کہ ہٹلر کی فوج کی تعداد میں کمی کا خطرہ نہ پیدا ہو۔ "باورچی خانہ" اس لئے کہ مرد کی فوقیت د

برتری برقرار رہے اور اس لئے بھی کہ جب مردوں ہی کو روزگار نہیں ملتا تو عورتوں کو اس کشمکش میں شریک کر لینے سے مصیبتوں کا اور اضافہ ہو جائے گا۔ ہٹلر بہ بانگ دہل اعلان کرتا ہے کہ "عورتوں کا فرض محض بچے پیدا کرنا ہے جو سپاہی ہو سکیں۔ میدان جنگ میں قتل ہونے سے زیادہ اعلیٰ تخیل انسانیت کے پیش نظر نہیں!" "مادریت" کا یہ نظریہ قدیم ہندو کھشتری تخیل کی صدائے بازگشت معلوم ہوتا ہے۔ ہٹلر کا دست راست گوئرنگ کہتا ہے "عورت کی جگہ گھر میں ہے اور اس کا فرض تھکے ماندے سپاہی کی تفنن طبع" اور ہٹلر کا پبلسٹی ایجنٹ گیبلس رقمطراز ہے "عورت کا فرض خوب صورت بننا اور بچے جننا ہے مادہ طیور اپنے کو نر پرندوں کے لئے سنوارتی اور انڈوں پر بیٹھتی ہیں، اس کے بدلے نر حفاظت کا کام اپنے ذمہ لیتا ہے" بالکل درست، اس وحشیانہ اور حیوانی تحریک کے سامنے ایسا ہی نصب العین ہونا چاہیئے جو حیوانوں کا طریقۂ کار ہو!

ان حقائق بالا کی روشنی میں دیکھیے تو آپ پر ظاہر ہو جائے گا کہ کم از کم نطشے کا نظریہ [illegible]ل کے تخیل پر کس حد تک اثر انداز ہوا آگے میں یہ بھی دکھ[illegible] کوشش کروں گا کہ فسطائیت کے وہ دعاوی جن کا اوپر ذکر ہو[illegible] اقبال کے نصب العین سے کتنے متفق ہیں۔ یہ ضرور ہے کہ اقبال [illegible] مسلمان تھا اور فلاسفر تھا۔ اس لئے وہ شوپنہار اور منو کا ہم نوا ہو کر عورت کو برائیوں کا ملجا و ماوی نہیں قرار دے سکتا اور نہ عورت کی ذات کو برائیوں کا پیش خیمہ تصور کر سکتا ہے۔ چنانچہ اپنے ناقابل تقلید شاعرانہ انداز بیان سے کہتا ہے ؎

وجود زن سے ہے تصویر کائنات میں رنگ
اسی کے ساز سے ہے زندگی کا سوز دروں
شرف میں بڑھ کے ثریا سے مشت خاک اس کی
کہ ہر شرف ہے اسی درج کا در مکنوں

یہ تجرید و تحلیل ممکن ہے [illegible] بنیادی مسئلہ کی طرف سے ہم کو بہکا دے، لیکن یہ صاف گو انسان کبھی الفاظ چباتا نہیں اور اپنے خیالات عورت کی حیثیت کے متعلق نہایت واضح الفاظ میں ظاہر کرتا ہے، "آزادی نسواں" کے عنوان کے تحت کہتا ہے ؎

اس بحث کا کچھ فیصلہ میں کر نہیں سکتا
گو خوب سمجھتا ہوں کہ یہ زہر ہے وہ قند
اس راز کو عورت کی بصیرت ہی کرے فاش
مجبور ہیں معذور ہیں مردان خردمند

جب اس راز کے انکشاف کا موقع آتا ہے تو اس کو اگرچہ شاعرانہ استدلال سے بیان کیا ہے لیکن اس کے معنی و مطلب قطعی آشکارا ہیں کہتے ہیں ؎

کیا چیز ہے آرائش و قیمت میں زیادہ
آزادئ نسواں کہ زمرد کا گلوبند؟

اے کاش آزادی کا یہ پیغام بر، حرکت و عمل کا یہ نقیب غور کرتا کہ وہ کیا کہہ رہا ہے۔ آزادئ نسواں یا زمرد کا گلوبند؟ اس منطق کو یہیں پر کیوں محدود کر دیا۔ اس کو ذرا اور وسعت دی ہوتی تو "خودی" کا سارا پیغام بے معنی ہو جاتا۔ زمرد کا گلوبند ہو۔ یا یاقوت و ہیرے کا۔ یہ مادی اشیا، خودی کا کس طرح نعم البدل ہو سکتی ہیں۔ مگر یہاں تو عورت کے لئے خودی کا ذکر ہی نہیں آتا ہے اور یہ اعلےٰ پیام ان کے لئے شرمندۂ معنی نہیں! عورت کی حفاظت کے عنوان سے فرماتے ہیں ؎

نے پردہ نہ تعلیم، نئی ہو کہ پرانی
نسوانیت زن کا نگہباں ہے فقط مرد

یہ ایسا فاش قسم کا متناقص دعوٰے ہے کہ اس کی بوالعجبی ہم کو یقیناً انگشت بدنداں ہونے پر مجبور کرتی اگر ہم اس نظریہ کی تلخ حقیقت کو قابل قبول سمجھتے۔ وہ تلخ حقیقت یہ ہے کہ ہم عورت کی "انسانیت" کو تسلیم نہیں کرتے۔ عورت اس نقطۂ نگاہ سے ایک انسانی ہستی نہیں رہتی۔ بلکہ یا تو وہ ایک عجیب الخلقت چیز ہے۔ یا ایک ماورائے انسان ہستی۔ ہمارا سارا جنسی بیوپار کسبی و غیر کسبی کا معاملہ اسی بات کا ممنون ہے کہ جب ہم عورت کی جنسی حیثیت ہی پر غور کریں گے تو اس کی انسانی حیثیت معرض خطر میں پڑ جائے گی۔ ہمارے اخلاق کے نام نہاد پاسبان فضول شور مچاتے ہیں۔ دراصل ان ہی کے تخیل اور نظریہ کا اثر ہے کہ بے اخلاقی کا سیلاب مذہب اور قانون کی نت نئی دیواروں کے باوصف اب تک روکے نہیں رکا۔ رکے بھی کیسے۔ ہمارا دماغی افق اس حد تک تاریک ہو چکا ہے کہ ہم عورت کا تصور جنسی و نفسانی حیثیت کے بغیر کرنے سے قاصر ہیں۔ ہم تو عورت کو محض ایک نسائی پیکر سمجھتے ہیں۔ پھر یہ واویلا شیون کہ "اخلاقیات" کو بروئے کار لائے قدرت اور انسانی فطرت سے جنگ کے مترادف ہے۔ اور کیوں اعتراض کیا جاتا ہے کہ ؎

ہند کے شاعر و صورت گر و افسانہ نویس
آہ بیچاروں کے اعصاب پہ عورت ہے سوار

"یہ زمرد کی گلوبندی" اور "مرد کی نگہبانی کے الفاظ ہٹلر کو زیادہ زیب

دیتے ہیں۔ ایک ایسے ملک اور نظام کے لئے زیادہ مناسب ہیں جہاں علم ایک بے معنی شے قرار دی جاتی ہے اور انسانیت کا منتہائے مقصد محض جنگ جوئی اور جنگ پرستی قرار دیا جاتا ہے۔ اقبال کے الفاظ قریب قریب گیبلس کے الفاظ کے ہم معنی ہیں (یعنی مادہ پرندے اپنے کو نر پرندوں کے لئے "سجاتے" سنوارتے ہیں اور انڈوں پر بیٹھتے ہیں۔ اس کے بدلے نر "حفاظت" کا کام اپنے ذمہ لیتا ہے) اقبال اور ہٹلر کا یہ اتحاد کتنا عجیب اتحاد ہے۔ ایک طرف اسلام کا پرستار، مساوات کا نام لیوا۔ آزادی کا علم بردار اقبال! اور دوسری طرف تنگ سماج پرستار، بربریت کا شیدا۔ آزادی کو بے معنی لفظ قرار دینے والا "چنگیز" ہٹلر!

اصل وجہ یہ ہے کہ اقبال مغربی تہذیب سے بیزار ہے اور ہر وہ چیز جو اس تہذیب سے تعلق رکھتی ہے اس کی نگاہوں میں کھٹکتی ہے۔ وہ اس بات کو ضرور محسوس کرتا ہے کہ بنیادی مسئلہ کی طرف ہمیشہ نگاہ غلط انداز ڈالی گئی ؎

ہزار بار حکیموں نے اس کو سلجھایا مگر یہ مسئلہ زن رہا وہیں کا وہیں

ظاہر ہے کہ اس سے صرف ایک نتیجہ نکلتا ہے کہ ہماری ساری کوششیں محض اس لئے شرمندۂ کامیابی نہیں ہوئیں کہ ہم نے ہمیشہ غلط نظریے قائم کئے۔ جس کی وجہ سے ہماری بحث بنیادی مسئلہ سے دوچار نہیں ہوئی ہم نے ہمیشہ آزادی۔ پردہ اور تعلیم کے الفاظ میں اس مسئلہ کی طرف اپنی توجہ مبذول کی لیکن کبھی اس حقیقت پر غور نہیں کیا کہ جب تک معاشی اقتصادی آزادی نہ حاصل ہو۔ ہماری نام نہاد آزادی محض فریب خیال ثابت ہوگی۔ یہ شکایت کرنے کے بعد کہ ؎

فکر او از تاب مغرب روشن است ظاہرش زن باطن او نازن است

وہ پریشان ہو کر پکار اٹھتا ہے ؎

جس علم کی تاثیر سے زن ہوتی ہے نازن کہتے ہیں اسی علم کو ارباب نظر موت

میری تو شکایت یہی ہے کہ ہماری معاشرت اور ہماری "تعلیم" زن کو "نازن" نہیں بناتی یعنی زن کا جو جنسی صنفی اور تفریحی تخیل ہم نے قائم کیا ہے اور جو ماورائے دیگر انسانی فرائض ہے وہ بدستور برقرار رہتا ہے اور ہم زن کو صرف اس قابل بنا دیتے ہیں کہ وہ سوسائٹی کے باغ میں خوش نما۔ خوش رنگ، دلفریب تتلیوں کا کام دے۔ اگرچہ سوچنے اور غور کرنے کی بات یہ ہے کہ افزائش نسل عورت کے فرائض کا محض ایک رُخ ہے (جو یقیناً لازمی ہے) لیکن سوسائٹی کی بقا و بہبود کے لئے عورت کے ذمے دیگر فرائض بھی عائد ہوئے ہیں۔ جہاں تک نسل کی حفاظت کا سوال ہے مرد اور عورت جداگانہ حیثیت کے مالک ہیں کیونکہ اعضا اور عمل کی تفریق دونوں کو ایک دوسرے سے جدا کرتی ہے۔ یہ "تحفظ نسلی" کا فرض ہے لیکن "تحفظ شخصی" کے لئے مرد و عورت یکساں اعضا رکھتے ہیں۔ یکساں فرض دونوں کے ذمہ ہے۔ دونوں کا دائرۂ عمل ایک ہے آرٹ، سائنس، صنعت، حرفت، زراعت، تجارت، سیاست، مذہب تہذیب و تمدن یہ سب تحفظ شخصی کے مظاہرے ہیں۔ ان کی بقا و تحفظ ان کی برقراری و ترقی ایک عام فرض ہے۔ جو مرد و عورت دونوں پر عائد ہوتا ہے جس کے لئے مرد و عورت دونوں کلیۃً یکساں حیثیت سے ذمہ دار ہیں۔ اقبال اگرچہ اپنے کو "مظلومی نسواں سے ہوں غم ناک بہت" بتاتے ہیں لیکن وہ اس "عقدۂ مشکل کی کشود" اس لئے نہیں کر پاتے کہ انھوں نے ان دونوں فرائض کو خلط ملط کر دیا اور یہ کہنے کے بعد کہ ؎

راز ہے اس کے تپ غم کا یہی نکتۂ شوق آتشیں لذت تخلیق سے ہے اس کا وجود

وہ یہ سمجھ گئے کہ عورت کی کل کائنات اسی لذت تخلیق سے محفوظ ہوتا ہے۔ یہ کہنا کہ ؎

جوہر مرد عیاں ہوتا ہے بے منت غیر غیر کے ہاتھ میں ہے جوہر عورت کی نمود

محض لفظی بحث ہے۔ اعضا اور عمل کی یہ تفریق دونوں کے فرائض کو اتنا جدا نہیں کرتی کہ عورت محض افزائش نسل کو اپنی کل حرکت، سارا عمل، پورا فرض سمجھے اور تمام وہ ذہنیتیں اور عمل کی تمام وہ موجیں جو اس کی "انسانی" دنیا میں اٹھکیلیاں کرتی رہتی ہیں۔ ان کو فعل عبث قرار دے اور اپنے سے بعید سمجھے اور پھر جب اس پر جائز حرکت و عمل کی دنیا حرام قرار دی جا چکی اور وہ سوسائٹی میں کوئی مہتم بالشان کام سرانجام نہ دے سکی تو کہا جاتا ہے "مکالمات فلاطوں نہ لکھ سکی" اور پھر اس کو یہ کہہ کر بہلایا جاتا ہے کہ ؎

اسی کے شعلے سے ٹوٹا شرار افلاطوں

اقبال کی علمی اور فلسفی دنیا میں عورت کا کام محض افلاطوں پیدا کرنا ہے ہٹلر کی دنیا میں محض سپاہی پیدا کرنا۔ اقبال کی "زندہ حقیقت" یہ ہے کہ عورت مرد کی دست نگر رہے۔ مرد اس کا محافظ رہے۔ عورت بچے پیدا کیا کرے اور مرد "خودی" کے مسائل حل کیا کرے! اور جو قوم اس قعر مذلت میں گرنا قبول نہیں کرتی اس کے لئے یہ حکم صادر ہوتا ہے "اس قوم کا خورشید بہت جلد ہوا زرد" لیکن تاریخ محض خواہشات سے

بدلی نہیں جاسکتی۔ یونان و روما۔ ہند و بابل کا تنزل وانحطاط۔ بوسیدگی و فرسودگی اس بات کی شاہد ہے کہ واقعہ اس کے بالکل برعکس ہے۔ اقبال کا آزاد عورت کے متعلق یہ کہنا کہ ؎

ایں گل از بستان ما نارستہ بہ \
داغش از دامان ملت شستہ بہ

مجھے ان بوڑھی عورتوں کا خیال دلاتا ہے جو تعلیم یافتہ اور آزاد عورت کو دیکھ کر کوستی ہیں۔ اپنے مخصوص نظریہ کا اعادہ وہ اس سلسلہ میں بھی کرتا ہے ؎

فساد کا ہے فرنگی معاشرت میں ظہور \
کہ مرد سادہ ہے بیچارہ زن شناس نہیں

اگرچہ یہاں پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ "فرنگی معاشرت" کیا چیز ہے۔ سائنتفی تہذیب یا حرفتی تہذیب۔ سامراجی نظام یا فسطائی یا اشتراکی، بورژوا[1] نظام یا پرولیتاری، کیونکہ ہر ایک میں عورت کے سامنے جداگانہ مطمح نظر ہے۔ یہ صحیح ہے کہ وہ حرفتی تہذیب جو صنعتی انقلاب کے بعد منصۂ شہود پر آئی اپنے دن گزار چکی ہے اور دنیا کے سامنے اسکے سوا کوئی چارہ نہیں کہ یا تو آگے بڑھے یا پیچھے ہٹے۔ ایک جگہ پر قیام ناممکن معلوم ہوتا ہے فسطائیت کے صوفی فلاسفر اسپنگلر نے تو خیر اپنی شہرۂ آفاق کتاب "زوال مغرب" میں انقلاب فرانس ہی کو مغربیت کے زوال کا پہلا زینہ قرار دیا ہے۔ اسپنگلر نے جو تجزیہ کیا ہے، اقبال نے اپنی کتاب تشکیل جدید میں اس کی صداقت پر مہر لگائی ہے لیکن اسپنگلر کی یہ مذہبی تشریح اس بات پر پردہ نہیں ڈال سکتی کہ جس چیز سے تہذیب کا "زوال ظاہر ہوتا ہے وہ وہ افراتفری اور ابتری ہے جو بظاہر موجودہ معاشرت کی خصوصیت معلوم ہوتی ہے۔ اگرچہ یہ صرف ایک نئے دور کی پیدائش کا پتہ دیتی ہے اور یہ درد کرب محض یہ ظاہر کرتا ہے کہ ہم محض ایک عبوری دور سے گزر رہے ہیں۔ ہاں اس بات کا تصفیہ بخش جواب آسان نہیں کہ آیندہ دور انسانی معراج اور معاشرتی ترقی کا دور ہوگا یا دنیا پھر کئی صدی پیچھے لوٹے گی اور رجعت پرست فسطائی تحریک میں اپنے کو روپوش کرے گی۔ اقبال کا یہ سوال کہ ؎

کیا یہی ہے معاشرت کا کمال؟ \
مرد بے کار و زن تہی آغوش

بہت معنی خیز سوال ہے کہ ہم کو ایک بنیادی مسئلہ کی طرف متوجہ کر دیتا ہے ہمارے موجودہ نظام میں بے روزگاری ایک وبا کی طرح پھیل رہی ہے اور ہمارے تہذیب کے دعوے کو جھٹلاتی ہے لیکن غور طلب امر یہ ہے کہ دنیا میں آج غریبی اور بے روزگاری کا مسئلہ اشیا کی کمی کا مسئلہ نہیں ہے بلکہ صرف یہ ہے کہ ہم نے سائنس کی مدد سے اشیاء کی پیداوار کا مسئلہ تو حل کر لیا ہے لیکن ان کی تقسیم کا اور استعمال کرنے کا مسئلہ اب تک حل نہ کر سکے۔ زن کی تہی آغوشی کی شکایت ذرا فضول سی ہے۔ اگرچہ شاعرانہ تضاد کے لحاظ سے "مرد بے کار و زن تہی آغوش" ایک نہایت ہی عمدہ طرز ادا ہے لیکن اگر موخر الذکر الزام میں کچھ حقیقت ہے تو وہ اتنی بنیادی نہیں۔ یہ صحیح ہے کہ پیدائش کی تعداد میں کمی ہماری موجودہ تہذیب کا ایک مریضانہ پہلو ہے لیکن اس کا احساس عام ہو چلا ہے اور اس کا تدارک تھوڑے عرصہ کی بات ہے۔

اوپر کی بحث ہم کو لاچار اس ناخوشگوار نتیجہ کی طرف لیجاتی ہے کہ اقبال نے اس مسئلہ کے حل میں جو مطمح نظر پیش کیا ہے وہ ہمارے معیار پر پورا نہیں اترتا۔ "شاعر مشرق" کا نظریہ۔ اس ذہنیت کا غیر محسوس طور پر شکار رہا ہے جس کے تحت مشرق اپنی پستی کا احساس کر کے مغرب پر کیچڑ اچھالنے کی کوشش میں سرگرم ہے اور اگر کہیں کہیں مغرب کے داغ کو نمایاں کرنے میں کامیابی حاصل ہوئی ہے تو اکثر اس فعل عبث کا نتیجہ محض ہماری کمزوری کو اور مستحکم کرنے کی صورت میں ظہور پذیر ہوا ہے۔ بہرحال یہ ضروری نہیں کہ کوئی مفکر یا شاعر ہر مسئلہ کا صحیح حل پیش کر سکے۔ اور اگر اقبال اس مسئلہ میں ناکام رہے تو یہ ہماری بدقسمتی ہے اور اس سے ان کی عظمت پر حرف نہیں آتا۔؟

ضرورت ہے کہ ہم میں سے ہر ایک ترکی کے قومی شاعر اعظم ضیاء کے وہ اشعار پڑھے جس میں اس نے اپنی قوم کو خواب غفلت سے بیدار کرنے کی کوشش کی تھی۔ کہتا ہے :-

"جب تک عورت کی صحیح اور مکمل اہمیت نہ پہچانی جائے گی۔ قومی زندگی نامکمل رہے گی"

"میں نہیں جانتا کہ ہم نے عورت کو پس پشت کیوں ڈال رکھا ہے"

"تو پھر کیا اس کو اپنی سوئی نیزہ میں تبدیل کر دینی چاہیئے۔ تاکہ وہ ہم سے زبردستی اپنے حقوق حاصل کرے"

کاش یہ الفاظ ہمارے "ترجمان حقیقت" کے ہوتے!

•

سعید جعفری (ام۔اس۔سی)

[1] Bourgois

# نقد و نظر

## مقالات یوم اقبال

(مرتبہ انٹر کالجیٹ مسلم برادرہڈ لاہور۔ سائز ۲۷×۱۷/۸ کاغذ لکھائی چھپائی اعلیٰ۔ جلد خوبصورت قیمت اردو و انگریزی یک جا تین روپے۔ ناشرین۔ قومی کتب خانہ ریلوے روڈ لاہور)

علامہ اقبال مرحوم کی وفات سے ۲ ماہ پہلے ہندوستان بھر میں یوم اقبال منایا گیا تھا۔ اس موقعہ پر مختلف علمی اور ادبی مجلسوں میں اقبال کی شاعری اور ان کے پیغام پر مضامین پڑھے گئے تھے۔ لاہور کے کالجوں کے نوجوان طلباء نے اپنے زیر اہتمام ایک خاص مجلس منعقد کی اور اس میں چند بیش قیمت مضامین سنائے گئے۔ مقالات یوم اقبال ان مضامین کے مجموعے کا نام ہے۔ چند مضامین اردو میں ہیں اور چند انگریزی میں۔ اردو کے مضامین میں مندرجہ ذیل قابل ذکر ہیں۔ **ڈاکٹر اقبال کا علم کلام** ۔ از سید سلیمان ندوی۔ **پیام اقبال اور قرآن کریم** از چودھری غلام احمد پرویز **شاعر ربانی** از راجہ حسن اختر **اقبال اور فنون لطیفہ** از سید عابد علی عابد۔ سید سلیمان اور مولانا عبد السلام ندوی نے اپنے مضمون میں علامہ مرحوم کے ان اشعار پر روشنی ڈالی ہے۔ جو علم کلام کے چند اہم مسائل مثلاً توحید باری۔ معراج۔ وحی و الہام۔ خیر و شر اور تقدیر کو دور حاضر کی ترقی یافتہ ذہنیت اور مسلمانوں کی قومی زندگی کی ضروریات کے مطابق پیش کرتے ہیں۔ اس مقالہ میں یہ واضح کیا گیا ہے کہ اقبال نے اسلامی عقاید کا اثبات ان کے علمی نتائج سے کیا ہے اور خودی کا جو فلسفہ ان کا مخصوص فلسفہ ہے۔ اس سے انہوں نے ان مسائل کی تشریح و اثبات میں بھی کام لیا ہے" مقالہ زیر نظر میں فاضل مصنفین نے علامہ مرحوم کے عقاید و استدلال کی بعض نہایت لطیف باریکیاں اُن کے اشعار سے نمایاں کی ہیں۔ مثلاً تقدیر کے مسئلہ کی وضاحت اقبال نے ایک جگہہ یوں کی ہے۔

پابندی تقدیر کہ پابندی احکام ۔ یہ مسئلہ مشکل نہیں اے مرد خرد مند
اک آن میں سو بار بدل جاتی ہے تقدیر ۔ ہے اس کا مقلد ابھی ناخوش ابھی خورسند
تقدیر کے پابند نباتات و جمادات ۔ مومن فقط احکام الٰہی کا ہے پابند

ہماری رائے میں یہ مقالہ اپنی سنجیدہ معقولیت اور سلجھے ہوئے انداز بیان کے لحاظ سے اس مجموعے کے حصہ اُردو کا بہترین مقالہ ہے۔

**پیام اقبال اور قرآن کریم** میں فاضل مقالہ نگار نے علامۂ مرحوم کے کلام میں سے متعدد مثالیں لے کر آیات قرآنی سے ان کی مطابقت اور مماثلت ثابت کرنے کی کوشش کی ہے اور یہ بتایا ہے کہ اقبال نے قرآن کے حقائق کو کس خوبصورتی سے شاعرانہ زبان میں ادا کیا ہے۔ اگرچہ ہمیں یہ امر تسلیم ہے کہ قرآن کے عملی فلسفہ نے اقبال کے نظریۂ عمل پر ایک بڑی حد تک اثر کیا ہے لیکن صاحب مضمون کئی مقامات پر اپنے دعوے کے اثبات میں بہت دور کی کوڑی لاتے ہیں اور ان کا استدلال معمولی فہم و ذکا سے بالاتر ہو جاتا ہے۔ مثلاً ایک جگہہ لکھتے ہیں کہ "زندگی کے سلسل کے متعلق غزل کا بھی ایک شعر سنئے اور دیکھئے غزل کی رنگینی باقی رکھتے ہوئے بھی حقائق کیسے بیان کئے جا سکتے ہیں۔

پریشاں ہو کے میری خاک آخر دل نہ بن جائے
جو اب مشکل ہے یارب پھر وہی مشکل نہ بن جائے

قیامت کے متعلق قرآن کریم میں ہے کہ وَاِذَ النُّفُوسُ زُوِّجَتْ (جب نفوس کو دوبارہ) اٹھایا جائے گا۔ خاک اپنی پریشانی کے بعد پھر سے دل "بن جائے گی"۔ یہاں فاضل مقالہ نگار نے ایک لطیف مطلع غزل کے ساتھ جو ناانصافی کی ہے وہ ذوق سلیم پر ظاہر ہے۔ ہمیں یہاں پنجابی کے مشہور رومان ہیر کے وہ مفسر یاد آ گئے جو ہیر اور رانجھے کے سوال وجواب کو روح اور جبرئیل امین کا مکالمہ قرار دیتے ہیں۔ اس قسم کی دور از کار مثالوں کو نظر انداز کر دیا جائے تو مقالہ خاصہ اچھا ہے۔ اور مضمون نگار کی کاوش اور محنت کا آئینہ دار۔

**شاعر ربانی** اس مقالہ کی اٹھان بہت اچھی ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اُسے مختصر کرنے کے لئے اسے اس کے تفصیلی اجزا سے محروم

کر دیا گیا ہے۔ بظاہر صاحب مضمون کو کلامِ اقبال پر بہت عبور حاصل ہے اور انہوں نے بظاہر حقائقِ عالم اور قوموں کے عروج و زوال کے مسائل کا کلامِ اقبال کی روشنی میں بہ نظرِ غائر مطالعہ کیا ہے۔ مضمون مثالوں سے مالامال ہے اور اگر حیاتِ اجتماعی اور بقائے فرد و ملت کے متعلق اقبال کے کلام میں سے بہترین مثالیں یک جا دیکھتی ہوں تو اس مضمون میں دیکھئے۔

**اقبال اور فنونِ لطیفہ۔** بظاہر فنونِ لطیفہ کے متعلق اقبال کے نظریہ کی وضاحت اور اس کے کلام سے اس نظریہ کی تشریح مقصود ہے لیکن مقالہ کا مطالعہ کرنے کے بعد جو اثر ذہن میں باقی رہتا ہے وہ یہ ہے کہ صاحبِ مضمون نے مقالہ کی آڑ میں بعض ہمعصر شعرا پر بلا وجہ زبانِ طعن و تشنیع دراز کی ہے۔ ہمیں یقین ہے کہ اگر زیرِ نظر کتاب علامہ اقبال کی زندگی میں مرتب ہوتی اور مرحوم سے اس کی ترتیب کے متعلق مشورہ لیا جاتا تو اُن کی سنجیدگی اس مجموعہ میں موجودہ مضمون کی شمولیت کی ہرگز روادار نہ ہوتی۔ ذکر اقبال کے نظریۂ حُسن کا ہے اور کوسا جا رہا ہے بے چارے جوش کو ؎ بسوخت عقل زحیرت کہ ایں چہ بوالعجبی ست!

اس سے قطع نظر مضمون میں حُسن اور آرٹ اور ان دونوں کے مظہرِ جمیل "عورت" کے متعلق جو نظریے پیش کئے گئے اور علامہ مرحوم کے چند اشعار کو ان پر چسپاں کر کے اُن کے عام نظریۂ حُسن کو جس رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس سے ہمیں سخت اختلاف ہے اور ہمیں حیرت ہے کہ صاحبِ مضمون کو ہندوستان بھر کے زندہ ادب میں توانائی اور حیات پروری کی کوئی مثال ملتی ہے تو پنجابی کے اس بے ہنگم سامعہ خراش اور تہی مایہ گیت میں کہ

"جگّا جمیاں تے مانی گڑ ونڈیا
تے گھر گھر نیَن وے پھرے۔ اوڑے۔ اوڑے
تے جگ دی جوانی دے دن تھوڑے"

ہمارے بہت سے ناظرین چونکہ پنجابی سے ناآشنا ہوں گے اس لئے اُن کی آسانی کے لئے پہلے دو مصرعوں کے معنی ذیل میں لکھے جاتے ہیں۔ تیسرا مصرعہ نسبتاً سہل ہے "جگّا پیدا ہوا تو نو من گڑ بانٹا گیا جیسے نائن گھر گھر بانٹتی پھر رہی ہے۔" اور ان اشعارِ آبدار کے متعلق سید عابد علی صاحب لکھتے ہیں "اس گیت میں نہ صرف پنجاب کے ایک آتش نفس تنومند جاٹ کی ہنگامہ پرور زندگی کی کہانی ہے۔ بلکہ جس طرح ہم اقتصادی طور پر کھوکھلے ہو چکے ہیں۔ اس طرف نہایت لطیف اشارات ہیں۔ پنجاب کے بعض گیت موضوع کی توانائی اور حیات پروری کے ساتھ لفظوں کی ایک خاص ترکیب اور نفسِ مطلب کے اظہار کا ایک خاص انداز رکھتے ہیں اور ان کو سن کر مجھے ہمیشہ یہ محسوس ہوا ہے کہ پاکوبی اور دست افشانی کی صلاحیتوں کو ابھارنے کے علاوہ ان میں زندگی کے مسائل سے معرکہ آرا ہونے کی ترغیب بھی موجود ہے"۔ بالکل بجا فرمایا آپ نے۔ ہرچہ شک آرد کافر گردد۔ اس مضمون کی ایک اور خصوصیت عورت دشمنی ہے۔ آرٹ میں عورت کے وجود کو جو رتبہ حاصل ہے۔ اس سے وہی منکر ہو سکتا ہے جو نہ آنکھیں رکھتا ہو اور نہ کان۔ فاضل مقالہ نگار نے آرٹ میں عورت کے درجہ کے متعلق علامہ اقبال کے نظریہ کی وضاحت میں ان کا یہ شعر پیش کیا ہے۔

؎ ہند کے شاعر و صورت گر و افسانہ نویس!
آہ بے چاروں کے اعصاب پہ عورت ہے سوار

مگر ان کی نظر علامہ ممدوح کے اس شعر کی طرف نہیں گئی۔

وجودِ زن سے ہے تصویرِ کائنات میں رنگ
اسی کے ساز سے ہے زندگی کا سوزِ دروں

"عورت" کی مخالفت اور آرٹ میں اس کے درجہ کی "پستی" پر عابد صاحب نے خوب زورِ قلم صرف کیا ہے۔ حالانکہ خود عابد صاحب کے مضامین نظم و نثر کی رنگینی ہمیشہ عورت کے ذکرِ جمیل کی مرہونِ منت ہے۔

ان مضامین کے علاوہ کچھ منظومات بھی ہیں۔ جناب حفیظ ہوشیارپوری نے عزم للحیات اور خدا کے متعلق علامہ اقبال اور ان کے مقابلے میں شوپنہار اور نٹشے کے نظریے نظم میں پیش کئے ہیں اور خوب پیش کئے ہیں۔ حضرت حفیظ جالندھری نے ایک نظم لکھی ہے "اقبال حفیظ کی نظر میں"۔ نظم یوں تو خاصی ہے لیکن کہیں کہیں غیر مانوس الفاظ اور تراکیب موجود ہیں مثلاً "غراہٹیں" اردو میں نئی چیز ہے۔

حصۂ انگریزی میں تین مضامین قابلِ ذکر ہیں۔

اقبال کا فلسفۂ خودی از ایف کے۔ خان دُرّانی

سیرتِ حسنہ کے متعلق اقبال کا نظریہ از خواجہ غلام السیدین۔

اور اقبال کی شاعری میں "انسان" از پروفیسر گورکھن سنگھ۔ مقدمہ ڈاکٹر محمد دین تاثیر نے لکھا ہے اور اس میں عجیب بات یہ ہے کہ کتاب کے مختلف مقالات کے متعلق آپ نے تقریباً کچھ نہیں لکھا۔ ایک آدھ فقرے میں تمام مضمون نگاروں کا تعارف کرا دیا گیا ہے اور نام کسی کا

بھی نہیں لیا گیا۔ ان مضامین پر سیر حاصل تبصرہ کرنا اردو کے ایک ادبی رسالہ کے لئے نہ ضروری ہے اور نہ موزوں۔ اس لئے کتاب کے اس حصہ کے متعلق فقط اسی قدر کہا جا سکتا ہے کہ بعض مضامین خاصی تحقیق اور محنت سے لکھے گئے ہیں۔ خصوصاً ورّانی صاحب کا مضمون بہت خیال انگیز ہے۔

کتاب کے مذکورہ محاسن کے مقابلے میں چند خامیاں بھی ہیں اور ان میں سب سے بڑی خامی ایڈیٹنگ کی کمزوری ہے۔ کتابت اور کمپوزنگ کی متعدد دلچسپ غلطیوں (مثلاً وطنیت کی قوم ص۸۔ وحدت وجوب ص۱۸ اس کے ذرّے سے ص۲۱ ILTAF (مقدمہ از پروفیسر تاثیر) وغیرہ وغیرہ) کے علاوہ بعض مضامین میں زبان و محاورہ کی جو غلطیاں ہیں۔ ان کی صحت نہیں کی گئی۔ بلکہ خود مولف صاحب کے اردو مقدمے میں زبان کے نقائص موجود ہیں۔ مثلاً "مبارک بادی کے خطوط" "تذکرہ سے مفقود" وغیرہ۔ بہت اچھا ہوتا اگر ناشرین کتاب کی ایڈیٹنگ کی طرف زیادہ توجہ دیتے اور یہ کام کسی تجربہ کار ادیب کے سپرد کرتے۔ نوجوان آخر نوجوان ہیں ان کی بلند ہمتی میں کلام نہیں لیکن حسنِ تالیف اور شئے ہے۔

"ص"



# غزل

دل کو چلے ہیں ڈھونڈنے عالمِ رنگ و بو میں ہم
گیسوئے مشکبو میں ہم ناخنِ ماہ رو میں ہم

موجِ صبا بہار میں پھول لٹائے کو بہ کو
خاک لیئے پڑے رہیں دامنِ آرزو میں ہم

حیف ادھر نہ ہو سکی ایک نگاہ پھر بھی
جلتے رہے تمام شب محفلِ شمع رو میں ہم

صورتِ سرو نامراد، صورتِ سبزہ پائمال
پھولے پھلے نہ عمر بھر گلشنِ آرزو میں ہم

واقعی اک امید ہے وجہِ بقائے کائنات
زندہ ہیں کب سے دن گنے موت کی آرزو میں ہم

دردِ سخن میں بھر چکے، لحن کہاں سے لائیے
سوزِ جگر نہ بھر سکے نجم رگِ گلو میں ہم

نجم ندوی